# AMALI HISAB.



# عملی حساب





حصۂ سوم

...ری سکولوں کی تیسری جماعت کے لئے

...منظور کردہ جناب ڈائرکٹر صاحب بہادر پنجاب

...بموجب سرکلر نمبر ۱۹۹۹ مورخہ ۷ فروری ۱۹۲۹ء

...عطر چند کپور اینڈ سنز پبلشرز اینڈ پرنٹرز لاہور

نے ۱۹۳۰ء میں

...مطبع کپور آرٹ پرنٹنگ ورکس (ایبٹ روڈ) لاہور

...باہتمام بابو گوراندتا کپور مینیجر چھپوا کر شائع کیا

قیمت ۷ ، ۹ پائی

# عملی حساب

## حصّہ سوم

### لاکھ کا تصوّر

لڑکو تم دس ہزار ( ۱۰۰۰۰ ) تک کی رقمیں لکھ اور پڑھ سکتے ہو۔ اور تم کسی رقم کو دس میں ضرب دینا بھی جانتے ہو۔

بھلا ہم کِسی رقم کو دس میں کِس طرح ضرب دیتے ہیں؟ جناب اُسی رقم کے آگے ایک صفر لگا دینے سے دس کی ضرب دی جاتی ہے۔

اپنی سلیٹوں پر ۱۰۰ (سَو) لکھو۔

اب سَو کو دس میں ضرب دو

جواب = ۱۰۰۰ ایک ہزار

```
  ۱۰۰
   ۱۰
─────
 ۱۰۰۰
```

اب ۱۰۰۰ کو دس میں ضرب دو

جواب دس ہزار ۱۰۰۰۰

```
  ۱۰۰۰
    ۱۰
──────
 ۱۰۰۰۰
```

اِسی طرح دس ہزار کو بھی دس میں ضرب دو

```
  ۱۰۰۰۰
     ۱۰
───────
 ۱۰۰۰۰۰
```

بھلا جواب کیا آیا؟

جناب سَو ہزار۔

بے شک یہ بالکل درست ہے۔

لیکن ہم سَو ہزار کو ایک لاکھ کہتے ہیں۔

حل کرو :-

۱ ۳۱۵۶ کو ۱۰ میں ضرب دو ÷

جواب ۳۱۵۶۰ - جواب پڑھو ÷
اکتیس ہزار پانچ سو ساٹھ ÷

۲ ۴۳۴۶۷ کو دس میں ضرب دو ÷

جواب ۴۳۴۶۷۰ ÷

جواب کو پڑھو - چار لاکھ چونتیس ہزار چھ سو ستر ÷

بے شک اب تم سمجھ گئے کہ لاکھ کیا ہوتا ہے ÷

بھلا لاکھ سے کیا مراد ہے - جناب سو ہزار - یعنی دس ہزار کے اگلے درجے کو لاکھ کہتے ہیں ÷



# سوالات نمبر ۱

ہندسوں میں لکھو :-

۱ ایک لاکھ تیرہ ہزار پانچ سَو بارہ ؞
۲ چار لاکھ سولہ ہزار سات سَو اُنیس ؞
۳ چھ لاکھ چوبیس ہزار دو سو ستائیس ؞
۴ پانچ لاکھ چوّن ہزار آٹھ سَو بیالیس ؞
۵ سات لاکھ دو ہزار چار سَو اٹھائیس ؞
۶ تین لاکھ ساٹھ ہزار تین سَو اُنچاس ؞
۷ پانچ لاکھ چودہ ہزار سولہ ؞
۸ دو لاکھ پانچ ہزار چھ سَو تین ؞
۹ ایک لاکھ دو سَو سینتیس ؞
۱۰ پانچ لاکھ گیارہ ؞

مندرجۂ ذیل رقموں کو لفظوں میں لکھو:-

(۱) ۱۴۶۳۱۲ ؞ (۲) ۲۱۱۴۱۶ ؞
(۳) ۲۱۴۶۱۹ ؞ (۴) ۴۱۶۹۲۵ ؞
(۵) ۳۴۷۸۷۲ ؞ (۶) ۴۵۱۳۰۲ ؞
(۷) ۴۱۳۰۵۳ ؞ (۸) ۵۶۰۲۰۶ ؞

(۹) ۴۰۰۵۱۶ ÷ (۱۰) ۴۰۳ ۵۰۰ ÷

---

# سوالات نمبر ۲

۱- ایک لاکھ روپے کو ۲۰ آدمیوں میں برابر برابر تقسیم کرو ÷

۲- ایک ریل کے ٹھیکے میں جس میں ۷ حِصّہ دار ہیں - کل ایک لاکھ ۲۵ ہزار روپیہ فائدہ ہُؤا - اگر اِن میں سے ایک حصّہ دار کے دو حصّے ہوں اور باقی چھ کا ایک ایک حِصّہ ہو بتاؤ ہر ایک کو کس قدر منافع مِلا ؟

۳- ایک ریل کی کمپنی کی روزانہ آمدنی ۵۶۴۰۰ روپے ہے اُس کی ایک ہفتہ کی آمدنی معلوم کرو (۱ ہفتہ = ۷ دن)

۴- ایک کارخانہ کا روزانہ خرچ ۷۳۶۴۲

روپے ہے۔ اس کا ماہواری خرچ
دریافت کرو۔ (مہینہ = ۳۰) ÷

۵- ایک شہر میں ہر روز ۱۳۵۰ من
آٹے کا خرچ ہے۔ بتاؤ اس شہر میں
سال بھر میں کتنا آٹا لگیگا؟ (سال
= ۳۶۵ دن) ÷

۶- ایک زمیندارہ بنک میں ۵۰۷۵۰۰
روپے تھے۔ ان میں سے ۳۵۹۷۰۶
روپے نکال لئے۔ بتاؤ بنک میں اب
کتنے روپے باقی ہیں؟

۷- ایک ڈاکٹر کی کل جائداد ۸۰۹۰۷۵
روپے کی ہے۔ اس میں سے اس
نے ۱۳۷۶۰۰ روپے کی جائداد
اپنے لڑکے کو دے دی۔ بتاؤ اب
اُس کے پاس کس قدر جائداد رہی؟

۸- لاہور میں ایک رئیس نے ۱۳۷۴۵۹
روپے میں زمین خرید کر اُس پر
چھاپہ خانہ کے لئے ۲۰۵۶۰۰ روپے
کا مکان بنوایا۔ اور ۱۳۰۴۰۰ روپے

کی چھاپے کی نقلیں منگوائیں - بتاؤ اُس
کا چھاپے خانہ پر کیا خرچ ہُوا ؟

۹- ایک ٹھیکہ دار نے ۲۵ میل کچّی
سڑک پختہ بنانے کا ٹھیکہ ۱۵۰۰۰
رُوپے میں لیا - اُس کا فی میل
۵۳۷۵ رُوپے خرچ ہُوا - بتاؤ اِس
ٹھیکہ میں ٹھیکہ دار کو کِس قدر فائدہ
ہُوا ؟

۱۰- لائل پُور سے ۳۷۶۵۰ بوری گندم
ایک کراچی کے سوداگر نے خریدی -
اگر ایک بوری میں ۳ من گندم
ہو اور گندم کا نرخ ۵ رُوپے
فی من ہو - تو بتاؤ اس سوداگر
نے کتنے رُوپے کی گندم خریدی ؟

۱۱- ایک گاؤں میں ایک سال مندرجۂ
ذیل فصل ہوئی :-

گندم ۶۷۵۳۸ من
چنے ۱۴۶۷۵ من
مکی ۴۹۲۳ من

جوار ۲۷۵۰ من
توریا ۲۲۸۱۹ من

---

بتاؤ اُس گاؤں میں کُل کتنی فصل ہوئی ؟

۱۲- ایک شہر کی آبادی ۲۵۶۵۴۴ ہے اُس میں سے ۳۶۶۵۳ بچے ہیں۔ اور ۱۰۸۳۲۵ عورتیں باقی مرد۔ بتاؤ مرد کتنے ہیں ؟

۱۳- ایک شہر کی آبادی ۱۱۷۹۷۵ ہے۔ اس میں سے گیارھواں حصّہ پڑھے ہوئے ہیں باقی سب ان پڑھ ہیں۔ بتاؤ اِس شہر کی ان پڑھ آبادی کتنی ہے ؟

۱۴- کُنبھ کے میلے پر ۸۶۵۵۰۰ شخص ہردوار گئے۔ ۶۸۳۶۸۳ دُوسرے صوبوں سے اور باقی پنجاب سے۔ بتاؤ پنجاب سے کتنے شخص گئے ؟

۱۵- پنجاب میں پرائمری کی چار جماعتوں میں

کُل ۷۲۲۵۴۳ طلبا تعلیم پاتے ہیں۔ اِن
میں سے ۷۶۶۵۰ چوتھی میں ۷۸۳۰۲
تیسری میں۔ ۱۶۵۶۱۳ دوسری میں
باقی سب پہلی جماعت میں ہیں۔ بتاؤ
پہلی جماعت میں کُل کتنے لڑکے ہیں؟

۱۶- ایک بھٹے میں ۳۲۵۳۰۰ اینٹیں
ڈالی گئیں۔ پکنے کے بعد ۲۰۰۵۰۰
درجۂ اوّل اور ۹۵۲۰۰ درجۂ دوئم
نکلیں۔ باقی خراب ہو گئیں۔ بتاؤ کتنی
اینٹیں خراب ہو گئیں؟

۱۷- ایک کوٹھی بنانے میں ۱۸۵۶۰۰
اینٹیں دیواروں پر ۱۵۳۰۰ فرش
پر اور ۱۲۵۰۰ چھت پر لگیں۔
بتاؤ اُس کوٹھی پر کُل کتنی اینٹیں
لگیں؟

۱۸- ایک باغ سے سال میں ۳۷۵ من
پھل اُترتا ہے۔ اگر ایک من میں
۵۰۴ پھل ہوں تو بتاؤ گنتی
میں کتنے پھل اُترے؟

۱۹- ایک رئیس کی ماہوار آمدنی ۵۰۰ رُوپیہ ہے- اُس کی ۳ سال کی آمدنی بتاؤ +

۲۰- ایک بھٹہ میں سے ۱۲۷۶۰۰ اینٹ درجۂ اوّل - ۱۴۷۵۰۰ درجۂ دوئم - اور ۸۵۳۰۰ درجۂ سوئم نکلیں - بتاؤ اُس بھٹہ میں سے کُل کتنی اینٹیں نکلیں ؟

---

# پیسے اور آنے کا تصوّر




لڑکو میرے ہاتھ میں
کیا ہے ؟
جناب ایک پیسہ اور
ایک آنہ ۔
بھلا ایک آنے کے
کتنے پیسے ہوتے ہیں ؟
جناب چار ۔
چھ آنے کے کتنے
پیسے ہونگے ؟




## سوالات نمبر ۳

۱ - رام ناتھ کے باپ نے اُس کو ۱۰ آنے دِئے ۔ اور کہا کہ بازار سے اِن آنوں کے پیسے لاؤ ۔ بتاؤ وہ کتنے پیسے لایا ؟

۲- ایک تھیلی میں ۱۵ آنے کے پیسے ہیں - بتاؤ کتنے پیسے ؟

۳- ایک پھل بیچنے والے نے ۲۴ سیب ایک آنہ فی سیب کے حساب سے بیچے - بتاؤ کُل سیب کتنے پیسوں کے بِکے ؟

۴- جماعت دوئم میں ۱۲ لڑکے ہیں - ہر ایک لڑکے نے دو آنے فیس دی - ماسٹر جی نے سب کی فیس لے کر دیکھا - تو اُس میں چھ آنے تھے - اور باقی سب پیسے - بتاؤ پیسے کتنے تھے ؟

۵- ایک روپیہ سولہ آنے کا ہوتا ہے - بتاؤ کے پیسوں کا روپیہ ہوتا ہے ؟

۶- امر سنگھ کے پاس ۲۴ پیسے تھے - اُس نے دولت سنگھ سے اُن پیسوں کے آنے لے لئے - بتاؤ کتنے آنے لئے ؟

۷- کندن لال کی ماں نے اُس کو ۳۶ پیسے دئے - اور کہا کہ بیٹا اِن پیسوں

کے لئیا دُکاندار سے آنے لے آؤ۔
بتاؤ دُوکاندار اُسے کتنے آنے دیگا؟

۸۔ ایک تھیلی میں ۱۲۸ پیسے تھے۔ بتاؤ
اُن کے کتنے آنے آئینگے؟

۹۔ ایک تھیلی میں ۴۵۶ پیسے تھے۔ بتاؤ
کتنے آنے؟

۱۰۔ ایک دُکاندار نے ۲۸ گز کھدر ۱۴ پیسے
فی گز اور ۴۸ گز ململ ۱۳ پیسے فی
گز بیچی۔ بتاؤ اُس نے کُل کتنے آنوں
کا کپڑا بیچا؟

۱۱۔ ایک شخص نے ۳۲ دُکانوں سے ایک ایک
پیسہ جمع کیا۔ بتاؤ اُس نے کُل کتنے
آنے جمع کئے؟ (زبانی)

۱۲۔ سُندر سنگھ اپنے جیب خرچ میں سے
ایک پیسہ روز بچاتا ہے۔ بتاؤ ۴۲
دن میں وہ کتنے آنے بچائیگا؟

۱۳۔ ایک گوبھی کا پھول ایک آنہ میں
آتا ہے۔ امیر چند نے ۱۲ ایسے پھول
خریدے۔ بتاؤ اُس کے کتنے پیسے خرچ

ہوئے ؟

۱۴- ایک دوکاندار نے اپنی دُوکان پر ڈبّا رکھّا ہُوا ہے۔ وہ اُس میں دان کے لئے ہر روز ایک آنہ کے پیسے ڈال دیتا ہے۔ بتاؤ ۲۵ دِن کے بعد اُس میں سے کتنے پیسے نکلینگے؟

۱۵- ایک ٹوپی چھ آنے میں آتی ہے۔ بتاؤ ایسی ۲۰ ٹوپیاں کتنے پیسوں میں آئینگی؟

۱۶- تاج دین کے پاس ۱۱۴ پیسے ہیں اور غلام محمّد کے پاس ۳۲ آنے ہیں بتاؤ غلام محمّد تاج دین کو کتنے آنے دے کہ دونو کے پاس برابر برابر رقم ہو جائے؟

۱۷- اندر سِنگھ نے مہندر سنگھ کے ۴۲ پیسے دینے تھے۔ اُس نے آنے آنے والے ۹ ٹکٹ دے دئے۔ بتاؤ کتنے پیسے اور دے کہ کچھ باقی نہ رہے؟

۱۸- ۲۴ آنوں کے پیسے پیسے والے کتنے ٹکٹ آئینگے؟

۱۹- کونین کی ایک گولی دو پیسے کو آتی ہے - ایسی ۱۲۰ گولیاں کتنے آنوں کی آئینگی؟

۲۰- ایک کارڈ دو پیسے کو آتا ہے - تو ۲۲۸ کارڈ کتنے آنوں میں آئینگے؟

# روپے کا تصوّر

لڑکو میرے ہاتھ میں

کیا ہے؟

ایک روپیہ ۔




بھلا تم کو معلوم ہے

کہ اگر میں اس روپے

کے آنے لینا چاہوں۔

تو مجھے کتنے آنے ملینگے؟

سولہ آنے ۔

پس ایک روپیہ سولہ آنے کے برابر

ہوتا ہے ۔

۲ روپے کے بدلے کتنے آنے آئینگے ۳۲

۳ " " " " " ۴۸

۴ " " " " " ۶۴

پس اگر ہم روپوں کے آنے بنانا چاہیں

تو روپوں کو ۱۶ میں ضرب دے دیتے

ہیں ۔

# سوالات نمبر ۴

پہلے پانچ سوال زبانی :-

۱- ۶ روپے کے عوض کتنے آنے آئینگے؟
۲- ۱۲ 〃 〃 〃 〃 〃؟
۳- ۱۰ 〃 〃 〃 〃 〃؟
۴- ۱۴ 〃 〃 〃 〃 〃؟
۵- ۱۶ 〃 〃 〃 〃 〃؟
۶- ۲۵ 〃 〃 〃 〃 〃؟
۷- ۴۷ 〃 〃 〃 〃 〃؟
۸- ۱۲۴ 〃 〃 〃 〃 〃؟
۹- ۲۶۳ 〃 〃 〃 〃 〃؟
۱۰- ۴۲۹ 〃 〃 〃 〃 〃؟

پہلے پانچ سوال زبانی :-

۱۱- ۱۶ آنے کے بدلے کتنے روپے آئینگے؟
۱۲- ۳۲ آنوں 〃 〃 〃 〃 〃؟
۱۳- ۶۴ 〃 〃 〃 〃 〃 〃؟
۱۴- ۹۶ 〃 〃 〃 〃 〃 〃؟

۱۵- ۱۴۴ آنوں کے بدلے کتنے روپے آئینگے؟

۱۶- ۲۵۶ " " " " ؟

۱۷- ۴۹۶ " " " " ؟

۱۸- ۱۳۲۸ " " " " ؟

۱۹- ۵۴۴۴ " " " " ؟

۲۰- ۷۱۶۸ " " " " ؟

۲۱- ۵ روپے کے آنے آنے والے ٹکٹ کتنے آئینگے؟

۲۲- ایک ٹوکرے میں ۲۴۰ سیب ہیں۔ اگر ایک سیب ایک آنے کو ملے۔ بتاؤ اُس ٹوکرے میں کل کتنے روپیہ کے سیب ہیں؟

۲۳- عمردین نے ۶ر آنے گز والی ۲۴ گز کپڑون خریدی۔ اور بزاز کو دس روپے کا نوٹ دیا۔ بتاؤ بزاز نے اُسے کیا واپس دیا؟

۲۴- ایک پھل بیچنے والے نے ۲ روپے کے کیلے کی پھلیاں اور بارہ روپے کے مالٹے خریدے۔ اگر ایک پھلی

اَور ایک مالٹا ایک ایک آنے کو آئے تو بتاؤ اُس نے کُل کتنے پھل خریدے؟

۲۵- موہن لال نے اپنی لڑکی کی شادی کے لئے ۱۳۵ رُوپیہ کی دریائی خریدی اگر دریائی کی قیمت ۱۲ آنے فی گز ہو۔ تو بتاؤ اُس نے کُل کتنے گز دریائی خریدی؟

۲۶- ایک قلمدان ۸ آنے کو آتا ہے۔ اُور ایک دوات ۳ آنے کو۔ ایک دُوکاندار نے ۵۶ قلمدان اور ۸۰ دواتیں خریدیں۔ بتاؤ اُس نے کُل کتنے رُوپے کا سودا خریدا؟

۲۷- ۳ رُوپے کے پیسے پیسے والے ٹکٹ کتنے آئینگے؟

۲۸- رُلیا پھل بیچنے والے نے ایک پیسہ فی نارنگی کے حساب سے ۵۱۲ نارنگیاں خریدیں۔ بتاؤ اُس نے کتنے رُوپوں کی نارنگیاں خریدیں؟

۲۹- ایک سلیٹ کی قیمت ۱۳ پیسے ہے

تو ایسی ۱۹۲ سلیٹوں کی قیمت بتاؤ ٭

۳۰- ایک مزدور ایک ماہ (۳۰ دن) میں ۱۵ رُوپے بچاتا ہے۔ بتاؤ وہ کتنے آنے روز بچاتا ہے؟

---

# سوالات نمبر ۵

پہلے پانچ سوال زبانی :-

۱- ایک رُوپیہ ۵ آنے کے کتنے آنے ؟
۲- ایک رُوپیہ ۱۰ 〃 〃 〃 ؟
۳- دو رُوپے ۳ 〃 〃 〃 ؟
۴- ۳ 〃 ۷ 〃 〃 〃 ؟
۵- ۶ 〃 ۹ 〃 〃 〃 ؟
۶- ۱۴ 〃 ۴ 〃 〃 〃 ؟
۷- ۲۸ 〃 ۱۱ 〃 〃 〃 ؟
۸- ۳۲ 〃 ۸ 〃 〃 〃 ؟
۹- ۴۵ 〃 ۱۴ 〃 〃 〃 ؟

۱۰- ۶۷ روپے ۱۳ آنے کے کتنے آنے ؟

آنے بناؤ :-

۱۱- ۶۷ رُوپے ۸ آنے کے ÷

۱۲- ۱۵۶ " ۴ " " ÷

۱۳- ۱۸۰ " ۹ " " ÷

۱۴- ۲۴۸ " ۱۲ " " ÷

۱۵- ۳۵۶ " ۱۵ " " ÷

نیچے لکھی رقموں کے پیسے بناؤ :-

۱۶- ۲ روپے ۴ آنے ÷

۱۷- ۸ " ۶ " ÷

۱۸- ۱۸ " ÷

۱۹- ۲۵ " ۷ آنے ۵ پیسے ÷

۲۰- ۷۲ " ۹ " ۱۱ " ÷

---

# سوالات نمبر ۶

پہلے پانچ سوال زبانی :-

۱- بتاؤ ۳۵ آنوں کے بدلے کتنے رُوپے

اَور کتنے آنے ؟

۲- ۴۷ آنوں کے بدلے کتنے رُوپے اور کتنے آنے؟

۳- ۷۲ 〃 〃 〃 〃 〃 ؟

۴- ۱۰۰ 〃 〃 〃 〃 〃 ؟

۵- ۱۳۲ 〃 〃 〃 〃 〃 ؟

۶- ۱۷۸ 〃 〃 〃 〃 〃 ؟

۷- ۲۶۳ 〃 〃 〃 〃 〃 ؟

۸- ۴۴۲ 〃 〃 〃 〃 〃 ؟

۹- ۵۳۷ 〃 〃 〃 〃 〃 ؟

۱۰- ۷۴۹ 〃 〃 〃 〃 〃 ؟

رُوپے آنے بناؤ :-

۱۱- ۷۲ پیسوں کے ٭

۱۲- ۴۱۲ 〃 〃 ٭

۱۳- ۳۸۶ آنوں کے ٭

۱۴- ۵۱۲ 〃 〃 ٭

۱۵- ۴۲۴ پیسوں کے ٭

---

# سوالات نمبر ۷

پہلے دس سوال زبانی :-

نوٹ - ان سوالوں کے جواب روپے آنوں اور پیسوں میں دو ۔

۱- ایک چاقو ۵ پیسے کو آتا ہے - ایسے چار چاقوؤں کا مول بتاؤ ۔

۲- ایک مزدور ایک دن میں ۱۲ آنے کماتا ہے - تو اس کی چھ دن کی مزدوری کیا ہوگی ؟

۳- ایک بسکٹ ایک پیسے میں آتا ہے تو ایسے ۳۵ بسکٹ کتنے میں آئینگے ؟

۴- ربڑ کے ایک چھوٹے گیند کی قیمت ایک آنہ ہے - ایسے ۱۰۰ گیندوں کی قیمت بتاؤ ۔

۵- ایک شخص نے ۳ روپے ۲ آنے ایک مدرسہ میں انعام دئیے - اگر ہر ایک لڑکے کو ایک آنہ ملے - تو بتاؤ کتنے لڑکوں کو انعام ملا ؟

۶- ایک شخص نے ۱۲ آنے اور دو پیسے کی دیا سلائی کی ڈبیاں خریدیں - ایک ڈبیا ایک پیسے کو آتی ہے - بتاؤ اُس نے کُل کتنی ڈبیاں خریدیں ؟

۷- ۵ رُوپیہ ۱۰ آنے میں ایک ایک آنے والی کتنی ڈبل روٹیاں آئینگی ؟

۸- ایک پیالی ۲ آنے میں آتی ہے - تو ایسی ۱۳ پیالیاں کتنے میں آئینگی ؟

۹- ایک تختی ۴ آنے میں آتی ہے - تو ۳ رُوپے ۸ آنے میں کتنی تختیاں آئینگی ؟

۱۰- ۱۴ آنے ۲ پیسے میں پیسے پیسے والے بٹن کتنے آئینگے ؟

۱۱- ایک لیموں ایک پیسے میں آتا ہے - ۳۱۲ لیموں کتنے میں آئینگے ؟

۱۲- جرابوں کا ایک جوڑا ۴ آنے میں آتا ہے - تو ایسے ۱۴۰ جوڑے کتنے میں آئینگے ؟

۱۳- ایک ٹوپی ۱۲ آنے کو ملتی ہے - ایک

دوکاندار نے ایسی ۸۵ ٹوپیاں خریدیں۔ بتاؤ کل کتنی کی ٹوپیاں خریدیں؟

۱۴۔ ۲۸ روپے ۶ آنے اور دو پیسے میں دو دو پیسے والے سنگترے کتنے آئینگے؟

۱۵۔ ایک پاجامے کی سلائی ۸ پیسے ہے۔ ایک درزی نے ۷۲ پاجامے سئے۔ بتاؤ اُس نے کیا کمایا؟

۱۶۔ ایک پیسے کی دو مولیاں آتی ہیں۔ ایک ٹوکرے میں ۱۲۰ مولیاں ہیں۔ بتاؤ کُل کتنی کی مولیاں ہیں؟

۱۷۔ ایک بیڑا دو پیسے میں بکتا ہے۔ ایک حلوائی نے ۲۴۰ بیڑے بیچے۔ بتاؤ کُل بیڑے کتنے کے بکے؟

۱۸۔ ایک لٹو ایک آنے میں آتا ہے۔ ۲۶ روپے ۱۰ آنے میں کتنے لٹو آئینگے؟

۱۹۔ ایک ٹھیکیدار نے ایک سڑک پر کچھ مزدور لگائے۔ ایک دن سب مزدوروں کو ایک ایک آنے کا گڑ دیا جس پر اُس کے ۱۴ روپے ۷ آنے خرچ آئے

بتاؤ کُل کتنے مزدور کام کر رہے تھے؟

۲۰- ایک شخص نے ایک مدرسہ میں لڈو تقسیم کئے - ہر ایک لڑکے کو دو دو پیسے والے پانچ لڈو دیئے - اُس کے کُل ۳۰ رُوپے ۱۰ آنے خرچ آئے - بتاؤ اُس مدرسہ میں کُل کتنے لڑکے ہیں؟

---

# دوّنی چوّنی اور اٹھنّی کا تصوّر







لڑکو یہ کون
کون سے سکّے
ہیں ؟
جناب !







چاندی کی دوّنی
نِکل کی دوّنی
چاندی کی چوّنی
نِکل کی چوّنی
چاندی کی اٹھنّی
نِکل کی اٹھنّی




یاد رکھو !
دو آنے کی دوّنی ہوتی ہے +
چار آنے کی چوّنی +
آٹھ آنے کی اٹھنّی +

# سوالات نمبر ۸

زبانی حل کرو :-

بتاؤ

۱- ایک روپے کی کتنی دونیاں ؟

۲- آٹھ آنے کی کتنی دونیاں ؟

۳- ایک اٹھنی میں کتنی دونیاں ؟

۴- ایک اٹھنی میں کتنی چونیاں ؟

۵- ایک رُوپے میں کتنی اٹھنیاں ؟

۶- ایک چونی میں کتنی دونیاں ؟

۷- ایک روپے میں کتنی چونیاں ؟

۸- ایک اٹھنی میں کتنے آنے ؟

۹- ایک رُوپے میں کتنے آنے ؟

۱۰- ۲۰ آنے کی کتنی دونیاں ؟

۱۱- ۲۰ آنے کی کتنی چونیاں ؟

۱۲- ایک رُوپیہ اَور آٹھ آنے میں کتنی دونیاں

کتنی چونیاں اَور کتنی اٹھنیاں ؟

۱۳- دو رُوپے اَور ۴ آنے کی کتنی چونیاں

اور کتنی دونیاں ۔

۱۴- چار رُوپے اور بارہ آنے میں کتنی دونیاں اور کتنی چونیاں ؟

۱۵- ۵ رُوپے آٹھ آنے کی کتنی اٹھنیاں کتنی چونیاں اور کتنی دونیاں ؟

۱۶- ایک رُوپیہ ۲ آنے کی کتنی دونیاں ؟

۱۷- دو رُوپے اور ایک اٹھنی کی کتنی چونیاں ؟

۱۸- ایک رُوپیہ ایک اٹھنی اور ایک چونی کی کتنی چونیاں ؟

۱۹- ایک رُوپیہ دو چونی اور ایک دونی کی کتنی دونیاں ؟

۲۰- ایک رُوپیہ ایک اٹھنی ایک چونی اور ایک دُونی کی کتنی دونیاں ؟

# سوالات نمبر ۹

مثال نمبر ۱۔ دو رُوپے ایک اٹھنّی ۴ چونّی اور ۲ دونّی کی دونّیاں بناؤ ٭

قاعدہ۔ پہلے سوال کو اس طرح سے لکھو!

| دونّی | چونّی | اٹھنّی | رُوپے |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۴ | ۱ | ۲ |

۲ ×
۴ اٹھنّیاں
۱ پہلی اٹھنّی
۵ کل اٹھنّیاں
۲ ×
۱۰ چونّیاں
۴ پہلی چونّیاں
۱۴ کل چونّیاں
۲ ×
۲۸ دونّیاں
۲ پہلی دونّیاں
۳۰ کل دونّیاں

جواب

مثال نمبر ۲ - ۵ روپے ۳ اٹھنّی ۶ چونّی ۵ دوّنی ۱۲ آنوں کے آنے بناؤ ۔

پہلے سوال کی طرح سے لکھو :-

آنے دوّنی چونّی اٹھنّی روپے

۱۲ — ۵ — ۶ — ۳ — ۵

۲

۱۰ اٹھنیاں

۳ پہلی اٹھنیاں

۱۳ کل اٹھنیاں

۲

۲۶ چونیاں

۶ پہلی چونیاں

۳۲ کل چونیاں

۲

۶۴ دونیاں

۵ پہلی دوانیاں

۶۹ کل دونیاں

۲

۱۳۸ آنے

۱۲ پہلے آنے

۱۵۰ کل آنے

جواب

مثال نمبر ۳ - ۶ رُوپے ۱۲ چونّی ۱۳ آنے ۳ پیسے کے پیسے بناؤ ۔

پہلے اِس سوال کو بھی پہلی مثال کی طرح لکھو :-

| پیسے | آنے | چونّی | روپے |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۳ | ۱۲ | ۶ |

۶
۴
۲۴ چونّیاں
۱۲ پہلی چونّیاں
۳۶ کل چونّیاں
۴
۱۴۴ آنے
۱۳ پہلے آنے
۱۵۷ کل آنے
۴
۶۲۸ پیسے
۳ پہلے پیسے
۶۳۱ کل پیسے
جواب

۴ - دونیاں بناؤ :-

(۱) ۵ روپے ۲ اٹھنی ۶ چونی اور ۳ دونی کی +

(۲) ۸ روپے ۱۲ چونی اور ۶ دونی کی +

(۳) ۱۴ روپے ۱۳ اٹھنی اور ۱۱ دونی کی +

(۴) ۲۰ روپے ۵ " اور ۱۲ چونی کی +

(۵) ۲۷ روپے ۱۴ " ۹ چونی اور ۱۲ دونی کی +

۵ - چونیاں بناؤ :-

(۱) ۷ روپے ۶ اٹھنی اور ۵ چونی کی +

(۲) ۹ " ۱۲ " کی +

(۳) ۱۵ " ۷ " ۳ چونی کی +

(۴) ۲۳ " ۱۱ چونی کی +

(۵) ۳۱ " ۵ اٹھنی ۹ چونی کی +

۶ - اٹھنیاں بناؤ :-

(۱) ۲۵ روپے ۹ اٹھنی کی +

(۲) ۳۷ " ۱۴ اٹھنی کی +

۷ - ایک چاندی کا چھلا دو آنے کو ملتا ہے - ایک بنجارے نے ۲۵ روپے ۷ اٹھنی اور ۸ چونی کے چھلے خریدے - بتاؤ اُس نے کُل کتنے چھلے خریدے ؟

۸ - چوتھی جماعت میں فیس کی شرح چار آنے ماہوار ہے - ایک ہائی سکول کی چوتھی جماعت کی کُل فیس ۱۲ رُوپے ۴ اٹھنّی ۶ چونّی وصُول ہوئی - بتاؤ اُس جماعت میں کُل کتنے لڑکے تھے ؟

۹ - رام چند نے ایک بزاز سے ۸ آنے گز والا کپڑا خریدا - اُس نے دُوکاندار کو دو نوٹ دَس دَس روپے والے دِئے ۵ رُوپے اَور دِئے - بتاؤ اُس نے کُل کتنے گز کپڑا خریدا ؟

۱۰ - ایک تصویر بیچنے والے کی ایک میلے پر بِکری ۲۷ رُوپے ۱۱ اٹھنّیاں ۱۶ چونّیاں اور دَس دونّیاں تھی - اگر اُس نے ہر ایک تصویر دونّی کو بیچی ہو - تو بتاؤ اُس کی کُل کِتنی تصویریں بکیں ؟

۱۱ - شیخوپورہ سے چوہڑکانہ کا لاری کا کرایہ ایک چونّی ہے - ایک لاری کے مالک کی ایک دِن کی آمدنی ۲۱ رُوپے ۶ اٹھنّی اور ۹ چونّی ہُوئی - بتاؤ اُس دن کتنے مسافروں نے اُس لاری میں سفر کیا ؟

۱۲- ایک تماشے کے ٹکٹ کی قیمت ایک اٹھنّی ہے - تماشے والے کو ایک رات کی آمدنی ۱۲۵ رُوپے ۷ ۳ اٹھنّی ہُوئی - بتاؤ - اُس رات کتنے ٹکٹ بکے ؟

۱۳- ایک سنگترہ بیچنے والے کی ایک دن کی بکری ۱۰ رُوپے ۲ اٹھنی ۱۲ چونّی ۳ دونّی ۲۷ آنے اور ۴۹ پیسے ہُوئی - اگر اُس نے ایک سنگترہ ایک پیسے کو بیچا ہو تو بتاؤ اُس دن اُس نے کتنے سنگترے بکے ؟

۱۴- دسہرے کے میلے پر پونڈا بیچنے والے نے ۷ رُوپے ۱۴ چونّی ۵ دونّی اور ۳ آنے کے پونڈے بیچے - اگر ایک پونڈے کا مول ایک آنہ ہو - تو اُس نے اُس دن کتنے پونڈے بیچے ؟

۱۵- ایک میلے پر ایک تربوز بیچنے والے کی سارے دِن کی بکری ۳۲ رُوپے ۱۴ اٹھنّی ۴۲ چونّی اور ۲۷ دونّی ہوئی - اگر ایک تربوز کی قیمت ۲ آنے ہو - تو بتاؤ

اُس نے کُل کتنے تربُوز بیچے ؟

---

# سوالات نمبر ۱۰

پہلے پانچ سوال زبانی :-

رُوپے بناؤ :-

۱ - ۴۴ دونّیوں کے ÷

۲ - ۳۲ چونیوں کے ÷

۳ - ۲۸ اٹھنّیوں کے ÷

۴ - ۶۴ آنوں کے ÷

۵ ۵۶ دونّیوں کے ÷

۶ (۱) ۲۱۶ دونّیوں کے ÷

(۲) ۸۳۲ چونّیوں کے ÷

(۳) ۲۵۶ اٹھنّیوں کے ÷

(۴) ۱۷۹۲ آنوں کے ÷

(۵) ۲۴۷۲ دونّیوں کے ÷

۷۔ اٹھنّیاں بناؤ :-

(۱) ۳۵۹۲ آنوں کی ÷

(۲) ۷۴۱۶ دونیوں کی ÷

(۳) ۳۳۲۸ چونیّوں کی ÷

۸۔ چونّیاں بناؤ :-

(۱) ۱۲۹۶ دونیّ کی ÷

(۲) ۲۰۴۸ آنوں کی ÷

۹۔ دونیّاں بناؤ :-

(۱) ۸۷۳۶ آنوں کی ÷

(۲) ۳۵۸۴ پیسوں کی ÷

۱۰۔ ایک کنگھی دو آنے کی آتی ہے۔ بتاؤ ایسی ۱۲۸ کنگھیاں کتنے کو آئینگی ؟

۱۱۔ ایک چھڑی کی قیمت ایک چونیّ ہے۔ تو ایسی ۶۴۰ چھڑیوں کی قیمت بتاؤ ÷

۱۲۔ ایک لالٹین کی چمنی ۸ آنے کو آتی ہے ایک دوکاندار نے ایسی ۱۳۲ چمنیاں منگوائیں بتاؤ اُس نے کُل کتنے کی چمنیاں منگوائیں؟

۱۳۔ ایک چمچہ ۲ آنے کو آتا ہے۔ تو ۲۴ رُوپے میں کتنے چمچے آئینگے ؟

۱۴- ایک خربوزہ ایک آنے کو آتا ہے - تو ایسے ۵۶۰ خربوزوں کی قیمت بتاؤ ۔

۱۵- رام داس نے اپنے لڑکے کی شادی پر چونی گز والا کپڑا ۱۷۵ روپے کا خریدا - بتاؤ اُس نے کتنے گز کپڑا خریدا ؟

---

# پائی - دھیلے اور اَدھنّی کا تصوّر










لڑکو یہ کون کون سے سکّے ہیں ؟ اچھی طرح سے دیکھ لو۔ اور ان کے نام بتاؤ ۔

رام داس - یہ جو سب سے چھوٹی ہے - پائی ہے ۔

اُستاد - ہاں یہ پائی ہے - اس کو پائی کہتے ہیں اور یہ ایک

پیسہ کی تین آتی ہیں۔ ایسی ۱۲ پائیوں کا ایک آنہ ہوتا ہے ؁

**احمد علی** ۔ یہ جو پائی سے بڑا ہے ادھیلا ہے؟

**استاد** ۔ یاد رکھو ادھیلے پیسے کے دو آتے ہیں۔ اور دو ادھیلوں کا ایک پیسہ ہوتا ہے۔ اور آٹھ ادھیلوں کا ایک آنہ ہوتا ہے ؁

**لال سنگھ** ۔ یہ جو سب سے بڑا سکہ ہے ادھنی ہے؟

**استاد** ۔ ہاں آدھ آنے یعنی دو پیسے کے برابر ہے۔ دو ادھنیوں کا ایک آنہ ہوتا ہے ؁

**بتاؤ** ۔ تین پیسوں کی کتنی پائیاں ؟

چھ پیسوں " " ؟

۲ آنے میں کتنی پائیاں ؟

۵ آنے میں کتنی پائیاں ؟

۲ پیسے میں کتنے ادھیلے ؟

۲ آنے میں " " ؟

۶ آنے میں " " ؟

۱۵ آنے میں " " ؟

۸ پیسے کی کتنی ادھنیاں ؟

۵ آنے کی کتنی ادھنیاں ؟

بتاؤ - ۷ آنے کی کتنی ادھنّیاں ؟

# سوالات نمبر ۱۱

(زبانی)

۱ - سات آنوں کی کتنی پائیاں ؟
۲ - ۴۷ پائیوں کے کتنے آنے ؟
۳ - ۹۶ " " " ؟
۴ - ۲۴ ادھیلے کے کتنے پیسے ؟
۵ - ۴۰ ادھیلوں کے کتنے آنے ؟
۶ - ۴۸ ادھیلوں کی کتنی ادھنّیاں ؟
۷ - ۲۸ ادھنّیوں کے کتنے آنے ؟
۸ - ایک رُوپے کی کتنی ادھنّیاں ؟
۹ - ایک رُوپے کے کتنے ادھیلے ؟
۱۰ - ایک رُوپے کی کتنی پائیاں ؟
۱۱ - ۴۸ پائیوں کی کتنی ادھنّیاں ؟

# سوالات نمبر ۱۲

مثال نمبر ۱ - ۵ روپے ۱۲ آنے ۶ پائی کی پائیاں بناؤ ٭

طریقہ

| پائی | آنے | روپے |
|---|---|---|
| ۶ | ۱۲ | ۵ |

۱۶

۸۰ آنے

۱۲ پہلے آنے

۹۲ کل آنے

۱۲

۱۱۰۴ پائیاں

۶ پہلی پائیاں

۱۱۱۰ کل پائیاں

جواب

---

مثال نمبر ۲ - ۷ روپے ۶ اٹھنی ۵ دونی ۳ آنے ۲ پیسے ۲ دھیلوں کے دھیلے بناؤ ٭

## طریقہ

دھیلے پیسے آنے دونی اٹھنی روپے

٦ — ٢ — ٣ — ٥ — ٦ — ٧

| | |
|---|---|
| ٧ | |
| ٢ × | |
| ١٤ | اٹھنی |
| ٦ + | پہلی اٹھنیاں |
| ٢٠ | کل اٹھنیاں |
| ٤ × | |
| ٨٠ | دونیاں |
| ٥ + | پہلی دونیاں |
| ٨٥ | کل دونیاں |
| ٢ × | |
| ١٧٠ | آنے |
| ٣ + | پہلے آنے |
| ١٧٣ | کل آنے |
| ٤ × | |
| ٦٩٢ | پیسے |
| ٢ + | پہلے پیسے |
| ٦٩٤ | کل پیسے |
| ٢ × | |
| ١٣٨٨ | دھیلے |
| ٦ + | پہلے دھیلے |
| ١٣٩٤ جواب | کل دھیلے |

مثال نمبر ۳ - بوندی کا لڈو ادھنّی کو آتا ہے -
بتاؤ ۳ روپے ۲ اٹھنّی ۶ آنے ۵ ادھنّی کے
کتنے لڈو آئینگے ؟

طریقہ — ادھنّی آنے اٹھنی روپے

۵ — ۶ — ۲ — ۳

| | |
|---|---|
| ۲ | |
| ۶ | اٹھنیاں |
| ۲ | پہلی اٹھنیاں |
| ۸ | کل اٹھنیاں |
| ۸ | |
| ۶۴ | آنے |
| ۶ | پہلے آنے |
| ۷۰ | کل آنے |
| ۲ | |
| ۱۴۰ | ادھنیاں |
| ۵ | پہلی ادھنیاں |
| ۱۴۵ | کل ادھنیاں |

چونکہ ایک لڈو ادھنّی میں آتا ہے - اور کل
ادھنیاں ۱۴۵ ہیں - اس لئے کل لڈو بھی
۱۴۵ آئینگے ✦

۱۴۵ لڈو جواب ✦

۴ - پائیاں بناؤ :-

(۱) ۵ روپے ۱۰ آنے ۶ پائی کی ÷

(۲) ۸ ″ ۱۴ ″ ۹ ″ ″ ÷

(۳) ۳۷ ″ ۷ ″ ۱۰ ″ ″ ÷

(۴) ۶۵ ″ ۸ چونّی ۹ ″ ″ ÷

(۵) ۷۶ ″ ۱۱ اٹھنّی ۵ دونی ۶ پیسے کی ÷

(۶) ۱۵۲ ″ ۸ آنے ۳ پیسے ۸ پائی کی ÷

(۷) ۵۹۲ ″ ۱۴ دونّی ۱۳ آنے ۷ پائی کی ÷

(۸) ۳۰۴ ″ ۱۵ آنے ۹ پائی کی ÷

(۹) ۹۴ ″ ۱۸ چونّی ۶ آنے ۱۱ ادھنّی ۳ پائی کی ÷

(۱۰) ۴۷ ″ ۱۴ آنے ۱۱ پائی کی ÷

۵ - ادھیلے بناؤ :-

(۱) ۹۷ روپے ۱۴ آنے ۸ دھیلے کے ÷

(۲) ۱۵۶ ″ ۹ چونّی ۷ آنے کے ÷

(۳) ۲۴۰ ″ ۵ اٹھنّی ۲ آنے ۱۰ دھیلے کے ÷

(۴) ۴۰۵ ″ ۱۳ دونی ۱۲ آنے ۶ پیسے کے ÷

(۵) ۵۹۹ ″ ۱۵ آنے ۸ ادھنّی کے ÷

۶ - ادھنّیاں بناؤ :-

(۱) ۱۶۳ روپے ۱۲ آنے ۸ ادھنّی کی ÷

(۲) ۵۵۵ رُوپے ۶ دونی ۷ ادھنّی کی ÷

(۳) ۴۱۶ " ۴ چونی ۹ آنے کی ÷

(۴) ۲۶۹ " ۱۳ اٹھنّی ۵ آنے کی ÷

(۵) ۶۰۱ " کی ÷

۷۔ ایک بینگن ایک ادھیلے کو آتا ہے۔ ایک دوکاندار نے ایک بینگن کا ٹوکرا ۳ رُوپے ۱۴ آنے اور ۳ پیسے کو لیا۔ بتاؤ اُس میں کُل کتنے بینگن تھے؟

۸۔ پھیرو دوکاندار نے اخروٹوں کی ایک بوری ۱۱ رُوپے ۷ آنے ۶ پائی میں خریدی۔ اگر ایک اخروٹ ایک پائی کا ہو۔ تو بتاؤ کُل کتنے اخروٹ تھے؟

۹۔ کیلے کی ایک پھلی ادھنّی کو آتی ہے۔ عمر دین دوکاندار نے ایک میلے میں کیلے بیچ کر ۱۵ رُوپے ۶ چونّی ۱۴ دونیاں ۳ آنے کمائے۔ بتاؤ اُس نے کل کتنے کیلے بیچے؟

۱۰۔ کپور سنگھ لاہور سے ۱۴ رُوپے ۹ آنے کی دو دو پیسے والی خطائیاں خرید کر

لایا۔ بتاؤ اُس نے کُل کتنی خطائیاں خریدیں؟

۱۱۔ ایک باغبان نے ایک دِن ۲۷ رُوپے ۱۴ آنے ۲ پیسے کے آڑو بیچے۔ اگر ایک آڑو کا مول ایک ادھیلہ ہو تو بتاؤ اُس نے کُل کتنے آڑو بیچے؟

۱۲۔ بتاؤ ۵ رُوپے ۱ اٹھنی ۲ پیسے کے ایک ایک پائی والے الوچے کتنے آئینگے؟

۱۳۔ لاہور کے بڑے ڈاکخانہ سے ایک دن آدھ آدھ آنے والے ٹکٹوں کی بِکری ۲۷ رُوپے ۱۱ چونیاں ۱۸ دوئیاں ۴۳ آنے ۱۱ ادھنیاں ہوئی۔ بتاؤ اُس دِن کُل کتنے ٹکٹ بِکے؟

۱۴۔ ایک درزی نے ایک دوکان سے ۷ رُوپے ۵ آنے ۹ پائی کے ایک ایک پائی والے بٹن خریدے۔ بتاؤ اُس نے کتنے بٹن خریدے؟

۱۵۔ ایک مُولی کا مول ایک ادھیلہ ہے۔ ایک سبزی بیچنے والی نے ایک دِن ۵ رُوپے ۶ آنے ۶ پائی کی مُولیاں بیچیں۔ بتاؤ اُس

کی کُل کتنی مولیاں بکیں ؟

۱۶- ایک سنگترہ ۲ پیسے یعنی ایک ٹکے کو ملتا ہے ۔ ایک ساہوکار نے اپنے لڑکے کے پیدا ہونے کی خوشی میں ایک مدرسہ کے ہر ایک لڑکے کو ایک ایک سنگترہ دیا اُس کے کُل ۷ رُوپے ۳ آنے ۶ پائی خرچ آئے ۔ بتاؤ اُس مدرسہ میں کُل کتنے لڑکے تھے ؟

۱۷- ایک پوسٹ کارڈ ایک ٹکے کو آتا ہے ۔ بتاؤ ۲۵ رُوپے کے کتنے پوسٹ کارڈ آئینگے ؟

۱۸- ایک دوکاندار نے منڈی سے ایک ناشپاتیوں سے بھرے ہُوئے ۴ ٹوکرے ۵ رُوپے ۱۲ آنے ۶ پائی کو خریدے ۔ اگر اُس کو ایک ناشپاتی ایک ادھیلے میں پڑے ۔ تو بتاؤ اُس نے کُل کتنی ناشپاتیاں خریدیں ؟

۱۹- ایک پھلوں کے چھکڑے کا محصول چنگی ۲ رُوپے ۱۲ آنے ۶ پائی ہے ۔ اگر محصول چونگی فی رُوپیہ ایک پیسہ ہو ۔ تو بتاؤ

اُس چھکڑے میں کتنے پھل تھے ؟

۲۰ - ایک زمیندار نے پونڈوں کا ایک کھیت ۱۲۵ رُوپے میں ایک آدمی کے پاس بیچا۔ اگر ایک پونڈا ۲ پیسے میں پڑے۔ تو بتاؤ اُس کھیت میں کُل کتنے پونڈے ہیں ؟

---

## سوالات نمبر ۱۳

پہلے پانچ سوال زبانی :-

۱ - ایک درجن بیروں کا مول ایک ادھنی ہے ۔ ایک کنجڑے کے ایک دن ۲۸ درجن بیر بکے ۔ بتاؤ کُل کتنے کے بیر بکے ؟

۲ - احمد دین نے پائی پائی والے ۱۴۴ امرود خریدے ۔ بتاؤ اُس نے کُل کتنے کے امرود خریدے ؟

۳ - ایک دُوکاندار کی ایک دن ۲۰ قلمیں بکیں۔

اگر ہر ایک قلم ادھیلے میں بکی ہو - تو
اُس کی کُل کتنے کی قلمیں بکیں ؟

۴ - دیا سلائی کی ایک ڈبیا کی قیمت ایک پیسہ ہے - تو ایسی ۴۰ ڈبیوں کی قیمت بتاؤ +

۵ - ایک مٹی کی دوات ایک ٹکے کو آتی ہے تو ایسی ۴۸ دواتوں کی قیمت بتاؤ +

۶ - ۴۳۲ پائیوں کے رُوپے آنے بناؤ +

طریقہ پائیاں = ۴۳۲ | ۱۲
۳۶ | ۱۶
آنے ۴ ــــ ۲

روپے آنے
۴ ــ ۲ جواب

۷ - ۶۳۹ پائیوں کے رُوپے آنے بناؤ +

طریقہ پائیاں ۶۳۹ | ۱۲
پائیاں ۳ ــــ ۵۳ | ۱۶
آنے ۵ ــــ ۳

پائی آنے روپے
۳ ــ ۵ ــ ۳
جواب

۸۔ ۹۲۹ ادھیلوں کے روپے آنے بناؤ ۔

طریقہ

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۹۲۹ ادھیلے | |
| ۴ | ۴۶۴ ۔۔ ۱ | ادھیلی |
| ۱۶ | ۱۱۶ ۔۔ ۰ | پیسے |
| | ۷ ۔۔ ۴ | آنے |

روپیہ آنے دھیلہ

۷ ۔۔ ۴ ۔۔ ۱

جواب

۹۔ ایک اخروٹ ایک پائی کو آتا ہے۔ اور ایک بوری میں ۸۴۹ اخروٹ ہیں۔ بتاؤ اس بوری میں کل کتنے کے اخروٹ ہیں؟

طریقہ

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۸۴۹ پائیاں | |
| ۱۶ | ۷۰ ۔۔ ۹ | پائیاں |
| | ۴ ۔۔ ۶ | آنے |

کل اخروٹوں کی قیمت روپے آنے پائی

۴ ۔۔ ۶ ۔۔ ۹

جواب

۱۰۔ روپے آنے بناؤ:-

(۱) ۸۹۶ پائیوں کے ۔

(۲) ۱۷۳۲ پائیوں کے

(۳) ۳۹۱۳ 〃 〃

(۴) ۸۷۰۱ 〃 〃

(۵) ۷۵۶۴ 〃 〃

(۶) ۸۳۹۲ ادھیلوں کے

(۷) ۳۴۵۷ 〃 〃

(۸) ۹۴۳۴ 〃 〃

(۹) ۵۹۴۹ 〃 〃

(۱۰) ۶۳۴۵ 〃 〃

(۱۱) ۲۵۴۹ پیسوں کے

(۱۲) ۴۳۶۳ 〃 〃

(۱۳) ۹۸۸۷ 〃 〃

(۱۴) ۲۳۲۲ 〃 〃

(۱۵) ۱۴۸۶۱ 〃 〃

(۱۶) ۸۷۳۴ ٹکوں کے

(۱۷) ۱۶۴۵۷ ادھنّیوں کے

(۱۸) ۳۶۳۹ 〃 〃

(۱۹) ۲۷۸۵۲ ٹکوں کے

(۲۰) ۳۹۱۶۳ 〃 〃

(۲۱) ۹۵۵۶ آنوں کے ÷

(۲۲) ۱۷۸۹۱ " " ÷

(۲۳) ۳۷۹۹ دونیّوں کے ÷

(۲۴) ۱۶۵۵۳ " " ÷

(۲۵) ۷۸۴۹ چونیّوں " ÷

(۲۶) ۲۴۹۵۴ " " ÷

(۲۷) ۱۳۶۷۲ اٹھنیّوں " ÷

(۲۸) ۶۱۸۷۹ " " ÷

۱۱۔ ایک ہولڈر کی قیمت ایک آنہ ہے۔ ایک دوکاندار نے ایسے ۵۵۶ ہولڈر خریدے تو بتاؤ کُل کتنے کے ہولڈر خریدے؟

**۱۲**۔ ایک ربڑ ۲ آنے میں ملتی ہے۔ تو ایسی ۱۲۰ ربڑ کتنے کو ملینگی؟

۱۳۔ رام چندر نے ایک بڑھئی کو چونّی فی تختی کے حساب ۱۲۲۴ تختیوں کا ٹھیکہ دیا۔ بتاؤ اُس نے کتنے روپے کی تختیاں بنوائیں؟

۱۴۔ ۱۰۵۰ گنے کتنے میں آئینگے جبکہ ایک

گنا ٹکہ کا ہو؟

۱۵- آٹا دونی کا سیر آتا ہے - ایک کنبہ میں ہر روز ۶ سیر آٹا لگتا ہے - بتاؤ اُس کنبے میں ایک مہینہ میں کتنے کا آٹا لگتا ہے؟ (مہینہ = ۳۰ دن) +

۱۶- ایک لڑکے کو ایک آنہ ہر روز جیب خرچ ملتا ہے - وہ دو پیسے روز بچا لیتا ہے - اُس کی سال بھر کی بچت بتاؤ - (سال = ۳۶۵ دن) +

۱۷- ایک لُٹیا ایک اٹھنی کو آتی ہے - ایک شخص نے ایسی ۴۷۰ لٹیا غریبوں میں بانٹیں - تو بتاؤ اُس نے کتنے کی لٹیا بانٹیں؟

۱۸- ایک انار بیچنے والے نے ایک میلے پر ۶۷۲ انار بیچے - اگر ایک انار دو پیسے کو بکا ہو تو بتاؤ اُس نے کُل کتنے کے انار بیچے؟

۱۹- ایک شخص سال بھر ایک دوکان پر کھانا کھاتا رہا - وہ ہر روز دو آنے

کی روٹیاں دو آنے کا گھی اور ایک پیسہ
کی دہی لیتا رہا۔ بتاؤ سال بھر میں اُن
سب چیزوں پر اُس کا الگ الگ کیا
خرچ ہوا؟ سال ۳۶۵ دن کا ہوتا ہے؟

۲۰۔ چمن لال دوکاندار نے دہلی سے نیچے لکھا
ہوا سودا منگوایا:۔

۸۲۸ قلمیں ایک پیسہ فی قلم
۱۴۵۸ سلیٹی پنسلیں ایک پائی فی پنسل
۱۲۰ سرمے کی پنسل دو پیسے فی پنسل
۶۰ دواتیں ایک آنہ فی دوات
۸۰ دستے کاغذ ۲ آنے فی دستہ

بتاؤ اُس نے کُل کتنے کا سودا لیا؟

۲۱۔ سندر پھل بیچنے والے کے ایک دن
دو ٹوکروں کی بلٹی آئی - ان میں نیچے
لکھے ہوئے پھل نکلے:۔

۱۲۰ انار آنے آنے والے
۲۲۸ ناشپاتیاں ادھنی ادھنی فی ناشپاتی والی
۸۵۶ امرود ادھیلے ادھیلے والے

بتاؤ اُن ٹوکروں میں سے کتنے کے پھل

نکلے ؟

۲۲- ایک برتن بیچنے والے نے گوجرانوالہ سے
۲۳۶ کٹوریاں دو دو آنے والی اور ۱۳۲
گلاس چونی چونی والے اور ۱۰۴ رکابیاں
۸ آنے فی رکابی کے حساب سے منگوائیں
بتاؤ اُس کو کُل کتنے کا بل آیا ؟

۲۳- ایک بساطی نے ایک میلے پر ۱۲۵
نالے ۲ آنے فی نالہ ۱۵۶ جُوڑے
۴ آنے فی جُوڑا ۸۰ سرمہ دانیاں ۲
پیسے فی سرمہ دانی ۱۵۰ کنگھیاں ایک
پیسہ فی کنگھی کے حساب بیچیں۔ بتاؤ
اُس میلے میں اُس کا کتنے کا مال بکا ؟

۲۴- ایک کنبے میں اٹھنی روز کا آٹا۔ چونی
روز کا گھی۔ دونی روز کی دال اور ۲
پیسے روز کا مصالح خرچ ہوتا ہے۔
تو اُس کنبے کی خوراک کا ماہواری خرچ
بتاؤ ؛

۲۵- ایک مزدور ایک بوری کی سلائی ایک
پائی لیتا ہے۔ وہ ایک دِن میں ۲۵۰

بوریاں سی ڈالتا ہے۔ بتاؤ وہ ایک ہفتہ
میں کیا کماتا ہے؟ (ہفتہ = ۷ دن)

۲۶۔ ایک صیقل گر ایک چاقو کی تیز کروائی
کا ایک پیسہ لیتا ہے۔ اور ایک قینچی
کے دو پیسے اور استرے کے ۴ پیسے
اُس نے ایک ہفتہ میں ۱۰۴ چاقو ۷۵
قینچیاں اور ۴۰ استرے تیز کئے۔ بتاؤ
اُس ہفتے اُس نے کیا کمایا؟

۲۷۔ ایک چارپائی بُننے والا ایک پلنگ کی
بُنوائی اٹھنی۔ معمولی چارپائی کی چونی اور
پیڑھی کا ایک آنہ لیتا ہے۔ اُس نے
ایک ماہ میں ۳۵ پلنگ ۷۴ چارپائیاں
اور ۶۳ پیڑھیاں بُنیں۔ بتاؤ اُس نے
اُس مہینے میں کیا کمایا؟

۲۸۔ عیدو کمہار اور اُس کے لڑکے نے
بھٹے سے نبی بخش کی اینٹیں اس کے
گھر پہنچانے کا ٹھیکہ لیا۔ اُس کو فی
پھیرا فی گدھا ایک پیسہ ملتا ہے۔ اگر
اُن کے پاس ۱۵ گدھے ہوں اور وہ

ایک دِن میں ۲۰ پھیرے لگائے تو بتاؤ
وہ ایک ہفتہ میں کیا کما لیگا؟

۲۹- محمد شریف کتب فروش نے ۳۲۵ کاپیاں
۴ آنے والی ۴۷۲ کاپیاں ۲ آنے والی
اور ۹۰۸ ایک آنے والی خریدیں۔ بتاؤ
اُس نے کُل کتنے کی کاپیاں خریدیں؟

۳۰- ایک ارائیں نے ایک دِن ۵۲۴ بینگن
ایک دھیلہ فی بینگن ۸۳۷ شلغم ایک پائی
فی شلغم ۲۷۵ مولیاں ایک پیسہ فی مُولی
اور ۹۳ پھُول گوبھی ایک آنہ فی پھُول
کے حساب ایک دُوکاندار کو دئے۔ بتاؤ
دُوکاندار کو کیا دینا پڑا؟

# متفرق نمبر ۱۴

۱- ۸۷۹۴ پیسوں کے روپے بناؤ ۔

۲- ایک پائی فی آڑو کے حساب ۲۹۳۵ آڑوؤں کے دام بتاؤ ۔

۳- اگر آلو ۲ آنے سیر بکتے ہوں - تو ۶ من کتنے کو آئینگے؟ (من = ۴۰ سیر)

۴- ایک دوکاندار نے ۶ آنے گز والی ململ ۲۷۳ روپے ۱۲ آنے کی خریدی - بتاؤ اُس نے کُل کتنے گز ململ خریدی؟

۵- ایک گائے ہر روز ۶ سیر دودھ دیتی ہے - اور دودھ ۴ آنے سیر بکتا ہے گائے کا روزانہ خرچ ۱۲ آنے ہے - بتاؤ ایک مہینے میں کیا بچت ہوگی؟ (زبانی)

۶- ۵ سورن ۱۴ روپے ۱۲ آنے کے آنے بناؤ (سورن = ۱۵ روپے) ۔

۷- ایک گھوڑے کی قیمت ۱۷۵ روپے ہے

اور کاٹھی کی ۱۲ روپے ۸ آنے - بتاؤ گھوڑے
کی قیمت کاٹھی کی قیمت سے کتنے گُنا ہے؟
۸ - مُولیاں پَیسے پَیسے بِکتی ہیں - محمد دین ارائیں
نے ۵ کیاریوں میں سے ۸۰ مُولیاں فی کیاری
کے حساب سے اُکھاڑ کر فروخت کر دیں -
بتاؤ اُس نے کُل کتنی مولیاں بیچیں؟
۹ - ۳۵ سیر میتھی ۲ رُوپے ۴ آنے ۳ پَیسے میں
نیلام ہُوئی - بتاؤ ایک سیر میتھی کتنے پیسے
میں پڑی؟
۱۰ - ۱۲۷ رُوپے ۱۴ چونی ۷ اکنی ۵ دھیلوں کے
دھیلے بناؤ ﴿
اگر ۵ دھیلے میں ایک دیا سلائی کی ڈبّی
ملے تو اِس رقم میں کُل کتنی ڈبیاں آئینگی؟
۱۱ - ایک دوکاندار نے ایک رُوپے ۶ آنے کی
ادھنّی ادھنّی والی کنگھیاں خریدیں - بتاؤ
اُس نے کُل کتنی کنگھیاں خریدیں؟ (زبانی)
۱۲ - ۲۵ رُوپے ۱۳ آنے کے آنے آنے والے
ٹکٹ کتنے آئینگے؟
۱۳ - ۱۳ رُوپے ۲ اٹھنی ۳ چونّی ۶ پیسے کے دو

دو پیسے کے کارڈ کتنے کے آئینگے؟

۱۴- ایک شخص نے ۲۳۷ پیسے پیسے والے ٹکٹ خریدے۔ بتاؤ اُس نے کُل کتنے کے ٹکٹ خریدے؟

۱۵- مدرسوں کے کھیلوں کے دِن ۱۸۵ رُوپے ۱۲ آنے کے لڈّو بانٹے گئے۔ اگر لڈّو دو دو پیسے کا ہو۔ اَور ہر ایک لڑکے کو چار چار لڈّو ملیں تو بتاؤ کُل کتنے لڑکوں کو لڈّو ملے؟

۱۶- ایک تماشے والے نے تماشہ کا ایک پیسہ ٹکٹ لگایا۔ اُس کو ۳۵ رُوپے ۴ اٹھنّیاں ۶ دونّیاں ۱۴ آنے اور ۲۷ پیسے وصُول ہوئے۔ بتاؤ کُل کتنے ٹکٹ لگے؟

۱۷- ایک پُل پر سے گذرنے کا محصُول ایک پیسہ ہے۔ ایک دِن اِس پُل پر سے ۳۵۲۶ شخص گذرے کُل آمدنی بتاؤ؟

۱۸- ایک شہر میں دِیوالی کے دِن سُندر دُوکاندار کے ۱۲۵ بنڈل موم بتّیوں کے بِکے۔ اگر ہر ایک بنڈل ۶ آنے کا ہو۔ بتاؤ کتنے

کی موم بتیاں بکیں ؟

۱۹۔ اُردو کا قاعدہ ایک آنے کو آتا ہے۔ ایک کتب فروش نے ایک سال میں ۲۳۶ قاعدے بیچے بتاؤ کُل کتنے کے قاعدے بکے؟

۲۰۔ شیخوپورہ ہائی سکول نے اس سال ملیریا کے دِنوں میں کونین کی ۶۵۰۰ گولیاں شہر اَور اِرد گرد کے گاؤں میں تقسیم کیں۔ اگر ایک گولی ایک ٹکے کی ہو۔ تو کُل کتنے کی کونین تقسیم ہُوئی ؟

۲۱۔ لاہور میں تعلیمی نمائش پر ایک دِن ۲۷ رُوپے ۳۷ اٹھنیاں ۵۰ چونیاں ۲۷ دونیاں ۱۱۹ آنے اور ۲۲۸ پیسے وصُول ہوئے بتاؤ کُل کتنے رُوپے وصُول ہوئے ؟

۲۲۔ سالانہ امتحان پر ایک مدرسہ نے رنگریز (للاری) سے پگڑیاں رنگوائیں۔ اَور اُس کو ۳ پیسے فی پگڑی دِئے۔ اگر مدرسہ میں کُل ۳۷۲ لڑکے ہوں۔ تو کُل رنگائی بتاؤ +

۲۳۔ ۱۹۷۲۲ دونیّوں کے رُوپے سوزن

بتاؤ ۔ (ایک سورن = ۱۵ رُوپے)

۴۲- ایک مرغی نے ایک مہینہ میں ۲۱ انڈے دِئے۔ اگر انڈا ۳ پیسے کو بکے تو کُل انڈوں کی قیمت بتاؤ ۔

# رُوپے آنے پائی کی جمع

## جمع مُرکب

### سوالات نمبر ۱۵

۱۔ رُوپ لال کے باپ نے اُس کو بازار سے ایک کتاب ۵ آنے کی ایک دوات ۳ آنے کی اور ایک چھنی ۴ آنے کو خرید کر دی۔ بتاؤ اُس کے باپ نے اُس کو کُل کتنے آنے کی چیزیں مول لے کر دیں؟ (زبانی)

۲۔ مہر علی بازار سے ایک سیب ۲ پیسے کا۔ ایک سنگترہ ۳ پیسے کا اور ایک کیلا ۴ پیسے کا خرید کر لایا۔ بتاؤ اُس نے کُل کتنے پیسے خرچ کئے؟

۳۔ سُندر سنگھ نے اپنے بیٹے اندر سنگھ کو ۴ رُوپے کی لُونگی۔ ۳ رُوپے کی چھتری

۳ روپے کے بوٹ اور ۶ روپے کی گھڑی مول لے کر دی - بتاؤ اندر سنگھ کو کتنے کی چیزیں ملیں!

۴ - گوپال داس ایک دن بازار سے ایک آنہ ۳ پائی کا کدو اور ۲ آنے ۶ پائی کے بینگن مول لے کر آیا - بتاؤ وہ کتنے کی سبزی خرید کر لایا؟

طریقہ - اس طرح سے لکھو:-

| | پائی | آنے |
|---|---|---|
| کدّو | ۳ | ۱ |
| بینگن | ۶ | ۲ |
| | ۹ | ۳ |

جواب

پائیاں پائیوں کے نیچے اور آنے آنوں کے نیچے لکھو اب دونوں کے نیچے ایک لکیر کھینچو - اس لکیر کے نیچے پائیوں کو جمع کر کے پائیوں کے نیچے لکھو اور آنوں کو جمع کر کے آنوں کے نیچے لکھو ۔

۵- احمد نے ایک لمپ ایک روپیہ ۲ آنے ۳ پائی کو اور ایک شیشہ ۲ روپے ۵ آنے ۶ پائی کو خریدا۔ بتاؤ اُس نے دونو پر کیا خرچ کیا؟

طریقہ۔ پہلے سوال کی طرح لکھو:-

| | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|
| لیمپ | ۳ | ۲ | ۱ |
| شیشہ | ۶ | ۵ | ۲ |
| | ۹ | ۷ | ۳ |

جواب

پہلے سوال کی طرح پائیاں جمع کر کے پائیوں کے نیچے۔ آنے جمع کر کے آنوں کے نیچے۔ رُوپے جمع کر کے روپوں کے نیچے لکھو۔

۶- ایک دُوکاندار نے ۲ رُوپے ۳ آنے ۶ پائی کے سیب ۴ رُوپے ۵ آنے کے سنگترے اور ۲ رُوپے ۴ آنے ۳ پائی کے کیلے خریدے۔ بتاؤ اُس نے کتنے کتنے پھل خریدے؟

۳ روپے کے بوٹ اور ۶ روپے کی گھڑی مول لے کر دی - بتاؤ اندر سنگھ کو کتنے کی چیزیں ملیں ؟

۵ - گوپال داس ایک دن بازار سے ایک آنہ ۳ پائی کا کدو اور ۲ آنے ۶ پائی کے بینگن مول لے کر آیا - بتاؤ وہ کتنے کی سبزی خرید کر لایا ؟

طریقہ - اِس طرح سے لکھو :-

| آنے | پائی | |
|---|---|---|
| ۱ | ۳ | کدّو |
| ۲ | ۶ | بینگن |
| ۳ | ۹ | |

جواب

پائیاں پائیوں کے نیچے اور آنے آنوں کے نیچے لکھو اب دونوں کے نیچے ایک لکیر کھینچو - اِس لکیر کے نیچے پائیوں کو جمع کر کے پائیوں کے نیچے لکھو اور آنوں کو جمع کر کے آنوں کے نیچے لکھو ۔

۵ - احمد نے ایک لمپ ایک روپیہ ۲ آنے ۳ پائی کو اور ایک شیشہ ۲ روپے ۵ آنے ۶ پائی کو خریدا - بتاؤ اُس نے دونو پر کیا خرچ کیا ؟

طریقہ - پہلے سوال کی طرح لکھو :-

| | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|
| لیمپ | ۳ | ۲ | ۱ |
| شیشہ | ۶ | ۵ | ۲ |
| | ۹ | ۷ | ۳ |

جواب

پہلے سوال کی طرح پائیاں جمع کر کے پائیوں کے نیچے - آنے جمع کر کے آنوں کے نیچے - روپے جمع کر کے روپیوں کے نیچے لکھو ۔

۶ - ایک دوکاندار نے ۲ روپے ۳ آنے ۶ پائی کے سیب ۴ روپے ۵ آنے کے سنگترے اور ۲ روپے ۴ آنے ۳ پائی کے کیلے خریدے - بتاؤ اُس نے کُل کتنے کے پھل خریدے ؟

طریقہ ۔ اُوپر کے سوال کی طرح :۔

| | پائی | آنہ | رُوپے |
|---|---|---|---|
| سیب | ۶ | ۳ | ۲ |
| سنگترے | ۰ | ۵ | ۴ |
| کیلے | ۳ | ۶ | ۲ |
| | ۹ | ۱۴ | ۸ |

جواب

۷ ۔ امیر علی نے ۱۵ رُوپے ۱۲ آنے ۶ پائی کا لٹھّا اور ۸ رُوپے ۸ آنے ۹ پائی کی ململ خریدی ۔ بتاؤ اُس نے کُل کتنے کا کپڑا خریدا ؟

طریقہ ۔ اُوپر کے سوال کی طرح :۔

| | پائی | آنہ | رُوپے | |
|---|---|---|---|---|
| لٹھّا | ۶ | ۱۲ | ۱۵ | |
| ململ | ۹ | ۸ | ۸ | |
| | ۱۵ | ۲۰ | ۲۳ | پہلا جواب |
| | ۳ | ۵ | ۲۴ | دُوسرا جواب |

عمل

کُل پائیوں کی جمع ۱۵ ہے ۔ اور ۱۵ پائیاں

ایک آنہ اور ۳ پائی کے برابر ہیں - پس پائیوں کے نیچے بجائے ۱۵ پائیوں کے ۳ پائی لکھو - ایک آنہ جو پائیوں سے بنا اُس کو آنوں میں ملایا - تو کُل ۲۱ ہوئے ۲۱ آنے ایک روپیہ ۵ آنے کے برابر ہیں - آنوں کے نیچے ۵ لکھو - ایک روپیہ جو آنوں سے بنا ہے - اُس کو روپیوں میں ملا دو - کُل رُوپے ۲۴ ہوئے - اُن کو روپیوں کے نیچے لکھ دو - پہلا جواب اور دُوسرا جواب دونوں ٹھیک ہیں - اور آپس میں برابر ہیں - مگر دوسرا جواب پہلے جواب سے اچھا ہے - کیونکہ اِس میں ہم نے پائیوں اور آنوں کے جتنے آنے اور رُوپے بن سکتے ہیں - بنا لئے ہیں ؂

۸ - سُندر سِنگھ نے ۱۵ رُوپے ۱۱ آنے ۶ پائی کے چاول ۱۱ رُوپے ۱۳ آنے ۹ پائی کی کھانڈ ۷ رُوپے ۸ آنے ۲ پائی کا گھی خرید کیا - بتاؤ کتنے کا سودا خریدا ؟

طریقہ۔ اُوپر کی مثال کی طرح رُوپیوں کے نیچے رُوپے۔ آنوں کے نیچے آنے اور پائیوں کے نیچے پائیاں لکھیں:-

| | روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|---|
| چاول | ۶ | ۱۱ | ۱۵ |
| کھانڈ | ۹ | ۱۳ | ۱۱ |
| گھی | ۶ | ۸ | ۷ |
| | ۹ | ۱ | ۲۵ |

جواب

اُوپر کے سوال کی طرح پائیوں کی جمع ۲۱ ہے۔ جو ایک آنہ اور ۹ پائی کے برابر ہے۔ اِس لئے ۹ پائی کو پائیوں کے نیچے لکھا۔ اور ایک آنہ آنوں میں مِلا کر کُل ۳۳ آنے ہوئے۔ جو ۲ رُوپے اور ایک آنے کے برابر ہیں۔ ایک آنہ آنوں کے نیچے لکھا۔ اور ۲ رُوپے رُوپیوں میں جمع کر کے کُل رُوپے جمع کر لئے۔ یہ ۲۵ ہوئے۔ اور ان کو روپیوں کے نیچے لکھ دیا۔

اُوپر کی مثالوں سے ظاہر ہے۔ کہ اگر ہم نے دو یا دو سے زیادہ رقموں کو جن میں رُوپے آنے پائی ہوں۔ اِن کا جوڑ یا جمع کرنی ہو۔ تو نیچے لکھے ہوئے طریقہ سے کرتے ہیں :۔

طریقہ۔ رقموں کو اِس طرح لکھو۔ کہ پائیاں پائیوں کے نیچے آنے آنوں کے نیچے اور رُوپے رُوپیوں کے نیچے آ جائیں ان کے نیچے ایک لکیر کھینچو۔ پہلے پائیوں کو جمع کر لو۔ اگر پائیاں ۱۲ یا ۱۲ سے زیادہ ہوں۔ تو اُن کے جس قدر آنے بن سکیں۔ بنا لو۔ جتنی پائیاں بچیں وہ پائیوں کے نیچے لکھو۔ جتنے آنے بنیں اُن کو آنوں میں جمع کرو۔ ۱۶ یا ۱۶ سے زیادہ ہوں۔ تو اُن کے جتنے رُوپے بن سکیں بنا لو۔ جو آنے بچیں۔ آنوں کے نیچے لکھو۔ جتنے رُوپے بنے ہوں۔ اُن کو مِلا کر اُن کو دِئے ہُوئے رُوپیوں میں جمع کر کے روپیوں کے نیچے لکھ دو ؛

۹ - امام الدین سبزی بیچنے والے کے ایک دِن
۳ رُوپے ۱۱ آنے ۲ پائی کے شلغم ۲
رُوپے ۷ آنے ۹ پائی کی مولیاں - ۵ رُوپے
۶ آنے کی گوبھی - ۱۴ آنے ۳ پائی کی
توریاں بکیں - بتاؤ اُس کی کتنی بکری ہوئی ؟

۱۰ - رام ناتھ نے ۱۴ رُوپے ۸ آنے ۳ پائی
کا کھدّر ۱۱ رُوپے ۸ آنے ۶ پائی کی ململ
اور ۶ رُوپے ۱۱ آنے کی چھینٹ خریدی -
بتاؤ - اُس نے کُل کتنے کا کپڑا خریدا ؟

۱۱ - رحمت علی نے اپنی رضائی بنوائی - اُس پر
۵ رُوپے ۱۱ آنے ۹ پائی کی چھینٹ ۳
رُوپے ۸ آنے کا استر - ایک روپیہ ۱۴ آنے
۶ پائی کی رُوئی - ۱۲ آنے بھرائی اور ایک
روپیہ سلائی پر خرچ کیا - بتاؤ اُس کی
رضائی پر کیا لاگت آئی ؟

۱۲ - کِشن سِنگھ زمیندار نے ۱۴ رُوپے ۱۰ آنے
۶ پائی کے رنبے - ۱۰ رُوپے ۸ آنے
۹ پائی کی درانتیاں - اور ۱۷ رُوپے ۱۱
آنے ۳ پائی کی کسیاں خریدیں - بتاؤ اُس نے

کُل کتنے کا سامان خریدا؟

۱۳- قمرالدین نے ۷۵ رُوپے ۱۴ آنے کی کپاس
۲۵ رُوپے ۱۲ آنے کی شکر ۵۴ روپے ۸
آنے کا گُڑ بیچا - بتاؤ اُس نے کُل کتنے
کا مال بیچا؟

۱۴- عیدو تیلی نے اپنی لڑکی کی شادی پر ۲۵
رُوپے ۱۴ آنے کے چاول ۱۶ رُوپے دو
آنے کی کھانڈ ۱۰ رُوپے ۷ آنے ۶ پائی
کا گھی اور ۶۵ رُوپے کپڑے و زیور پر
خرچ کئے - بتاؤ اُس کا کُل کیا خرچ آیا؟

۱۵- ایک مدرسے کی پانچویں جماعت کی فیس
۳۷ رُوپے ۱۴ آنے ۶ پائی - چھٹی جماعت
کی فیس ۵۴ رُوپے ۱۱ آنے ۹ پائی ہے
ساتویں جماعت کی فیس ۵۴ رُوپے ۵ آنے
آٹھویں جماعت کی فیس ۴۴ روپے ۸ آنے
۹ پائی - اُس مدرسے کی ماہواری فیس کی
آمدنی بتاؤ؟

۱۶- دینا ناتھ نے رام لال کے ۱۲۵ رُوپے
۱۲ آنے شام لال کے ۲۵۷ رُوپے ۸ آنے

اور نند لال کے ۷۵ رُوپے دینے ہیں
بتاؤ اُس نے کُل کتنا قرضہ دینا ہے ؟

۱۷- امیر علی نے ۵۵ رُوپے ۸ آنے میں ایک
گڈا ۲۷۵ رُوپے ۱۲ آنے میں ایک جوڑی
بَیل اور ۲۵ رُوپے ۱۳ آنے ۶ پائی میں
گڈے کا سامان خریدا - بتاؤ اُس نے کُل
کیا خرچ کیا ؟

۱۸- رُلدو پھل بیچنے والے نے ایک میلے پر
۳۸ رُوپے ۱۳ آنے ۶ پائی کے آلو -
۲۲ رُوپے ۱۰ آنے ۹ پائی کے کیلے - ۱۵
رُوپے ۱۱ آنے ۳ پائی کے سیب اور
۳۵ رُوپے ۷ آنے ۶ پائی کے پونڈے
بیچے - بتاؤ اُس نے کُل کتنے کے پھل
بیچے ؟

۱۹- ایک زمیندار نے امرتسر کی منڈی میں
ایک گھوڑا ۱۶۲ رُوپے کو ایک بَیلوں
کی جوڑی ۳۲۵ رُوپے کو اور ایک بھینس
۱۲۱ رُوپے کو بیچے - بتاؤ اُس نے کُل مویشی
کتنے کو بیچے ؟

۲۰۔ ایک سوداگر نے لائل پور کی منڈی سے ۲ گھوڑے ۴۵۲ روپے میں ۳ بھینسیں ۲۵۸ روپے اور ۵ گائیں ۲۶۷ روپے میں خریدیں۔ ۴۷ روپے ۷ آنے ۹ پائی اُن کی خوراک پر خرچ کئے۔ ۱۱ روپے ۱۴ آنے ۳ پائی دلالی کے دِئے۔ اور سب کے سب مویشی اُس منڈی میں ۳۱۴ روپے ۱۲ آنے ۶ پائی نفع لے کر بیچ دِئے۔ بتاؤ اُس نے مویشی کتنے کو بیچے؟

۲۱۔ اساڑھی کی فصل پر ساون نے ۳۱۵ روپے ۱۲ آنے ۷ پائی کی گندم ۱۲۷ روپے ۸ آنے کے چنے ۷۳ روپے ۵ آنے ۹ پائی کے جَو بیچے۔ اور ۷۴۲ روپے ۱۴ آنے ۹ پائی کی جنس گھر کے خرچ کے لئے رکھ لی۔ بتاؤ کُل فصل کتنے کی ہوئی؟

۲۲۔ شیر سنگھ نے اپنے لڑکے کی شادی کے موقع پر ۱۲۵ روپے ۱۲ آنے ۷ پائی کا کپڑا۔ ۵۲ روپے ۹ آنے ۳ پائی کا گوٹا۔ ۷۳۵ روپے ۸ آنے ۶ پائی کا

زیور خریدا۔ اور ۴۵۸ روپے ۱۴ آنے ۹ پائی
کھانے پینے پر اور ۳۷ روپے ۸ آنے باجے
اور آتش بازی پر خرچ ہوئے۔ بتاؤ شادی
پر کُل کیا خرچ آیا؟

۲۳۔ رام چند نے اپنی لڑکی کو جہیز میں
۱۳۷ روپے ۱۲ آنے ۶ پائی کے کپڑے
۲۲۵ روپے ۱۲ آنے ۹ پائی کے زیور
۶۲ روپے کی گائے ۱۴۰ روپے ۸ آنے
کی کپڑے سینے کی مشین اور ۱۵۶ روپے
۱۳ آنے ۹ پائی کا پلنگ و پیڑھا اور برتن
دیئے۔ بتاؤ اُس نے کُل کتنے کا جہیز
دیا؟

۲۴۔ رام داس نے اپنے لڑکے کی سگائی پر
۸۷ روپے ۱۳ آنے ۹ پائی کی چیزیں
پروہت اور برہمنوں کو دیں۔ ۴۲ روپے
۱۲ آنے ۶ پائی کے لڈو۔ ۳۷ روپے
۶ آنے ۹ پائی کی کچوریاں اور ۲۵ روپے
ایک پاٹھ شالا کو دان دیئے۔ بتاؤ اُس
نے اپنے لڑکے کی سگائی پر کیا خرچ

کیا ؟

۲۵- ساون سنگھ نے رام داس شاہ کو ۸۷ روپے ۱۴ آنے ۶ پائی کی کپاس ۲۷ روپے ۸ آنے کی شکر ۱۲۷ روپے ۱۳ آنے ۹ پائی کا گڑ اور باقی ۵۷ روپے نقد دے کر اپنا سارا قرضہ ادا کر دیا۔ بتاؤ ساون سنگھ نے کتنا قرضہ دینا تھا ؟

۲۶- ایک دودھ بیچنے والے نے سوموار کو ۵ روپے ۷ آنے ۹ پائی کا دودھ بیچا۔ منگل وار ۶ روپے ۱۴ آنے ۶ پائی کا بدھ وار کو ۴ روپے ۱۵ آنے ۹ پائی کا جمعرات کو ۵ روپے ۱۱ آنے ۶ پائی کا جمعہ کو اور سنیچر وار کو ہر روز ۵ روپے ۸ آنے کا اور انوار کو ۳ روپے ۶ آنے کا بتاؤ اس نے ہفتے میں کُل کتنے کا دودھ بیچا ؟

۲۷- دھنا سنگھ نے ایک باغ خریدا - ۵۲۵۔ روپے نقد دئے ۱۳۳۵ روپے ۱۲ آنے کا ایک مکان دیا اور ۲۵۷۵ روپے

۸ آنے کی ایک دوکان دی - باقی ۵۰۷ روپے ۶ مہینے کو دینے کا اقرار کیا - بتاؤ اُس نے باغ کتنے کا خریدا ؟

۲۸ - ایک شخص نے اپنی جائداد اِس طرح تقسیم کی کہ ۱۷۳۲ روپے ۱۴ آنے ۶ پائی کا زیور بیوی کے پاس رہے - ۳۴۵۰ روپے لڑکی کی شادی کے لئے رکھے جائیں - ۱۷۷۵ روپے ۱۱ آنے لڑکے کو ملیں - ۵۲۵ روپے دان کر دیں - اور باقی ۶۷۸۸ روپے ۸ آنے ۶ پائی بھائی کو دِئے جائیں - بتاؤ اُس کی کُل جائداد کتنی تھی ؟

۲۹ - ایک تھیلی میں ۵۲ روپے ۷۴ اٹھنیاں سولہ چونیاں ۷۶ آنے ۱۷ پیسے اور ۳۹ پائیاں ہیں - بتاؤ اُس تھیلی میں کُل کتنی رقم ہے ؟

۳۰ - ایک زمیندار نے ایک ہل ۱۶ روپے ۸ آنے کو ایک سوہاگہ ۱۱ روپے ۱۳ آنے کو اور ایک مشین ۵۲ روپے

۹ آنے کو اور ایک بیل ۱۲۵ روپے کو خریدا بتاؤ اس نے کل کیا خرچ کیا؟

۳۱- ہیرا سنگھ نے ایک بھینس ۱۷ روپے کا نقصان اٹھا کر ۱۲۵ روپے کو بیچ دی - بتاؤ بھینس کتنے کو خریدی تھی؟

۳۲- میں نے اپنے کوٹ کے واسطے ۱۷ روپے ۸ آنے ۶ پائی کا کشمیرا ۴ روپے ۱۳ آنے ۹ پائی کا استر ۴ آنے کی روئی - ۱۲ آنے ۶ پائی کے بٹن خریدے اور ۵ روپے ۸ آنے سلائی پر خرچ کیے - بتاؤ کوٹ کتنے میں تیار ہوا؟

۳۳- ایک مسافر کا ریل میں بستر رہ گیا اس میں ۷ روپے ۸ آنے کی دری ۶ روپے ۵ آنے ۶ پائی کی دلائی - ۴ روپے ۱۱ آنے ۶ پائی کا کھیس ۲ روپے ایک آنہ ۶ پائی کا سرہانہ ۱۷ روپے ۱۴ آنے کا کمبل اور ۱۳ روپے

۱۱ آنے ۹ پائی نقد تھے۔ بتاؤ اُس کا کُل کتنے کا نقصان ہؤا ؟

۳۴۔ ایک ساہوکار کے گھر چوری ہوئی۔ ۱۰۲۵ رُوپے کے نوٹ ۷۷۵ رُوپے نقد۔ ۱۳۲۷ رُوپے ۱۲ آنے کا زیور۔ ۱۵۷ رُوپے ۱۰ آنے ۹ پائی کے برتن اور ۳۴۵ رُوپے ۱۴ آنے ۲ پائی کے کپڑے چرائے گئے۔ بتاؤ اُس ساہوکار کا کل کتنا نقصان ہؤا ؟

۳۵۔ ایک نمبردار نے ۱۳۷ رُوپے ۱۴ آنے ۶ پائی زمین کا لگان دِیا۔ ۱۲۵ رُوپے ایک مدرسہ کے مکان بنانے کو چندہ دِیا۔ ۲۵۷ رُوپے ۱۲ آنے ۹ پائی اپنی بیٹھک بنانے پر خرچ کئے۔ ۱۰۵۷ رُوپے ۱۱ آنے ۶ پائی کی ۱۲ کنال زمین خریدی اور ۱۷۵ رُوپے میں ایک گھوڑی خریدی۔ بتاؤ اُس نے کُل کتنا روپیہ خرچ کیا ؟

۳۶۔ ایک سردار نے ۳۲۷۲ رُوپے کی ایک باغ کے لئے زمین خریدی ۳۱۱ رُوپے

۱۴ آنے ۹ پائی زمین کی دُرستی پر خرچ کئے
۵۷۵ رُوپے ۷ آنے ۹ پائی کنواں بنوانے
میں خرچ آئے - اور ۷۴۴ روپے ۲
آنے ۲ پائی پیڑ لگوائی - کُل خرچ بتاؤ +
۳۷ - رام چند اپنے گاؤں سے ہردوار گیا -
ایک روپیہ ۷ آنے ۶ پائی کرایہ ٹانگا -
۷ رُوپیہ ۱۲ آنے کرایہ ریل - ۵ رُوپے ۷
آنے ۹ پائی خرچ خوراک ۱۱ رُوپے
۸ آنے دان دئے - اور ۷ روپے
۵ آنے ۳ پائی کی وہاں سے چیزیں
خریدیں - بتاؤ اُس کا کُل کیا خرچ آیا؟
۳۸ - عمرالدین ایک مقدمہ کی پیشی پر انبالہ گیا
اُس نے ۲ رُوپے ۸ آنے کرایہ موٹر
۱۴ آنے کرایہ ریل - ۲ رُوپے ۹ آنے
۲ پائی خوراک پر خرچ کئے - ۳۵۰ رُوپے
فیس وکیل اور ۲ رُوپے ۸ آنے عرضی نویس
کو دِئے - بتاؤ اس کا کُل کیا خرچ ہُوا؟
۳۹ - ایک سکول نے ۵۲ رُوپے ۸ آنے کی
کُرسیاں ۴۵ رُوپے ۱۴ آنے کی میز

٣٢ روپے ٩ آنے ٦ پائی کے ٹاٹ ١٧
روپے ٨ آنے کے تختہ سیاہ ٥ روپے ١٤
آنے ٩ پائی کے رجسٹر اور ٢٧ روپے ١٣
آنے ٣ پائی کا اور سامان خریدا - بتاؤ
کُل کتنے کا سامان خریدا ؟

٤٠ - ایک تھیلی میں ٢٧٥ روپے ١٢ آنے
٣ پیسے . دوسری تھیلی میں ٣٢٢ روپے
١٤ آنے ایک پیسہ تیسری تھیلی میں ١٤٧
روپے ٧ آنے ٢ پیسے ہیں کُل رقم بتاؤ ؟

٤١ - ایک سرکس کا تماشہ چار دن رہا - پہلے
دن ٹکٹوں کی بکری ١٥٧ روپے ١٢ آنے
ہے - دوسرے دن ٢١١ روپے ٦ آنے
تیسرے دن کی ١٩٥ روپے ٨ آنے
اور چوتھے دن کی ٢٣٥ روپے ١٤ آنے
چاروں دنوں کی کُل بکری بتاؤ ؟

نیچے لکھی ہوئی رقموں کو جمع کرو :-

(٤٢)

| روپے | آنہ | پیسے |
|---|---|---|
| ٢٧ | ٤ | ٩ |
| ١٥ | ١٠ | ٧ |
| ٨٣ | ١١ | ٨ |

(٤٣)

| روپے | آنہ | پیسے |
|---|---|---|
| ٤٨ | ١١ | ٩ |
| ٦٢ | ١٤ | ٣ |
| ٣٥ | ٧ | ٩ |

(۴۴)

| پائی | آنے | روپے |
|---|---|---|
| ۶ | ۱۰ | ۰ |
| ۹ | ۱۲ | ۳ |
| ۳ | ۱۵ | ۷ |
| ۴ | ۷ | ۰ |
| ۹ | ۵ | ۱۱ |
| ۶ | ۰ | ۰ |

(۴۵)

| پائی | آنے | روپے |
|---|---|---|
| ۶ | ۱۰ | ۴۵۶۹ |
| ۰ | ۵ | ۳۹۴ |
| ۰ | ۰ | ۵۰ |
| ۶ | ۰ | ۹۷۴۷ |

۵۴۔ ایک شخص نے ۲۲۵ روپے میں تانگا، ۱۳۷ روپے میں گھوڑا اور ۴۷ روپے ۱۴ آنے ۲ پیسے میں سامان خریدا۔ ۱۱ روپے ۱۳ آنے ۳ پیسے گدیاں بنوانے پر خرچ ہوئے۔ بتاؤ اس کا کُل کیا

خرچ ہؤا ؟

(۴۷)

| پیسے | آنے | روپے |
|---|---|---|
| ۳ | ۹ | ۱۳۱ |
| ۹ | ۸ | ۲۳۷ |
| ۶ | ۱۱ | ۴۰۳ |

(۴۸)

| پائی | آنے |
|---|---|
| ۶ | ۱۴ |
| ۳ | ۱۵ |
| ۹ | ۱۱ |

(۴۹)

| پیسے | آنے | روپے |
|---|---|---|
| ۴ | ۱۳ | ۱۳۷۳۵ |
| ۹ | ۱۵ | ۲۸۸۶۱ |
| ۳ | ۸ | ۶۹۰۴ |
| ۹ | ۴ | ۹۰۰۷ |

(۵۰)

| پیسے | آنے | روپے |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۵۸۳۵ |
| ۸ | ۰ | ۹۶۷۱ |
| ۴ | ۵ | ۳۸۴ |
| ۱۰ | ۱۰ | ۷۴۰۲ |

۵۱- ایک قصبہ میں جس میں ۵ محلے ہیں۔ ایک سرائے بنانے کے لئے چندہ اکٹھا کیا گیا:

ایک محلے سے ۲۱۸ رُوپے ۱۴ آنے ۲ پیسے
دوسرے محلے سے ۳۲۵ رُوپے ۱۲ آنے ۳ پیسے
تیسرے محلے سے ۷۹۷ روپے ۸ آنے ۳ پیسے
چوتھے محلے سے ۱۶۷ روپے ۷ آنے ایک پیسہ
پانچویں محلے سے ۲۷۵ روپے ۱۳ آنے ۲ پیسے

جمع ہوئے۔ بتاؤ اُس سرائے کے لئے کتنا روپیہ جمع ہوا؟

۵۲۔ ایک ہائی سکول نے چندہ جمع کر کے ۳۷۲ روپے ۱۳ آنے ۶ پائی کا باجہ خریدا ۷۵ روپے ۱۲ آنے ۹ پائی کی کوئین تقسیم کی۔ ۱۲ روپے ۸ آنے ۳ پائی کی پلینگ اور ہیضے سے بچنے کی ہدایتیں تقسیم کیں۔ ۱۲۷ روپے ۷ آنے ۶ پائی باقی بچ رہے بتاؤ اُس سکول نے کُل کتنا چندہ اکٹھا کیا؟

۵۳۔ ایک بزاز نے ۵۳۷ روپے ۱۴ آنے ۶ پائی کا کپڑا خریدا۔ اور اس تمام کپڑے کو بیچ کر ۹۵ روپے ۱۰ آنے ۹ پائی فائدہ اٹھایا۔ بتاؤ اُس نے کپڑا کتنے کو بیچا؟

۵۴۔ایک شخص نے ایک مکان ۱۴۵۲ روپے کو خریدا۔ اور ۶۷۲ روپے ۱۴ آنے ۳ پیسے اُس کی مرمّت پر صرف کئے۔ بتاؤ وہ اب اِس مکان کو کتنے میں

بیچے کہ اُس کو ۲۵۰ رُوپے ۱۲ آنے نفع
ہو ؟

۵۵- میرے پاس ایک تھیلی میں ۲۵ رُوپے
۲۵ اٹھنّی ۲۵ چونّی ۲۵ دونّی ۲۵ آنے
۲۵ پیسے ہیں- بتاؤ اِس تھیلی میں کُل کتنی
رقم ہے ؟

---

# روپے آنے پائی کی تفریق

## تفریق مرکب

### سوالات نمبر ۱۶

۱- موہن لعل نے اپنے بڑے بیٹے اندر کو ایک ٹوپی ۱۵ آنے میں اور چھوٹے بیٹے سندر کو ۸ آنے میں خرید کر دی - بتاؤ اندر کی ٹوپی پر سندر کی ٹوپی سے کتنے آنے زیادہ خرچ ہوئے؟

۲- گوپال سنگھ نے ایک گائے ۳۵ روپے میں خریدی اور ۵۰ روپے میں بیچ دی - بتاؤ اُس کو کتنا فائدہ ہؤا؟

۳- نانک نے ایک خربوزوں کی ٹوکری ۱۱ آنے میں خریدی اور ۱۵ آنے میں بیچ دی - بتاؤ اُس کو کیا بچا؟

۴- مہر علی نے ایک دوات ۷ پیسے میں

مول لی - اور اُس کے دوست ایشر داس نے ۱۳ پیسے میں - بتاؤ ایشر داس نے اپنی دوات پر مہر علی سے کتنے پیسے زیادہ خرچ کئے ؟

۵ - ایک دُوکان دار کا ایک جوتے پر ایک رُوپیہ ۴ آنے خرچ آتا ہے - اگر اُسے ایک رُوپیہ ۹ آنے کو بیچے تو اُس کو کیا نفع ہؤا ؟

کئی ایک لڑکوں نے سوال نکال کر ہاتھ کھڑا کیا ؞

اُستاد - بھلا اِس سوال کا کیا جواب ہے ؟

رام لعل - ۵ آنے ؞

اُستاد - ٹھیک ہے ؞ رام لعل تُم نے یہ سوال کِس طرح نکالا ؟

رام لعل - رُوپے کا رُوپیہ کٹ گیا اور ۹ آنے میں سے ۴ آنے نکالے تو باقی ۵ آنے بچے ؞

کئی ایک لڑکے - ہم نے بھی اسی طرح کیا ہے ؞

اُستاد - جواب ٹھیک ہے - مگر ہم تمہیں اِس سے اچھا طریقہ بتاتے ہیں - وہ تمہیں اور ایسے سوالوں کے نکالنے میں مفید ہوگا +

جس طرح میں بورڈ پر لکھتا ہوں رقمیں اُسی طرح سے لکھو +

آنوں کے نیچے آنے رُوپئوں کے نیچے روپے +

آنوں میں سے آنے گھٹا کر آنوں کے نیچے لکھ دو اور رُوپئوں میں سے رُوپے گھٹا کر روپئوں کے نیچے +

طریقہ :- آنے رُوپے

| آنے | | رُوپے |
|---|---|---|
| ۹ | —— | ۱ |
| ۴ | —— | ۱ |
| ۵ | —— | ۰ |

جواب

۴- ماسٹر صاحب نے ایک میز اور ایک کُرسی مدرسہ کے واسطے خریدی - میز کی قیمت ۱۱ رُوپے ۸ آنے ہے - اور کرسی کی قیمت ۲ رُوپے ۴ آنے - بتاؤ میز کی

قیمت کرسی کی قیمت سے کتنی زیادہ ہے؟

حل

| روپے | آنے |
|---|---|
| ۱۱ | ۸ |
| ۶ | ۴ |
| ۵ | ۴ |

جواب

رقموں کو پہلے سوال کی طرح لکھو۔ آنوں میں سے آنے گھٹا کر آنوں کے نیچے اور روپوں میں سے روپے گھٹا کر روپوں کے نیچے لکھ دو۔

۷۔ ایک بالٹی کی قیمت ۲ روپے ۷ آنے ۹ پیسے ہے۔ اور ایک ڈول کی قیمت ایک روپیہ ۵ آنے ۶ پیسے۔ بتاؤ بالٹی کی قیمت ڈول کی قیمت سے کتنی زیادہ ہے؟

حل

| روپے | آنے | پیسے |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۹ |
| ۱ | ۵ | ۶ |
| ۱ | ۲ | ۳ |

رقموں کو پہلے سوال کی طرح لکھو۔ پیسوں میں
سے پیسے گھٹا کر لکھو۔ آنوں میں سے
آنے اور روپوں میں سے روپے گھٹا کر
کے آنوں اور روپوں کے نیچے لکھ دو ÷

۸۔ ایک گلاس ۸ آنے ۶ پائی کو آتا ہے
اور ایک کٹوری ۵ آنے ۹ پائی کو۔ بتاؤ
کٹوری کی قیمت گلاس کی قیمت سے
کتنی کم ہے؟

اُستاد۔ رام چند کیوں بیٹھے ہو۔ اِس سوال میں
کیا مشکل ہے؟

رام لعل (کھڑے ہو کر) ۶ پائیوں میں سے
۹ پائیاں نہیں نکل سکتیں۔ نَو چھ سے
بڑا ہے ÷

رام چند۔ میں بھی یہی سوچ رہا ہوں ÷

اُستاد۔ اچھا کوئی لڑکا بتاؤ۔ کہ اِس سوال
کو کس طرح سے کریں؟

بُوٹا سنگھ۔ پہلے سب کی پائیاں بنالیں ÷

اُستاد۔ بہت اچھا بناؤ ÷

بُوٹا سنگھ۔ گلاس کی قیمت کُل ۱۰۲ پائیاں

ہوئیں۔ اور کٹوری کی ۶۹ پائیاں۔ اب ۱۰۲
پائیاں میں سے ۶۹ پائیاں نکال دیں۔ اور
باقی (سلیٹ پر حل کر کے) ۳۳ پائیاں

اُستاد۔ طریقہ تو اچھا ہے۔ مگر لمبا ہے۔ دیکھو
میں تمہیں ایک اور طریقہ بتاتا ہوں :-

| طریقہ۔ | پائی | آنے | | پائی | آنے |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۶ | ۸ | | ۱۸ | ۷ |
| | ۹ | ۵ | (یا) | ۹ | ۵ |
| | ۹ | ۲ | | ۹ | ۲ |

رقموں کو اِس طرح سے لکھو جیسا تم
پہلے لکھتے رہے ہو۔ ۶ پائی ۹ پائی
سے کم ہے۔ اور ۶ پائی میں سے
ہم ۹ پائی نہیں نکال سکتے۔ اگر ہم
۸ آنوں میں سے ایک آنہ لے کر
اُس کی پائیاں بنا کر پائیوں میں جمع
کر دیں تو بھلا کتنے آنے اور کتنے پائی
بن جائینگے؟

رحمت علی۔ ۷ آنے ۱۸ پائی ::

اُستاد۔ بہت خوب۔ اب ۷ آنے ۱۸ پائی

کے نیچے ۵ آنے ۹ پائی لکھو۔ اور جواب نکالو ٭

سب لڑکے سوال نکال کر کھڑے ہو گئے ٭

اُستاد۔ برکت علی تمہارا کیا جواب ہے ؟

برکت علی ۔ ۲ آنے ۹ پائی ٭

اُستاد ۔ ٹھیک ہے ٭

اُستاد ۔ بھلا تم اِس عمل کو بغیر سلیٹ پر لکھنے کے بھی کر سکتے ہو ؟

رام چند ۔ کیوں نہیں ۔ ۷ آنے ۱۸ پائی لکھنے کی ضرورت نہیں ۔ ۸ آنے میں سے ایک آنہ لے لیا ۔ اور پائیاں بنا کر اُس میں ۶ پائی ملا کر ۱۸ پائیاں بنا لیں ۔ اور کُل میں سے ۹ پائی نکال کر باقی ۹ پائی کو پائیوں کے نیچے لکھ دیا آنوں میں سے ایک آنہ لے کر اُس کی پائیاں بنا چکے ہیں ۔ اِس لئے آنے صرف ۷ رہے ۔ پھر ۷ آنوں میں سے ۵ آنے نکال کر کے باقی ۲ آنے

آنوں کے نیچے لکھ دِئے ؞

اُستاد۔ یہ دُرست ہے۔ آپ ایسے عمل کو زبانی ہی کیا کرتے ہیں ؞

لڑکے۔ ہم سمجھ گئے ؞

اُستاد۔ اچھا ایک اور سوال نکالو :۔

۹۔ ایک چاقو کی قیمت ۶ آنے ۷ پائی ہے اور ایک چھتری کی قیمت ۱۲ آنے ۳ پائی ہے۔ بتاؤ چھتری کی قیمت چاقو کی قیمت سے کتنی زیادہ ہے ؟

حل

| آنے | پائی |
|---|---|
| ۱۲ | ۳ |
| ۶ | ۷ |
| ۵ | ۹ |

جواب

اُستاد۔ رام داس تم ابھی تک بیٹھے ہو۔ کیا وجہ ہے۔ باقی تو سب لڑکے نکال چکے ؞

رام داس۔ میں نہیں سمجھا۔ کہ ۳ میں سے ۷ کس طرح نکالوں ؟

اُستاد - محمد علی تم بتاؤ ÷

محمد علی - ماسٹر جی آپ نے سمجھایا تھا کہ اگر اُوپر کی پائیاں نیچے کی پائیوں سے کم ہوں - تو ہم آنوں میں سے ایک آنہ لے کر پائیاں بنا کر پہلی پائیوں میں جمع کر لیتے ہیں - پھر نچلی پائیاں گھٹانے میں کوئی دقت نہیں رہتی ÷

رام داس - ہاں اب میں سمجھ گیا - اور میں نے سوال بھی نکال لیا ہے ÷

اُستاد - دکھاؤ کیا جواب ہے ؟

رام داس - ۵ آنے ۹ پائی ÷

اُستاد - ٹھیک ہے - ایک اور سوال نکالو دیکھو میں بورڈ پر لکھتا ہوں ÷

۱۰ - ایک لمپ کی قیمت ۴ رُوپے ۸ آنے ۳ پائی ہے اور ایک لالٹین کی قیمت ۲ رُوپے ۱۱ آنے ۹ پائی بتاؤ لالٹین کی قیمت لمپ کی قیمت سے کتنی کم ہے ؟

| | پائی | آنے | رُوپے |
|---|---|---|---|
| | ۳ | ۸ | ۴ |
| | ۹ | ۱۱ | ۲ |
| جواب | ۶ | ۱۲ | ۱ |

اُستاد - امر سنگھ - برکت علی تُم کو کیا ہو گیا
یہ سوال تو پہلے ہی کی طرح ہے - اِس
میں کوئی نئی بات تو نہیں ؏

امر سنگھ - آنوں میں سے ایک آنہ لے کر
اُس کی پائیاں بنا کر پائیاں تو گھٹا
لیں ہیں - مگر اب باقی ۷ آنوں میں سے
۱۱ آنے نہیں نکلتے ؏

کرتار سنگھ - ۶ رُوپئوں میں سے ایک رُوپیہ
لیا - اُس کے ۱۶ آنے بنے - ۱۶ اور
۷ کُل ۲۳ آنے ہوئے - ۲۳ آنوں
میں سے ۱۱ آنے نِکال کر ۱۲ آنے بچ
گئے - اور ۵ رُوپے میں سے ۲ رُوپے
نکالنے سے ۳ رُوپے بچ رہے ؏

اُستاد - رحمت علی - لال چند - اندر سنگھ بتاؤ
تُم بھی سمجھ گئے ؟

لڑکے - ہم سب سمجھ گئے - ہم نے سوال
نِکال بھی لیا ہے ؏

۱۱ - ایک پرات کی قیمت ۱۲ رُوپے ۸ آنے
۶ پائی ہے - اور ایک کڑھائی کی قیمت

۶ روپے ۶ آنے ۳ پائی ہے۔ بتاؤ کڑاہی کی قیمت پرات کی قیمت سے کتنی کم ہے؟

۱۲- ایک قمیص ۲ روپے ۶ آنے ۹ پائی میں تیار ہوتی ہے۔ اور ایک کوٹ ۱۲ روپے ۳ آنے ۳ پائی میں۔ بتاؤ کوٹ پر قمیص سے کتنا خرچ زیادہ ہوا؟

۱۳- ایک گائے کی قیمت ۳۷ روپے ۸ آنے ہے۔ اور ایک بھینس کی ۷۲ روپے۔ بتاؤ گائے کی قیمت بھینس کی قیمت سے کتنی کم ہے؟

۱۴- ایک بکری ۱۴ روپے ۸ آنے کو ملتی ہے۔ اور ایک بھیڑ ۹ روپے ۱۲ آنے میں۔ بتاؤ بھیڑ کی قیمت بکری کی قیمت سے کتنی کم ہے؟

۱۵- مولا بخش نے ایک کرسی اور ایک میز دونوں ۲۲ روپے ۸ آنے ۳ پیسے میں خریدیں۔ اگر میز کی قیمت ۱۵ روپے ۴ آنے ہو۔ تو کرسی کی

قیمت بتاؤ +

۱۶- ایک مدرسہ کے کمرہ کے لئے دری پر ۵۶ روپے ۸ آنے خرچ آتے ہیں۔ دری کی بجائے ٹاٹ خریدا جائے۔ تو ۳۷ روپے ۶ آنے ایک پیسہ۔ بتاؤ ٹاٹ خریدنے میں کیا بچت ہوگی؟

۱۷- علم دین نے ایک بگھی اور ایک گھوڑا ۲۳۷ روپے میں خریدا۔ اگر بگھی کی قیمت ۱۸۵ روپے ۱۲ آنے ہو تو گھوڑے کی قیمت بتاؤ +

۱۸- ترلوک سنگھ ترکھان اور اس کے لڑکے نے مل کر ایک ہفتہ میں ۲۴ روپے ۱۲ آنے ۲ پیسے کمائے۔ اگر لڑکے کی کمائی ۵ روپے ۸ آنے ۳ پیسے ہو۔ تو باپ کی کمائی بتاؤ +

۱۹- ایک تھیلی میں ۵۱۱ روپے ۷ آنے ایک پیسہ تھا۔ اس میں سے ۲۷۳ روپے ۱۱ آنے ۲ پیسے نکال لیئے۔ بتاؤ تھیلی میں باقی کیا بچا؟

۲۰ - بھگیل سِنگھ کی کپاس ۲ ۳۲۳ رُوپے ۸ آنے میں بِکی - اور چنچل سِنگھ کی ۴۷۸ رُوپے ۱۲ آنے میں - بتاؤ چنچل سنگھ کو بھگیل سِنگھ سے کتنے رُوپے زیادہ ملے؟

۲۱ - صُوبہ سِنگھ نے رام پرشاد کے ۴۲۵ رُوپے دینے ہَیں - اُس نے ۲۸۸ رُوپے ۱۳ آنے ۳ پیسے کی شکر دے دی - بتاؤ اُسے اور کیا دینا رہا؟

۲۲ غلام قادر نے ایک گھوڑی ۲۷۲ رُوپے ۸ آنے میں بیچی - اُس کے بدلے ایک بھینس اور ۷۲ رُوپے ۵ آنے ۲ پیسے نقد لئے - بتاؤ بھینس کتنے کی تھی؟

۲۳ - رامُوں لوہار نے ایک گائے ۷۲ رُوپے میں شام سنگھ کے پاس بیچی - شام سنگھ نے اُس کو ۵۶ رُوپے ۱۲ آنے کی کپاس دی اور باقی ایک مہینہ کے بعد دینے کا وعدہ کیا - بتاؤ اُس کو مہینہ کے بعد کتنے رُوپے دینے ہونگے؟

۲۴ - خیر دین نے اپنا اُونٹ سُندر سِنگھ کی

گھوڑی سے بدل لیا - ۵۷ روپے ۱۲ آنے
کی اُون ساتھ دی - اگر گھوڑی ۲۰۰
روپے کی ہو - تو اونٹ کتنے روپے
کا تھا ؟

۲۵- رام لال کے پاس ۱۳۵ روپے ۱۲
آنے کا بائیسکل ہے - اور شام لال
کے پاس ۹۲ روپے کا گھوڑا - رام لال
نے اپنا بائیسکل شام لال کے گھوڑے
سے تبدیل کیا - اور باقی روپے نقد
لئے - بتاؤ شام لال نے کتنے روپے
نقد دیئے ؟

۲۶- امیر علی نے ایک ساہوکار کے ۵۳۲
روپے دینے ہیں - اُس نے فصل کے
موقع پر ۱۹۶ روپے ۴ آنے کا گڑ
۲۷ روپے ۴ آنے کی شکر اور باقی
کی کپاس دے کر اپنا سب قرضہ
ادا کر دیا - بتاؤ اُس نے کتنے کی
کپاس دی ؟

۲۷- ایک دُوکان دار نے ۸۴ روپے ۱۲

آنے ۲ پائی کی ململ - اور ۶۵ روپے
۱۰ آنے ۹ پائی کا لٹھا خریدا - اُس کے
پاس ۱۶۰ روپے کے نوٹ ہیں - بتاؤ
لٹھے اور ململ کی قیمت دے کر اُس
کے پاس باقی کیا بچیگا ؟

۲۸ - رحمت علی نے ایک گائے ۴۷ روپے
۱۲ آنے میں خریدی - اور ایک بھینس
۷۸ روپے ۸ آنے میں - اُس نے گائے
کو ۵۸ روپے ۴ آنے میں اور بھینس
۱۰۰ روپے میں بیچ دیا - بتاؤ اُس
کو اِس سودے میں کیا فائدہ ہؤا ؟

۲۹ - ایک کمہار نے اپنے بیس گدھے ۳۵۴
روپے ۱۲ آنے کو بیچے اور تمام روپے
میں ۳ خچر اور ایک ٹٹو خریدا - اگر
ٹٹو کی قیمت ۳۲ روپے ۸ آنے ایک
خچر کی قیمت ۱۴۳ روپے ۴ آنے اور
دوسری خچر کی قیمت ۱۵۰ روپے ہو
تو تیسری خچر کی قیمت بتاؤ ؟

۳۰ - نواب دین نے ایک مکان ۱۲۵۰ روپے

میں خریدا - ۳۱۲ رُوپے ۱۰ آنے ۲ پیسے اُس کی مرمّت پر خرچ کئے۔ پھر مکان کو ۲۰۰۰ رُوپے میں بیچ دِیا - بتاؤ اُس کو اِس سَودے میں کیا نفع ہؤا ؟

۳۱ - ایک دوکاندار کی صندوقچی میں صُبح کام شروع کرنے سے پہلے ۱۲۵ رُوپے ۱۲ آنے ۲ پیسے تھے - تیسرے پہر ایک بنک میں جمع کرنے کے لِئے اس صندوقچی میں سے ۲۵۰ رُوپے نکال لِئے - شام کے وقت حساب کرنے پر صندوقچی میں سے ۱۷۲ رُوپے ۷ آنے ۳ پیسے نکلے - بتاؤ اُس دِن دُوکان پر کتنے کا سَودا بِکا ؟

۳۲ - ایک تھیلی میں ۵۳۷ رُوپے ۱۴ آنے ۳ پائی تھے - اُس میں سے کچھ رقم نِکال لی گئی - اَور باقی اُس میں ۲۸۹ رُوپے ۱۱ آنے ۶ پائی رہ گئے - بتاؤ اُس میں سے کتنی رقم نکالی تھی ؟

۳۳۔ اگر ۶۴۵ روپے ۱۳ آنے ۲ پیسے میں سے ۲۵۷ روپے ۵ آنے ۳ پیسے نکال لیں تو باقی کیا رہ جائیگا؟

۳۴۔ گھٹاؤ :۔

(۱)

| پائی | آنے | روپے |
| --- | --- | --- |
| ۳ | ۷ | ۱۵۲ |
| ۶ | ۹ | ۹۷ |

(۳)

| پائی | آنے | روپے |
| --- | --- | --- |
| ۶ | ۲ | ۴۵۶ |
| ۳ | ۶ | ۲۷۵ |

(۲)

| پائی | آنے | روپے |
| --- | --- | --- |
| ۰ | ۰ | ۱۰۰۶ |
| ۶ | ۷ | ۷۱۸ |

(۴)

| پائی | آنے | روپے |
| --- | --- | --- |
| ۳ | ۴ | ۵۳۴۱ |
| ۹ | ۶ | ۲۳۵۰ |

۳۵۔ تفریق کرو :۔

(۱)

| پائی | آنے | روپے |
| --- | --- | --- |
| ۳ | ۵ | ۷۳۴ |
| ۹ | ۶ | ۲۷۹ |

(۲)

| پائی | آنے | روپے |
| --- | --- | --- |
| ۶ | ۷ | ۵۸۶ |
| ۹ | ۰ | ۳۷۸ |

(۳)

| روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|
| ۲۷۱۵ | ۸ | ۹ |
| ۲۰۵۷ | ۱۱ | ۳ |

(۴)

| روپے | آنے | پیسے |
|---|---|---|
| ۵۰۰۰ | ۰ | ۰ |
| ۳۰۰۶ | ۷ | ۳ |

(۵)

| روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|
| ۳۶۱ | ۹ | ۶ |
| ۷۹ | ۷ | ۹ |

(۶)

| روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|
| ۶۷۵۸ | ۷ | ۳ |
| ۴۹۰۳ | ۸ | ۶ |

۳۳ - گھٹاؤ :-

(۱)

| روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|
| ۳۵۸ | ۱۰ | ۶ |
| ۱۹۹ | ۱۱ | ۹ |

(۲)

| روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|
| ۹۷۶ | ۹ | ۶ |
| ۸۸۸ | ۸ | ۹ |

(۳)

| روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|
| ۱۶۱۱ | ۵ | ۳ |
| ۹۷۶ | ۶ | ۶ |

(۴)

| روپے | آنے | پیسے |
|---|---|---|
| ۳۸۲۳ | ۷ | ۰ |
| ۱۹۰۰ | ۰ | ۳ |

(۵)

| پائی | آنے | روپے |
|---|---|---|
| ۹ | ۴ | ۴۹۱۸ |
| ۶ | ۷ | ۵۹۵۸ |

(۶)

| پائی | آنے | روپے |
|---|---|---|
| ۳ | ۰ | ۳۹۰۷ |
| ۶ | ۵ | ۲۷۵۸ |

۳۶ - فرق بتاؤ :-

(۱)

پائی آنے روپے پائی آنے روپے

۶ — ۷ — ۳۷ اور ۹ — ۱۳ — ۲۹ کا

(۲)

پائی آنے روپے پائی آنے روپے

۹ — ۰ — ۱۳۲ اور ۴ — ۳ — ۱۵۷ کا

(۳)

پیسے آنے روپے پیسے آنے روپے

۳ — ۱۱ — ۳۶۱ اور ۰ — ۰ — ۷۸۲ کا

(۴)

پائی آنے روپے پائی آنے روپے

۶ — ۷ — ۴۵۱۲ اور ۹ — ۸ — ۳۵۰۹ کا

(۵)

پائی آنے رُوپے پائی آنے روپے

۳ — ۸ — ۳۱۰۱ اور ۶ — ۱۰ — ۶۹۱۹ کا

(۶)

پائی آنے رُوپے پائی آنے رُوپے

۶ — ۱۲ — ۵۸۳۰ اور ۹ — ۱۴ — ۲۰۴۸ کا

۳۸ ـ بناؤ :-

(۱) ۲۷ رُوپے ۶ آنے ۹ پائی میں کیا جمع کریں کہ ۱۰۰ رُوپے ہو جائیں؟

(۲) ۱۲۳ رُوپے ۱۳ آنے ۶ پائی میں کیا جمع کریں کہ ۱۷۱ رُوپے ۲ آنہ ۳ پائی ہو جائیں؟

(۳) ۲۷۵ رُوپے ۱۴ آنے ۹ پائی میں کیا جمع کریں کہ ۳۹۹ رُوپے ۶ آنے ۲ پائی ہو جائیں؟

(۴) ۱۹۷۲ رُوپے ۵ آنے ۳ پائی میں کیا جمع کریں کہ ۲۰۰۵ رُوپے ۱ آنہ ۶ پائی ہو جائیں؟

(۵) ۳۰۷۴۶ رُوپے ۷ آنے ۹ پائی میں

کیا جمع کریں کہ ۵۰۰ روپے ہو جائیں؟

(۶) ۸۷۱۳ رُوپے ۳ آنے ۶ پائی میں کیا جمع کریں کہ ۹۶۵۴ رُوپے ۲ آنے ۳ پائی ہو جائیں؟

۳۹-(۱) ۳۵ رُوپے ۹ آنے ۳ پائی میں سے کیا نکالیں کہ باقی ۱۶ روپے ۱۰ آنے ۶ پائی رہ جائیں؟

(۲) ۱۷۶ رُوپے ۶ آنے ۶ پائی میں سے کیا نکالیں کہ باقی ۱۵۸ رُوپے ۱۳ آنے ۹ پائی رہ جائیں؟

(۳) ۶۵۷ رُوپے ۹ آنے ۳ پائی میں سے کیا نکالیں کہ باقی ۴۶۸ رُوپے ۱۲ آنے ۶ پائی ہو جائیں؟

(۴) ۲۷۸۰ رُوپے ۳ آنے ۶ پائی میں سے کیا نکالیں کہ باقی ۳۰۹ رُوپے ۱۵ آنے ۹ پائی رہ جائیں؟

(۵) ۱۳۰۵ رُوپے ۵ آنے ۳ پائی میں سے کیا نکالیں کہ ۷۶۶ رُوپے ۱۳ آنے ۶ پائی رہ جائیں؟

(۶) ۹۹۹ روپے ۷ آنے ۹ پائی میں سے کیا
نکالیں کہ باقی ۶۹۵ روپے ۸ آنے ۳
پائی رہ جائیں؟

۴۰- ایک شخص نے ایک گھوڑا ۲۷۵ روپے
میں خریدا اور ۳۹ روپے ۸ آنے نقصان
اُٹھا کر بیچ دیا - گھوڑے کی قیمت فروخت
بتاؤ؟

۴۱- رلدو پھل بیچنے والے نے سنگترے ۵۲
روپے ۸ آنے کے خریدے - اور ان میں
سے اُس نے ۲۷ روپے ۱۱ آنے ۶ پائی
کے ایک دوکاندار کو دے دِیئے - بتاؤ
اُس نے اپنے پاس کُل کتنے کے سنگترے
رکھے؟

۴۲- ایک ارائیں نے ۲۰۰ مولیاں ایک پیسہ
فی مولی کے حساب سے بازار میں بیچیں
اور گھر کو واپس جاتے ہوئے ایک روپیہ
۵ آنے ۳ پائی کا لٹھا خرید کر لے گیا -
بتاؤ اُس کے پاس باقی کیا بچ رہا؟

۴۳- الٰہ بخش زمیندار گیہوں کا گڈا منڈی میں

لایا - اور شکل گیہوں ۱۳۵ روپے ۲ آنے
۲ پائی کو بیچ دیئے - گھر کو جاتے ہوئے
۵۹ ۷ ۳ روپے ۱۲ آنے ۳ پائی کے بھولے
۱۳ روپے ۸ آنے کی کھلی - ۲ روپے
۷ آنے ۴ پائی کا نمک اور ۸ روپے
۲ آنے ۶ پائی کے ۲ ٹین تیل خرید
کر لے گیا - بتاؤ اُس کے پاس باقی کیا
بچ رہا؟

۴۴ - ایک زمیندار اپنے مویشی بیچنے کے لئے
امرتسر کی منڈی پر گیا - اُس کی ایک
گھوڑی ۲۳۷ روپے میں ایک بھینس
۱۲۵ روپے میں اور ایک گائے ۲ ۷
روپے میں بکی - اُس نے ۱۴ روپے ۵
آنے ۶ پائی منڈی میں اپنے مویشیوں کی
خوراک پر خرچ کیئے - اور آتے ہوئے
۲۱۰ روپے میں ایک بیلوں کی جوڑی خرید
لایا - بتاؤ اُس کے پاس کیا بچا؟

۴۵ - حشمت علی نے ایک مکان ۱۵۰۰ روپے
میں خریدا - اور ۷۴۲ روپے ۷ آنے ۶ پائی

اُس کی مرمت پر خرچ کئے - پھر اس مکان کو ۲۱۲۵ رُوپے میں بیچ دیا۔ بتاؤ اُس کو اس سودے میں کیا بچا؟

---

# رُوپے آنے پائی کی ضرب

## ضرب مرکب

### سوالات نمبر ۱

۱ - ایک آم ۵ پیسے کو آتا ہے - ایسے ۳ آم کتنے پیسوں کے آئینگے؟

۲ - اُوپر کے سوال کا جواب آنوں پائیوں میں دو؟

۳ - ایک چاقو ۴ آنے میں آتا ہے - تو ایسے ۹ چاقو کتنے آنوں میں آئینگے؟

۴ - اُوپر کے سوال کا جواب رُوپئوں اور آنوں

ہیں دو ٭

۵۔ ایک چھتری کی قیمت ۳ روپے ہے۔ ایسی ۱۵ چھتریاں کتنے میں آئینگی ؟

۶۔ ایک سیب ایک آنہ ۳ پائی میں آتا ہے ایسے ۳ سیب کتنے میں آئینگے ؟

استاد۔ لڑکو تم نے یہ سوال کس طرح سے نکالا ہے ؟

لڑکے۔ جس طرح سے پہلے نکالتے ہیں۔ یعنی ایک آنہ ۳ پائی کو ۳ سے ضرب دینگے۔ ہاں ٹھیک ہے۔ ضرب دینے کے لئے بھی ہم پہلے رقم کو لکھتے ہیں۔ اور اُس کے نیچے اُس عدد کو جس سے ضرب دینی ہو ٭

طریقہ :- پائی آنے

| آنے | | پائی |
|---|---|---|
| ۱ | — | ۳ |
| | | ۳ |
| ۳ | — | ۹ |

جواب

پہلے ۳ پائی کو ۳ میں ضرب دو۔ اور حاصل ضرب یعنی ۹ کو پائیوں کے نیچے لکھو۔ اور پھر ایک آنہ کو ۳ سے ضرب

دو۔ حاصل ضرب کو آنوں کے نیچے لکھو۔

۷۔ ایک چھتری ۳ رُوپے ۲ آنے میں آتی ہے۔ تو ایسی ۶ چھتریاں کتنے میں آئینگی؟

اُوپر کے سوال کی طرح نکالا :-

| آنے | روپے |
|---|---|
| ۲ | ۳ |
| ۶ | |
| ۱۲ | ۱۸ |

جواب

۸۔ ایک لوٹے کا مول ۲ رُوپے ۴ آنے ۳ پائی ہے۔ تو ایسے ۳ لوٹوں کا مول کیا ہوگا؟

| پائی | آنے | روپے |
|---|---|---|
| ۳ | ۴ | ۲ |
| ۳ | | |
| ۹ | ۱۲ | ۶ |

جواب

۹۔ ایک کرسی کی قیمت ۷ رُوپے ایک آنہ ۶ پائی ہے۔ ایسی ۵ کرسیوں کی قیمت

بناؤ ÷

| پائی | آنے | رُوپے |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۷ |
| ۵ | | |
| ۳۰ | ۵ | ۳۵ |

پہلا جواب

دوسرا جواب

| پائی | آنے | روپے |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۳۵ |

اگر اِس سوال کو چھٹے ساتویں اور آٹھویں کی طرح کرتے ہیں - تو جواب ۳۵ رُوپے ۵ آنے ۳۰ پائی آتا ہے - جواب تو دُرست ہے - مگر اس میں ۳۰ پائیاں ہیں - روزمرّہ کے لین دین میں اِتنی زیادہ پائیوں سے کام نہیں لیتے - اِس لیئے ہم اگر پائیاں ۱۲ سے زیادہ ہوں تو اُس کے آنے بنا کر آنوں میں جمع کر لیتے ہیں - اور اگر آنے سوّلہ سے زیادہ ہوں - تو اُن کے رُوپے بنا کر

رُوپیوں میں جمع کر لیتے ہیں - جیسا کہ دوسرے جواب سے ظاہر ہے - چونکہ ۳۰ پائیاں ۱۲ پائیوں سے زیادہ ہیں - ان کے ۲ آنے بنائے - اور باقی ۶ پائیاں پائیوں کے نیچے لکھ دیں - اور ۲ آنوں کو آنوں میں ملا دیا۔ جواب ۳۵ رُوپے ۷ آنے ۶ پائی ہوا ﴿

۱۰- ایک انگوٹھی کی قیمت ۱۱ رُوپے ۷ آنے ۳ پائی ہے - ایسی ۹ انگوٹھیوں کی قیمت معلوم کرو ﴿

| پائی | آنے | رُوپے |
|---|---|---|
| ۳ | ۷ | ۱۱ |
| ۹ | | |
| ۳ | ۱ | ۱۰۰ |

جواب

۱۱- لٹھا ۶ آنے ۳ پیسے فی گز بکتا ہے - ایک گاہک نے ۷ گز لٹھا خریدا - بتاؤ اُس نے کتنے کا لٹھا خریدا ؟

| پیسے | آنے | |
|---|---|---|
| ۳ | ۶ | |
| ۷ | | |
| ۱ | ۱۵ | ۲ |

جواب

۱۲- ایک بالٹی کی قیمت ایک روپیہ ۸ آنے ۲ پائی ہے - تو ایک درجن بالٹیوں کی قیمت معلوم کرو - (درجن = ۱۲) ❊

۱۳- ایک دھرم شالہ کے لئے ایک ساہوکار نے ۱۱ چارپائیاں بنوائیں - اگر ایک چارپائی ۴ روپے ۷ آنے ۳ پائی میں بنی ہو - تو بتاؤ ساہوکار کا چارپائیوں پر کیا خرچ ہوا؟

۱۴- ایک کسان کے کھیت میں سے ایک دن ۱۴ سیر بھنڈی توری اُتریں - اور بازار میں ۳ آنے ۲ پائی فی سیر کے حساب سے ایک دوکاندار نے خرید لیں - بتاؤ کتنے کی بھنڈیاں اُتریں؟

۱۵- ایک بوٹ فروش نے ایک دن ۷ جوڑے بوٹ بیچے - اگر ایک جوڑے بوٹ کی قیمت ۵ روپے ۱۰ آنے ہو - تو بتاؤ کتنے کے بوٹ بیچے؟

۱۶- ایک مرغی ۱۱ آنے کو آتی ہے - ایسی ۱۳ مرغیوں کی قیمت بتاؤ ❊

۱۷- ایک معمار ہر روز ۲ روپے ۹ آنے ۲

پیسے کماتا ہے ۔ اُس کا روزانہ خرچ ایک
رُوپیہ ۱۲ آنے ۳ پیسے ہے ۔ تو اُس
کی ہفتہ کی بچت معلُوم کرو (ہفتہ=۷ دن)
۱۸۔ ایک نزکھان ۲ رُوپے ۶ آنے روز کماتا ہے۔
تو بتاؤ وہ ۱۱ دن میں کیا کمائیگا ؟
۱۹۔ ایک دُوکاندار نے ۱۱ سلیٹیں ۶ آنے ۳
پیسے فی سلیٹ کے حساب سے خریدیں۔
اور ۷ آنے ۳ پیسے فی سلیٹ کے
حساب سے بیچ دیں ۔ بتاؤ اُسے کیا
فائدہ ہُوا ؟
۲۰۔ ایک کھانڈ کی بوری ۳۷ رُوپے ۵
آنے ۲ پیسے میں آتی ہے ۔ایک زمیندار
نے اپنی لڑکی کی شادی پر ۸
بوریاں خریدیں ۔ تو بتاؤ اُس نے کُل
کتنے کی کھانڈ خریدی ؟
۲۱۔ ایک کُرسی کی قیمت ۲ رُوپے ۷ آنے
ایک پیسہ ہو تو ۱۱ کُرسیاں کتنے کو
آئینگی ؟
۲۲۔ ایک بکری کا مول ۱۴ رُوپے ۳ آنے

ہے۔ ۸ بکریوں کے بدلے کرتار سنگھ سے
ایک بھینس لے لی۔ بھینس کی قیمت
بتاؤ۔

۲۳۔ ایک شخص کی ماہواری بچت ۳۶ روپے
۱۰ آنے ۳ پیسے ہے۔ بتاؤ وہ سال میں
کیا بچا لیگا؟

۲۴۔ ایک من شکر کی قیمت ۷ روپے ۱۲
آنے ہے عمردین کے حصے میں ۱۵ من
شکر آتی ہے۔ تو بتاؤ اُس کو کتنے کی
شکر ملی؟

۲۵۔ بینگنوں کے ایک ٹوکرے کی قیمت ۳
روپے ۹ آنے ۳ پیسے ہے۔ تو ایسے
۱۳ ٹوکروں کی کیا قیمت ہوگی؟

۲۶۔ ایک گھڑی ۱۳ روپے ۸ آنے ایک پیسہ
میں آتی ہے۔ ایسی ۱۵ گھڑیوں کی قیمت
بتاؤ۔

۲۷۔ ایک چھکڑے پر گھی کے ۱۶ ٹین لدے
ہوئے تھے۔ اگر ہر ایک ٹین میں ۳۱
روپے ۱۱ آنے ۳ پیسے کا گھی ہو۔ تو

اُس چھکڑے پر کُل کتنے کا گھی لادا ہؤا تھا ؟

۲۸- ایک گائے کا ماہواری خرچ ۱۴ رُوپے ۱۳ آنے ایک پیسہ ہے - ۷ مہینے کا خرچ بتاؤ ؟

۲۹- ایک پلنگ پر ۱۳ رُوپے ۸ آنے ۹ پائی لاگت آتی ہے - بتاؤ ایسے ۱۱ پلنگوں پر کیا خرچ آئیگا ؟

۳۰- ایک ریڑھی ۱۹ رُوپے ۱۴ آنے میں تیّار ہوتی ہے - ایسی ۱۲ ریڑھیوں کی قیمت بتاؤ ؟

۳۱- ایک ٹھیکیدار نے ایک مدرسہ میں ۱۴ میز بحساب ۱۹ رُوپے ۳ آنے ۲ پائی فی میز دینے کا ٹھیکہ لیا - اس کے ہر ایک میز پر ۱۷ رُوپے ۱۳ آنے ۹ پائی خرچ آئے - بتاؤ ٹھیکیدار کو کیا بچا ؟

۳۲- ضرب دو :-

(۱) ۳۳ رُوپے ایک آنہ ۳ پیسے کو ۱۲ میں ؟

(۲) ۵۳ رُوپے ۷ آنے ایک پیسہ کو ۹ میں ؟

(۳) ۱۷۸ روپے ۹ آنے ۶ پائی کو ۱۳ میں ÷

(۴) ۳۵۲ روپے ۱۵ آنے ۳ پائی کو ۱۵ میں ÷

(۵) ۷۳۴ روپے ۱۲ آنے ۳ پیسے کو ۱۰ میں ÷

(۶) ۲۷۶۵ روپے ۹ آنے ۳ پائی کو ۱۴ میں ÷

(۷) ۲۹۰۸ روپے ۱۰ آنے کو ۱۳ میں ÷

(۸) ۳۰۵۹ روپے ۱۰ آنہ ۶ پائی کو ۱۲ میں ÷

۳۳- بتاؤ کتنے ہوتے ہیں؟

(۱) ۱۲ روپے ۶ آنے ۲ پیسے ۸ بار ÷

(۲) ۱۷ روپے ۸ آنے ۳ پائی ۱۲ بار ÷

(۳) ۶۲۴ روپے ۵ آنے ۳ پیسے ۹ بار ÷

(۴) ۱۷۳ روپے ۳ چونی ۲ پیسے ۱۱ بار ÷

۳۴- قیمت معلوم کرو:-

(۱) ۱۲ روپے ۱۳ آنے ایک پیسہ کا ۱۵ گنا ÷

(۲) ۳۶ روپے ۹ آنے ۶ پائی کا ۱۲ گنا ÷

(۳) ۲۵۸ روپے ۱۵ آنے ۵ پیسے کا ۸ گنا ÷

(۴) ۶۱۰ روپے ۳ چونی ۷ اکنی کا ۱۴ گنا ÷

۳۵- دسویں جماعت کا ایک لڑکا ہر ماہ ۴ روپے فیس ایک آنہ چندہ لائبریری اور ۲ پیسے چندہ سیاہی دیتا ہے - بتاؤ اُس

نے سال بھر میں مدرسہ میں کُل کتنی رقم دی؟

۳۶- ایک خاکی قمیض پر ۲ رُوپے ۵ آنے ایک پیسہ اَور ایک نکر پر ایک روپیہ ۱۲ آنے ۲ پیسے اَور جراب کے جوڑے پر ۸ آنے خرچ آتے ہیں - ۱۱ لڑکوں کی ایک جماعت نے وردی بنوائی - بتاؤ ساری جماعت کا وردیوں پر کیا خرچ آیا ؟

۳۷- ایک گھڑی ۶ رُوپے کو آتی ہے - اَور اُس کی زنجیر ۷ آنے ایک پیسہ کو - بتاؤ ایسی ۹ زنجیر والی گھڑیوں پر کیا خرچ آئیگا ؟

۳۸- ایک بیوہ کا گذارہ کرایہ پر ہے - اُس کو ایک مکان کا کرایہ ۱۲ رُوپے ۶ آنے ماہوار اور ایک دُوکان کا ۱۷ رُوپے ۱۱ آنے ایک پیسہ ماہوار ملتا ہے - اگر وہ سال بھر میں صرف ۲۵ رُوپے ۱۳ آنے ۳ پیسے بچائے تو سال بھر کا خرچ بتاؤ؟

۳۹- کریم بخش سبزی فروش نے لاہور سے ۱۱ ٹوکرے سبزی بحساب ۵ رُوپے ۶

آنے فی ٹوکرا خریدے - ۷ آنے ایک پیسہ
فی ٹوکرا کرایہ ریل و گاڑی دیا - اور ۳
آنے ۲ پیسے فی ٹوکرا محصول چُنگی - بتاؤ
اُس کی ۱۱ ٹوکروں پر کیا لاگت آئی ؟

۴۰ - ایک کُنبے کا ہر روز ۶ آنے ۳ پائی
آٹے پر اور ۴ آنے ۶ پائی گھی پر
۷ آنے دودھ پر اور ۲ آنے ۶ پائی
سبزی پر خرچ ہوتا ہے - تو اُس
کُنبے کا ایک ہفتے کا خرچ خوراک
دریافت کرو ÷ ( ہفتہ = ۷ دن )

۴۱ - ایک ریل کے اسٹیشن پر ایک وقت
۲ ٹکٹ درجۂ اوّل کے ۵ درجۂ دوئم کے
۷ درجۂ درمیانہ کے بکے - اگر درجۂ اوّل
۲ رُوپے ۴ آنے اور درجۂ دوئم ایک
رُوپیہ ۸ آنے اور درمیانہ درجہ کا ۱۵
آنے ہو - تو بتاؤ کتنے کے ٹکٹ بکے ؟

۴۲ - ایک دوکاندار نے ۱۳ من چاول بحساب
۱۴ رُوپے ۵ آنے ۶ پائی فی من خرید کر
بحساب ۱۵ رُوپے ۱۳ آنے ۹ پائی فی من

بیچ دِئے۔ بتاؤ اُس کو کیا فائدہ ہُوا؟

۳۴۔ ایک مزدور ہر روز ۱۴ آنے ۳ پیسے کماتا ہے۔ اور ۸ آنے ۲ پیسے خرچ کرتا ہے۔ بتاؤ وہ ۱۵ دن میں کیا بچاتا ہے؟

---

# جزو بنا کر ضرب دینا

## سوالات نمبر ۱۸

۱۔ ایک چارپائی کی قیمت ۴ روپے ۸ آنے ۲ پیسے ہے۔ تو ایسی ۱۵ چارپائیوں کی کیا قیمت ہوگی؟

حل

| پیسے | آنے | روپے |
|---|---|---|
| ۲ | ۸ | ۴ |
| ۱۵ | | |
| جواب ۲ | ۱۵ | ۶۷ |

## دوسرا طریقہ

| پیسے | آنے | روپے |
| --- | --- | --- |
| ۲ | ۸ | ۴ |
| ۵ | | |
| ۲ | ۱۰ | ۲۲ |
| ۳ | | |
| ۲ | ۱۵ | ۶۷ |

جواب

اُستاد - لڑکو تم اس سوال کو کس طرح سے نکالوگے ؟

لڑکے - ایک چارپائی کی قیمت کو ۱۵ میں ضرب دینگے ؛

اُستاد - بہت اچھا - ۱۵ میں ضرب دو اور جواب نکالو ؛

لڑکے - ۶۷ روپیہ ۱۵ آنے ۲ پیسے ؛

اُستاد - ٹھیک - اب اپنی سلیٹیں اٹھاؤ اور اس طرف ایک چارپائی کی قیمت کو ۵ میں ضرب دو - اب اس کے جواب کو ۳ میں ضرب دو - اِسی جواب کا اپنے

پہلے جواب سے مقابلہ کرو - بتاؤ کیا فرق ہے ؟

لڑکے - کچھ بھی فرق نہیں - دونو جواب ایک ہی ہیں ÷

اُستاد - بھلا سمجھتے ہو - کہ دونوں جواب کیوں ایک ہی ہیں ؟

لڑکے - کچھ سمجھ میں نہیں آیا ÷

اُستاد - کتنے پانچے ۱۵ ؟

لڑکے - تین پانچے ۱۵ ÷

ایک لڑکا - ۱۵ کے دو جزو ہیں - ایک ۵ اور دوسرا ۳ - اسی وجہ سے ایک چارپائی کی قیمت کو ۱۵ میں ضرب دینے سے وہی جواب آیا جو ایک چارپائی کی قیمت کو پہلے ۵ میں اور اس حاصل ضرب کو ۳ میں ضرب دینے سے آیا ہے - اب ہم سمجھ گئے یہ تو جزوں کی ضرب کا سوال ہے - ہم نے دوسری جماعت میں بھی ایسے ہی سوال نکالے ہیں ÷

اُستاد - درست ہے - ایک اور سوال نکالو ÷

۲- ایک بکری ۱۴ روپیہ ۶ آنے میں آتی ہے تو ایسی ۲۴ بکریاں کتنے میں آئینگی ؟

لڑکے - یہ سوال ہم نہیں نکال سکتے - ہم ۲۴ کی ضرب نہیں دے سکتے - کیونکہ ہمیں ۲۴ کا پہاڑہ نہیں آتا ۔

غلام نبی - کیا تم ۲۴ کے جزو نہیں بنا سکتے ؟

لڑکے - بنا سکتے ہیں - اب ہم سوال آپ ہی نکال لینگے - ہم پہلے ۶ اور پھر ۴ میں ضرب دے لینگے ۔

احمد دین - کیا ہم ۱۲ اور ۲ میں بھی ضرب دے سکتے ہیں ؟

اُستاد - ہاں یہ بھی درست ہے - تم اسی طرح سے نکالو ۔

خوشی رام - ۳ آٹھا بھی ۲۴ ہوتے ہیں - اس لئے کیا پہلے ۸ میں اور پھر ۳ میں ضرب دے سکتے ہیں ؟

اُستاد - ۸ اور ۳ بھی ۲۴ کے جزو ہیں - تم اسی طرح سے نکالو ۔

رام سنگھ - پہلے ۶ سے ضرب دیں یا ۴ سے؟
اُستاد - جزوں میں سے پہلے کسی سے ضرب دے لو - ایک ہی بات ہے - کیونکہ ۴×۶ اور ۶×۴ میں کچھ فرق نہیں ÷
اُستاد - (جواب دیکھ کر) سب لڑکوں کا ایک ہی جواب ہے - پس اگر کسی رقم کو ایسے عدد میں ضرب دینا ہو جو ۱۶ سے بڑا ہو یعنی جس کا پہاڑہ ہمیں نہیں آتا اور اُس کے جزو بن سکتے ہوں - تو ہم اُس کی ضرب جزیں بنا کر دیتے ہیں - یہ ایک آسان اور مفید طریقہ ہے جس سے لمبی لمبی ضربوں کے لئے عمل آسان ہو جاتے ہیں ÷

جزیں بنا کر ضرب دو :-

۳ - ۳ پیسے ۷ آنے ۱۵ روپے کو ۲۱ میں ÷
۴ - ۲ پیسے ۹ آنے ۲۳ روپے کو ۲۷ میں ÷
۵ - ۳ پیسے ۳ آنے ۱۲۶ روپے کو ۳۳ میں ÷
۶ - ۱ پیسہ ۵ آنے ۳۰۹ روپے کو ۴۴ میں ÷
۷ - ۵ آنے ۳ چونی ۲۵۶ روپے کو ۲۶ میں ÷

۸- ۲ دونی ۵ اکنی ۸۱۴ روپے کو ۸۴ ہیں ÷

۹- ۳ پیسے ۱۳ آنے ۲۷۲ روپے کو ۱۲۸ ہیں ÷

۱۰- ۲ پیسے ۰ آنہ ۴۶۴ روپے کو ۱۴۳ ہیں ÷

۱۱- رام لال نے ۲۱ سیر خربوزے بحساب ۲ آنے ۳ پیسے فی سیر خریدے - بتاؤ اُس نے کُل کتنے کے خربوزے خریدے ؟

۱۲- بھو دوکاندار نے بھنڈیوں کا ایک ٹوکرا جس میں ۳۰ سیر بھنڈیاں تھیں بحساب ۲ آنے ایک پیسہ فی سیر مول لیا - بتاؤ اُس کو کیا دینا پڑا ؟

۱۳- ۷۲ سیر آم کے دام بحساب ۵ آنے ۳ پیسے فی سیر کیا ہونگے ؟

۱۴- ایک کسان نے ۴۵ رنبے بحساب ۱۱ آنے ایک پیسہ فی رنبہ بنوائے - بتاؤ اُس کا اِن رنبوں پر کیا خرچ آیا ؟

۱۵- سرسوں کا بیج ۹ آنے ۳ پیسے فی کنال پڑتا ہے - ایک زمیندار نے ۲۴ کنال سرسوں بوئی - بتاؤ اُس نے کتنے کا بیج ڈالا ؟

۱۶- ایک زمیندار نے ۷۲ مرلے سینجی بوئی

اگر ایک مرلہ سینچی کی قیمت ۱۲ آنے ۲ پیسے ہو - تو اُس نے کُل کتنے کی سینچی بوئی ؟

۱۷ - ۷۵ من بھوسہ کے دام بحساب ۱۲ آنے ۲ پیسے فی من دریافت کرو ÷

۱۸ - ایک رنگریز نے ایک مدرسہ کے سالانہ معائنہ پر ۱۳۲ پگڑیاں رنگیں - ایک پگڑی کی رنگوائی ۱ آنہ ۲ پیسے ہو تو کل کی رنگائی معلوم کرو ÷

۱۹ - ایک گائے کی قیمت ۴۳ روپے ۱۲ آنے ہے - ۵۶ گایوں کی قیمت معلوم کرو ÷

۲۰ - ۵ آنے ۶ پائی گز کے حساب سے ۴۲ گز لٹھے کی کیا قیمت ہوگی ؟

۲۱ - ایک زمیندار کے ۷۲ من چنے ہوئے - اگر وہ تمام چنے ۴ روپے ۹ آنے ۲ پیسے فی من بیچ دے تو اُس کو کیا وصول ہوگا ؟

۲۲ - ۹۶ من گڑ کی قیمت بحساب ۶ روپے ۵ آنے ایک پیسہ فی من معلوم کرو ÷

۲۳ - ایک کنبے نے ایک دوکان سے ایک ماہ میں ۸۴ سیر دودھ منگوایا - اگر دودھ

۳ آنے ۳ پیسے فی سیر ہو - تو بتاؤ اُس کنبے میں اس ماہ میں کتنے کا دودھ گیا؟

۲۴- ایک مزدور کی مزدوری ۲ رُوپے ۷ آنے ۲ پائی ہے - تو اُس کی سال کی مزدوری معلوم کرو - (ایک سال میں ۵۲ ہفتے ہوتے ہیں)*

۲۵- ۹۵ من کھانڈ کی قیمت بحساب ۱۴ رُوپے ۱۴ آنے ۲ پیسے فی من دریافت کرو *

۲۶- ایک دوکاندار نے ۲۷ پراتیں بحساب ۷ رُوپے ۱۱ آنے فی پرات خرید کر ۸ رُوپے ۱۲ آنے ایک پیسہ فی پرات کے حساب سے بیچ دیں - بتاؤ اُس نے اِس سودے میں کیا کمایا؟

۲۷- ایک سوداگر نے ایک رسالہ کے لئے لائل پور کی منڈی سے ۲۳ گھوڑے خریدے - اگر ہر ایک گھوڑے پر اُس کا ۱۵۲ رُوپے ۱۴ آنے ۲ پیسے خرچ آیا ہو - تو بتاؤ اُس کا کُل خرچ کیا ہؤا؟

۲۸- ایک ساہوکار نے لڑکے کی شادی پر ۴۵ گز کشمیرا بحساب ۵ رُوپے ۲ آنے

۳ پیسے فی گز خریدا - بتاؤ اُس نے کتنے گز کشمیرا خریدا ؟

---

# سوالات نمبر ۱۹

۱ - ایک چھتری کی قیمت ۳ روپیہ ۸ آنے ہے . تو ایسی ۶ چھتریوں کی قیمت بتاؤ ÷

۲ - ایک چھتری کی قیمت ۳ روپیہ ۸ آنے ہے تو ایسی ۳۵ چھتریوں کی قیمت بتاؤ ÷

۳ - ایک چھتری کی قیمت ۳ روپیہ ۸ آنے ہے تو ایسی ۳۱ چھتریوں کی قیمت بتاؤ ÷

استاد - لڑکو تم اُوپر لکھے ہوئے تینوں سوال حل کرو ÷

لڑکے - پہلا تو زبانی نکل سکتا ہے ÷

رام داس - میں تو دُوسرا بھی نکال سکتا ہوں - ۳ رُوپیہ ۸ آنے کو ۳۵ میں ضرب دے کر جواب آجائیگا ÷

استاد - اچھا تختہ سیاہ پر حل کرو ÷

## حل

| آنے | | رُوپے |
|---|---|---|
| ۸ | —— | ۳ |
| ۷ | | |
| ۸ | —— | ۲۴ |
| ۵ | | |
| ۸ | —— | ۱۲۲ |

جواب

اُستاد - یہ ٹھیک ہے - اب تیسرا بھی نکالو۔

محمدّ علی - کس طرح سے نکالیں - ۳۱ کی جزیں نہیں بنتیں۔

اُستاد - اچھّا غور سے دیکھو میں سمجھاتا ہوں۔

طریقہ:-

| آنے | | رُوپے |
|---|---|---|
| ۸ | —— | ۳ |
| ۳۱ | | |
| ۸ | —— | ۱۰۸ |

جواب

## عمل

۸ × ۳۱ = ۲۴۸ آنے

۲۴۸ ÷ 16 = ۱۵ — ۸

۳۱ × ۳ = ۹۳ رُوپے

۱۵ حاصل شدہ رُوپے

۱۰۸ کُل رُوپے

پہلے ۳۱ کو ۸ میں ضرب دیا ۲۴۸ آنے ہُوئے ۔ کُل آنوں کو ۱۶ پر تقسیم کیا ۔ ۱۵ رُوپے حاصل ہُوئے اور ۸ آنے بچے اِن ۸ آنوں کو آنوں کے نیچے لکھا ۔ اور پھر ۳ روپؤں کو ۳۱ میں ضرب دیا حاصِل ضرب میں ۱۵ رُوپے جو آنوں سے حاصِل ہُوئے تھے جمع کر دئے اب کُل روپؤں کو رُوپؤں کے نیچے لِکھ دیا ✣

چونکہ ہم ۳۱ کی ضرب جزوں کی مدد سے نہیں دے سکتے ۔ اِس لئے ۳۱ کو علیحدہ لکھ کر ۸ آنے میں ضرب دیا ۔ ان کُل آنوں کے رُوپے بھی ہم زبانی نہیں بتا سکتے ۔ اس لئے ۱۶ پر تقسیم بھی لکھ کر ہی کیا ۔ پھر ۳۱ کو رُوپؤں کی تعداد میں ضرب دیا ۔ اور اِس میں آنوں سے حاصل کئے ہُوئے رُوپے جمع کر دئے ✣

۴ ۔ ایک گز کشمیرے کی قیمت ۴ روپے ۷

آنے ۹ پائی ہے - تو ۴۷ گز کشمیرے کی قیمت بتاؤ ÷

پائی آنے روپے
۹ — ۷ — ۴
۴۷
۳ — ۱۲ — ۲۱۰
جواب

۴۷
۹
پائیاں ۴۲۳ | ۱۲
۳ — ۳۵

۴۷
۷
آنے ۳۲۹
حاصل شدہ آنے ۳۵
کُل آنے ۳۶۴ | ۱۶
۱۲ — ۲۲

۴۷
۴
روپے ۱۸۸
حاصل شدہ روپے ۲۲
۲۱۰

۵ - ایک چرواہے نے ۳۵ بکریاں خریدیں اگر ہر ایک بکری کی قیمت ۱۸ رُوپے ۸ آنے ہو - تو کُل بکریوں کی قیمت بتاؤ ÷

۶ - ایک من گیہوں کی قیمت ۴ روپے ۱۲ آنے ۲ پیسے ہے - ۴۳ من گیہوں

کی قیمت معلوم کرو ÷

۷۔ ۲۳ من گھی کتنے کو آئیگا۔ جبکہ ایک من گھی ۸۷ رُوپے ۶ آنے ۳ پیسے کو بکے؟

۸۔ ایک شہتیر ۱۲ رُوپے ۹ آنے ۲ پیسے کو ملتا ہے۔ تو ایسے ۵۳ شہتیر کتنے کو آئینگے؟

۹۔ ایک ململ کے تھان کی قیمت ۵ رُوپے ۷ آنے ۶ پائی ہے۔ ایسے ۲۹ تھانوں کی قیمت کیا ہوگی؟

۱۰۔ ایک ساہوکار کی ایک منڈی میں ۱۹ دوکانیں ہیں۔ اگر ہر ایک دُوکان کا ماہواری کرایہ ۲۳ رُوپے ۸ آنے ہو۔ تو بتاؤ۔ اُس کو ایک مہینے میں کُل کتنا کرایہ آتا ہے؟

۱۱۔ ایک ٹوپی ۲ رُوپے ۷ آنے ایک پیسہ کو آتی ہے۔ ایک دُوکاندار نے ایسی ۳۷ ٹوپیاں خریدیں۔ بتاؤ اُس نے کُل کتنے کی ٹوپیاں خریدیں؟

۱۲۔ ایک من آلو کی قیمت ۵ رُوپے ۱۳ آنے ۲ پیسے ہے۔ ۵۰ من آلو کی قیمت معلوم کرو ÷

۱۳- شربت صندل کی بوتل ایک روپیہ ۵ آنے ۲ پیسے کو آتی ہے - ۲۳ بوتلوں کی قیمت بتاؤ ×

۱۴- ساون سنگھ نے ۹ روپے ۶ آنے ۳ پائی فی من کے حساب ۵۲ من کپاس بیچی - بتاؤ اُس کو کُل کتنی رقم ملی ؟

۱۵- جَو کا بھاؤ ۸ روپیہ ۷ آنے کنال ہے ایک مویشیوں کے ہسپتال نے ۵۶ کنال جَو خریدی - بتاؤ جَو کی قیمت کیا ہوئی ؟

۱۶- ایک من بادام کی قیمت ۳۴ روپے ۷ آنے ۲ پیسے ہے - تو ۵۷ من کی قیمت بتاؤ ×

۱۷- ایک رسالہ کے افسر نے امرتسر کی منڈی سے ۷۲ خچر ۱۳۵ روپے فی خچر کے حساب سے خریدیں - اور ۲ روپے ۱۰ آنے ۲ پیسے ہر ایک خچر کی خوراک پر خرچ ہوئے - بتاؤ اس کا اُن خچروں پر کیا خرچ آیا ؟

۱۸- ایک مزدور ایک ہفتے میں ۵ روپے

۲ آنے ۲ پیسے کماتا ہے - بتاؤ ایک سال میں کیا کمائیگا ؟ ( سال = ۵۲ ہفتے )

۱۹- ایک شخص کے پاس ایک گائے ایک بھینس اور ایک گھوڑا ہے - گائے کا روزانہ خرچ ۷ آنے ایک پیسہ - بھینس کا ۱۲ آنے ۲ پیسے اور گھوڑے کا ۱۴ آنے ۳ پیسے ہے - بتاؤ اُس کا ماہ جنوری میں جو ۳۱ دن کا ہوتا ہے - اِن تینوں جانوروں پر کیا خرچ آئیگا ؟

۲۰- گوبھی کا پھول ۲ آنے ایک پیسہ کو آلو ۳ آنے ۲ پیسے فی سیر - بینگن ۴ آنے سیر - شلغم ۳ پیسے سیر - میتھی ایک آنہ ایک پیسہ سیر ملتی ہے - رام سنگھ نے اپنی لڑکی کی شادی پر ۵۰ پھول گوبھی اور پچاس پچاس سیر باقی سبزیاں خریدیں بتاؤ اُس نے کُل کتنے کی سبزی خریدی ؟

ضرب دو :-

۲۱- ۸۷ رُوپے ۵ آنے ۶ پائی کو ۱۷ میں ÷

۲۲- ۳۹ ” ۱۲ ” ایک پیسہ کو ۲۳ ” ÷

۲۳- ۵۲ روپے ۹ آنے کو ۱۴ میں ÷
۲۴- ۱۲۳ 〃 ۶ پائی 〃 ۵۸ 〃 ÷
۲۵- ۹۹ 〃 ۴ اٹھنّی ۲ دونّی کو ۷۵ 〃 ÷
۲۶- ۱۵۰ 〃 ۴ آنے ۳ پیسے کو ۳۰ 〃 ÷
۲۷- ۳۰۹ 〃 ۸ 〃 ایک پیسہ 〃 ۹۳ 〃 ÷
۲۸- ۲۴۸ 〃 ۱۴ 〃 ۳ پیسے 〃 ۱۲۴ 〃 ÷
۲۹- ۴۷۴ 〃 ۱۱ 〃 ۳ پائی 〃 ۱۰۴ 〃 ÷
۳۰- ۵۵۶ 〃 ۸ 〃 ۲ پیسے 〃 ۵۹ 〃 ÷
۳۱- ۳۰۴ 〃 ۷ 〃 کو ۳۶۵ میں ÷
۳۲- ۶۲۳ 〃 ۸ 〃 〃 ۶۴ 〃 ÷
۳۳- ۱۷۹۰ 〃 ۵ 〃 ۶ پائی کو ۲۵۷ میں ÷
۳۴- ۳۹۶۱ روپے ۱۲ آنے ۶ پائی کو ۳۴۰ 〃 ÷
۳۵- ۵۱۸۴ 〃 ۷ 〃 ۳ پیسے 〃 ۴۵۱ 〃 ÷
۳۶- ۲۵۴۹ 〃 ۱۰ 〃 ایک پیسہ 〃 ۶۹۹ 〃 ÷
۳۷- ۴۸۰۰ 〃 ۱۳ 〃 کو ۳۶۷ میں ÷
۳۸- ۶۰۰۵ 〃 ۱۱ 〃 ۶ پائی کو ۳۰۲ 〃 ÷
۳۹- ۱۷۵۸ 〃 ۷ 〃 ۳ پیسے 〃 ۵۶۸ 〃 ÷
۴۰- ۴۵۱۷ 〃 ۱۴ 〃 ایک پیسے 〃 ۸۰۹ 〃 ÷
۴۱- عیدے خاں نے ہاڑی کی فصل پر

۵۷ من گیہوں بحساب ۵ رُوپے ۴ آنے
فی من - ۴۶ من چنے بحساب ۳ رُوپے
۱۴ آنے ۲ پیسے فی من - ۶۵ من توریا
بحساب ۵ رُوپے ۷ آنے ایک پیسہ فی
من فروخت کیا - بتاؤ اُس نے کتنے کی
جنس فروخت کی ؟

۴۲- ہیرا سِنگھ نے نند لال کے ۲۷۱۳ رُوپے
۱۰ آنے ۲ پیسے دینے ہیں - اس نے
۵۳ من شکر بحساب ۷ رُوپے ۲ آنے
فی من - ۷۵ من گُڑ بحساب ۵ رُوپے
۱۴ آنے ۲ پیسے فی من اور ۸۴ من
کپاس بحساب ۹ رُوپے ۷ آنے ایک پیسہ
فی من نند لال کو دے دی - بتاؤ
باقی اُسے کتنا رُوپیہ دینا رہا ؟

۴۳- ایک بزاز نے امرتسر سے ۳۵ تھان
ململ بحساب ۶ رُوپیہ ۷ آنے ایک پیسہ
فی تھان - ۱۰ تھان لٹھا بحساب ۱۷
روپے ۱۲ آنے ۲ پیسے فی تھان اور
۲۱ تھان چھینٹ بحساب ۲۵ رُوپے ۱۳

آنے فی تھان خریدی - بتاؤ اُس نے کُل
کتنے کا کپڑا خریدا ؟

۴۴ - کندن لال بزاز کے پاس ۱۰۰۰ رُوپے
کے نوٹ تھے - اُس نے لاہور سے ۴۸
گز کشمیرا ۵ رُوپے ۶ آنے فی گز ۵۲
تھان ململ ۵ رُوپے ۱۴ آنے فی تھان اور
۴۰ گز مخمل ۳ رُوپے ۷ آنے ۶ پائی فی
گز خریدی - بتاؤ ان تمام کپڑوں کے دام
دے کر اُس کے پاس کیا بچا ؟

۴۵ - ایک لوہار ہر روز ۲ رُوپے ۱۱ آنے
۲ پیسے کماتا ہے - اور ۲ رُوپے ایک آنہ
خرچ کرتا ہے - اُس کی سالانہ بچت
معلُوم کرو - ( سال = ۳۶۵ دن ) ÷

۴۶ - ایک ماسٹر کی ماہواری تنخواہ ۱۰۵ روپے
ہے - اور اُس کا روزانہ خرچ ۲ روپے
۱۴ آنے ۲ پیسے - اگر سال ۳۶۶ دن کا
ہو - تو اُس کی سالانہ بچت بتاؤ ÷

۴۷ - ایک شخص کی ماہواری تنخواہ ۱۷۰ رُوپے
ہے - بتاؤ ۵ پائی فی رُوپیہ کے حساب

سے وہ سال میں کتنا انکم ٹیکس دینا ہے ؟

۴۸- ایک اسٹیشن سے ہردوار کا کرایہ ۴ روپے ۷ آنے ہے - بتاؤ - اگر ہفتہ میں اُس اسٹیشن پر ہردوار کے ۱۲۵ ٹکٹ بکیں تو کُل کتنے کے ٹکٹ بکے ؟

۴۹- ایک دُوکان دار نے ۵۷ من چاول بحساب ۹ رُوپے ۱۲ آنے ۲ پیسے فی من اور ۶۳ من چاول بحساب ۷ رُوپے ۸ آنے فی من خریدے - اِن سب کو ملا کر اُس نے ۹ رُوپے ۳ آنے ۳ پیسے فی من کے حساب بیچ ڈالا - بتاؤ اُس کو اس سودے میں کیا فائدہ ہوُا ؟

# تقسیم مُرکب

## سوالات نمبر ۲۰

۱۔ موہن نے ۳ دواتیں ۱۵ آنے میں خریدیں ایک دوات کی قیمت معلوم کرو ÷

۲۔ ۳ ٹوپیوں کی قیمت ۶ روپے ۱۲ آنے ہے۔ تو ایک ٹوپی کی قیمت معلوم کرو

اُستاد۔ سنت رام کیا تم اِس سوال کو نکال سکتے ہو؟

سنت رام۔ جی ہاں۔ ۶ رُوپے ۱۲ آنے کو تین برابر حِصّوں میں بانٹ لُونگا ÷

(بانٹنا ہے)

| | روپے | | آنے |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۶ | — | ۱۲ |
| | ۲ | — | ۴ |

جواب

احمد علی۔ پہلے رُوپؤں کو کیوں بانٹا۔ ضرب دیتے وقت تو پہلے پائیوں کو لیا تھا۔ پھر آنوں کو اور سب سے پیچھے رُوپوں کو ÷

سنت رام۔ یہ تو میں نہیں جانتا۔ اور نہ ہی میں بتا سکتا ہوں ÷

اُستاد۔ ہاں ضرب اِسی طرح سے دِیا کرتے ہیں۔ دیکھو کسی چیز کو برابر حصّوں میں بانٹنا ضرب کا الٹ ہے۔ اِسی وجہ سے ہم بانٹتے بھی اُلٹی طرف سے ہیں۔ یعنی پہلے روپؤں کو پھر آنوں کو۔ پھر پائیوں یا پیسوں کو ایسا کرتے ہیں ÷

ایک اَور بھی وجہ ہے۔ جو تُم کو ابھی بتائینگے۔ ایک اَور سوال لکھو ÷

۳۔ ۴ کُرسیوں کی قیمت ۲۵ روپے ۶ آنے ۸ پائی ہے۔ تو ایک کُرسی کی قیمت معلوم کرو ÷

| | روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۲۵ | ۶ | ۸ |
| | ۶ | ۵ | ۸ |

جواب۔

رام ناتھ - ۲۵ رُوپے ۴ پر پُورے تقسیم نہیں ہوتے - ۶ جواب آ کر ایک باقی بچ جاتا ہے - اب کیا کریں ؟

سنت رام - اِس ایک روپیہ کے آنے بنا لو - اور پہلے آنے اِن میں شامل کر کے پھر کُل آنوں کو تقسیم کرو ٭

اللہ دتا - آنے بھی پُورے تقسیم نہیں ہوتے ۲ باقی بچ جاتے ہیں ٭

سنت رام - اِن دو آنوں کی پائیاں بنا کر پہلی پائیاں جمع کر کے کُل پائیوں کو بھی تقسیم کرو ٭

اللہ دتا - اب تو پُورا ہوگیا ٭

احمد علی - جی اب مَیں سمجھ گیا - کہ اُلٹی طرف سے کیوں تقسیم کرتے ہیں ٭

اُستاد - اب سوچ کر بتاؤ - کہ ہم رُوپوں کی طرف سے کیوں بانٹتے ہیں ؟

پُورن چند - مَیں سمجھ گیا ٭

اُستاد - ابھی مت بولو - ٹھیرو - دُوسروں کو بھی سوچنے دو ٭

کئی ایک لڑکے ۔ (کھڑے ہو کر) ہم بھی سمجھ گئے ÷

اُستاد ۔ موہن لعل ۔ محمد باقر ۔ جگت سنگھ تم بیٹھے ہو ۔ کیا تم ابھی تک نہیں سمجھے

تینوں لڑکے ۔ جی ہم نہیں سمجھے ÷

اُستاد ۔ رلارام تم بتاؤ کیا سمجھے ہو ؟

رلارام ۔ جناب اگر پہلے پائیوں کو تقسیم کریں اگر پوری تقسیم نہ ہوں تو کیا کریں ۔ پہلے رُوپئوں کو تقسیم کرنے سے اگر باقی بچ جاتے ہیں ۔ تو آنے بنا لیتے ہیں ۔ اِس لئے یہ بڑا فائدہ ہے ÷

اُستاد ۔ بالکل ٹھیک ہے ۔ یہی وجہ ہے محمد باقر اب سمجھ گئے ؟

محمّد باقر ۔ جی ہاں ۔ اب میں اچھی طرح سے سمجھ گیا ÷

۴ ۔ تین پگڑیوں کی قیمت ۱۲ رُوپے ۱۵ آنے ۹ پائی ہے ۔ ایک پگڑی کی قیمت دریافت کرو ÷

| | رُوپے | آنے | پائی |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۲ | ۱۵ | ۹ |
| | ۴ | ۵ | ۳ |

جواب۔

۵۔ ایک بڑھئی ۶ دِن میں ۱۸ رُوپے ۱۲ آنے کماتا ہے۔ بتاؤ وہ ایک دِن میں کیا کماتا ہے؟

۶۔ سات سیر دودھ کی قیمت ایک روپیہ ۱۲ آنے ہے۔ ایک سیر دُودھ کی قیمت معلوم کرو+

۷۔ ۸ لیمپوں کی قیمت ۱۶ رُوپے ۱۳ آنے ۴ پائی ہے۔ ایک لیمپ کی قیمت بتاؤ+

۸۔ ایک ٹین گھی کی قیمت ۲۹ رُوپے ۱۲ آنے ہے۔ اگر ٹین میں ۱۴ سیر گھی ہو۔ تو ایک سیر کی قیمت معلوم کرو+

۹۔ ۱۰ گز ململ کی قیمت ۴ رُوپے ۳ آنے ۲ پیسے ہے۔ ایک گز کی قیمت بتاؤ+

۱۰۔ اگر ۱۲ گز ریشمی کپڑے کی قیمت ۲۷ رُوپے ۶ آنے ہو۔ تو ایک گز کی قیمت کیا ہوگی؟

۱۱۔ ایک مدرسہ نے ۹ ٹاٹوں کے واسطے ۶۸ رُوپے ۱۲ آنے ۳ پیسے ادا کیئے ایک ٹاٹ کی قیمت بتاؤ ÷

۱۲۔ ایک جماعت میں ۱۵ لڑکے ہیں - ۲ رُوپے ایک آنے تین پیسے کے لڈو اس میں تقسیم کیئے گئے - بتاؤ ہر ایک کو کتنے کے لڈو ملے؟

۱۳۔ ایک دیہاتی بنک میں ۱۳ آدمیوں کا برابر حصّہ ہے - ایک ماہ میں اُس بنک کو ۹۵ رُوپے ۷ آنے ۲ پیسے کا فائدہ ہوا - بتاؤ ہر ایک حصّہ دار کو کیا ملا؟

۱۴۔ ۱۲۵ رُوپے ۸ آنے ۵ پائی ۱۱ آدمیوں میں برابر بانٹو ÷

۱۵۔ ایک کھیلوں کے جلسے میں ۹ لڑکوں کو ۹ بٹوے انعام میں دِیئے گئے۔

جن میں برابر برابر رقم تھی - اگر ان سب میں کُل ۱۳۸ روپے ۱۳ آنے ۳ پیسے ہوں - تو بتاؤ ہر ایک کو کتنا انعام ملا ؟

بانٹو :-

۱۶- ۱۸۸ رُوپے ۱۴ آنے ۱ پیسے کو ۷ پر ÷

۱۷- ۱۵۶ " ۸ " ۱ " ۹ " ÷

۱۸- ۲۴۵ " ۱۲ " ۲ " ۱۱ " ÷

۱۹- ۳۳۳ " ۷ " کو ۱۲ پر ÷

۲۰- ۳۶۲۹ " ۱۱ " ۴ پائی کو ۱۳ پر ÷

۲۱- ۲۴۳۸ " ۱۳ " ۲ پیسے " ۱۴ " ÷

۲۲- ۴۲۵۶ " ۱۱ " ۲ " " ۱۵ " ÷

تقسیم کرو :-

۲۳- ۱۴۸ رُوپے ۲ آنے ۲ پیسے کو ۱۱ پر ÷

۲۴- ۸۶۹ " ۱۰ " ۴ پائی " ۱۳ " ÷

۲۵- ۱۲۰۸ " ۹ " ۲ پیسے " ۱۴ " ÷

تقسیم کرو اور بتاؤ باقی کیا بچتا ہے ؟

۲۶- ۷۷۲ رُوپے ۱۴ آنے ۳ پیسے کو ۷ پر ÷

۲۷- ۹۵۹ " ۹ " " کو ۱۱ پر ÷

۲۸- ۱۵۱۷۶ رُوپے کو ۱۴ پر ÷

۲۹- ۳۴۸۲ رُ ۶ پائی کو ۱۵ پر ÷

۳۰- ۴۰۰۷ رُ ۱۰ آنے ۳ پیسے کو ۱۳ پر ÷

۳۱- ایک دوکاندار نے ۱۲ کتابیں ۵ رُوپے ۷ آنے ۳ پیسے کو خریدیں - اور ۶ رُوپے ۹ آنے ۳ پیسے کو بیچ دیں - نفع فی کتاب بتاؤ ÷

۳۲- ایک سوداگر نے ۱۲ گھوڑوں پر ۱۵۴۲ رُوپے ۱۲ آنے خرچ کئے - اور ان سب کو ۲۷۷۵ رُوپے کو بیچ دیا - بتاؤ اُسے فی گھوڑا کیا نفع ہؤا ؟

۳۳- ایک دوکاندار نے ۵ من گھی ۷۲ رُوپے ۸ آنے فی من اور ۶ من گھی ۶۵ رُوپے ۷ آنے فی من خریدا - دونوں کو مِلا کر کُل گھی ۸۱۵ رُوپے ۱۰ آنے کو بیچ دیا - نفع فی من معلوم کرو ÷

۳۴- ایک دُوکان دار نے ۱۴ لیمپ ۱۲ آنے ۲ پیسے ہر ایک لیمپ پر نفع لے کر ۸۴ رُوپے میں بیچ دِئے - بتاؤ ایک

لیمپ کی قیمت خرید کیا ہے؟

۳۵۔ رام داس اور برکت علی میں ۵۷ روپے ۸ آنے ۲ پائی اس طرح تقسیم کرو۔ کہ رام داس کو برکت علی سے دوگنے ملیں ۔

۳۶۔ ۵۷ روپے ۲ آنے اللہ دتا ۔ عمر الدین اور سردار علی میں اس طرح سے تقسیم کئے گئے کہ اللہ دتا کو سردار علی سے دوگنے اور عمر الدین کو سردار علی سے تگنے ملے بتاؤ ہر ایک کو کیا ملا؟

۳۷۔ تین شخصوں میں ۹۹ روپے ۱۲ آنے اس طرح تقسیم کرو کہ اگر پہلے کو ۲ روپے ملیں تو دوسرے کو ۵ اور تیسرے کو ۷ روپیہ ۔ بتاؤ پہلے کو کیا ملا؟

۳۸۔ ایک کام کو ایک لڑکے ایک عورت اور ایک آدمی نے مل کر ۸ دن میں ختم کیا ۔ عورت لڑکے سے دوگنا کام کرتی ہے ۔ اور آدمی تین گنا اگر کل کام کی مزدوری ۳۹ روپے ہو۔ تو بتاؤ لڑکے کو کیا ملا؟

۳۹- ۴ لڑکے اور تین آدمی ایک کام کو ایک دِن میں کر لیتے ہیں۔ آدمی لڑکے سے دوگنا کام کرتا ہے۔ اگر کام کی کُل مزدوری ۵ رُوپے ۱۰ آنے ہو۔ تو ہر ایک لڑکے اور ہر ایک آدمی کو کس قدر مزدوری ملی؟

۴۰- ۱۷ رُوپے ۲ آنے تین لڑکیوں اور دو عورتوں میں اِس طرح تقسیم کرو۔ کہ ہر ایک عورت کو لڑکی سے سہ چند ملے ÷

---

# سوالات نمبر ۲۱

۱- ۱۵ کھیسوں کی قیمت ۳۷ رُوپے ۱۵ آنہ ۶ پائی ہے تو ایک کھیس کی قیمت معلوم کرو ÷

| | روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۳۷ | ۱۵ | ۶ |
| | ۲ | ۸ | ۶ |

| | روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۳۷ | ۱۵ | ۶ |
| ۳ | ۷ | ۹ | ۶ |
| | ۲ | ۸ | ۶ |

ہم ایک کمیس کی قیمت نکالنے کے لئے ۲۷ روپے ۱۵ آنے ۶ پائی کو ۱۵ پر تقسیم کرتے ہیں۔ ایک کمیس کی قیمت ۲ روپے ۸ آنے ۲ پائی ہوئی۔ اب ۲۷ روپے ۱۵ آنے ۶ پائی کو ۱۵ کی جزیں بنا کر تقسیم کرو۔ اس صورت میں بھی جواب وہی ہے۔ جو پہلے تھا۔ پس یہ ثابت ہوگیا۔ کہ کسی رقم کو کسی عدد پر تقسیم کرنے سے یا اُس کے جزوں پر تقسیم کرنے سے جواب ایک ہی آتا ہے اس لئے اگر وہ عدد جس پر کہ ہم نے کسی رقم کو تقسیم کرنا ہو۔ ۱۲ سے بڑا ہو۔ اور اُس کے جزو بن سکتے ہوں تو ہم اُس کی تقسیم جزوں کی مدد سے کر سکتے ہیں۔ کیونکہ یہ آسان طریقہ ہے ❊

۲۔ ۱۸ سیر بادام کی قیمت ۲۱ روپے ۱۵ آنے ہے۔ ایک سیر کی قیمت معلوم کرو ❊

۳۔ شیر سنگھ نے ۳۵ من کپاس ۳۰۰۲

روپے ۹ آنے ۸ پائی میں بیچی - کپاس کا بھاؤ فی من معلوم کرو ؎

۴- دس پراٹھری مدرسوں کے لئے ۲۷ ٹاٹ خریدنے پر ۲۲۱ روپیہ ۱۱ آنے خرچ آئے ان میں سے ایک مدرسہ کو ۷ ٹاٹ ملے بتاؤ ان ۷ ٹاٹوں پر کیا لاگت آئی ؟

۵- رام داس نے ۴۵ سنگترے ۲ روپیہ ایک آنہ ۹ پائی میں خریدے - ۱۳ سنگترے ان میں سے میں نے لے لئے - بتاؤ میں اُس کو کیا دُوں ؟

۶- ایک دُوکاندار نے ۹۹ انار ۱۰ روپے ۱۲ آنے ۱ پیسے کو خریدے - اُن کے بیچنے سے اس کو ۳ روپے ۲ آنے ۲ پیسے نفع ہوا - بتاؤ ہر ایک انار کتنے کو بیچا ؟

۷- ۲۰۶۱ روپے ۱۴ آنے ۱۳۲ حصوں میں برابر برابر بانٹو ؎

۸- ۲۶۹۰ روپے ۱۰ آنہ کو ۱۲۰ پر چندہ بنا کر تقسیم کرو ؎

۹- ۲۱۸۴ رُوپیے ۹ آنہ ۹ پائی کو ۱۹۵ پر جزوں سے تقسیم کرو ؀

۱۰- ایک ٹھیکہ دار نے ۲۲۴ مزدوروں کو ایک ہفتہ کی مزدوری ۱۴۲۱ رُوپے دِئے ۔ ہر ایک کو کیا ملا ؟

---

# سوالات نمبر۲۲

۱- ۲۷۵ رُوپیے ۱۰ آنہ ۳ پائی ہیں ۲۳ کُرسیاں خریدیں ۔ ایک کُرسی کی قیمت معلوم کرو ؀

اُستاد- لڑکو بھلا یہ سوال نکالو ؀

لڑکے ۔جی ہاں ہم نکال لینگے ۔ کُل رقم کو ۲۳ پر تقسیم کرینگے ؀

اُستاد ۔ احمد شاہ بتاؤ کس طرح نکالوگے ؟

احمد شاہ ۔ پہلے رُوپوں کو ۲۳ پر تقسیم کیا جو رُوپے بچ رہے ۔ اُن کو ۱۶ میں

ضرب دے کر آنے بنا لیئے - اِن آنوں
میں پہلے آنوں کو جمع کیا - پھر آنوں
کو ۲۳ پر تقسیم کیا - جو بچ رہے اُن
کو ۱۲ میں ضرب دے کر پائیاں بنالیں
اور پہلی پائیاں ان میں جمع کر لیں اور
ان کو ۲۳ پر تقسیم کر لیا ؎

اُستاد - ٹھیک - تختۂ سیاہ پر حل کرو ؎

احمدشاہ - لو میں کرتا ہوں ؎

روپے آنے پائی

۱۱) ۳ — ۱۰ — ۲۷۵ (۲۳
۲۳
۴۵
۲۳
۲۲
۱۶
۳۵۲
۱۰
۲۳) ۳۶۲ (۱۵
۲۳
۱۳۲
۱۱۵
۱۷
۱۲
۲۰۴
۳
۲۳) ۲۰۷ (۹
۲۰۷

روپے آنے پائی
۹ — ۱۵ — ۱۱
جواب

اُستاد۔ ٹھیک ہے۔ لڑکو تم سمجھ گئے؟

لڑکے۔ جی ہاں۔ اب ہم خود ہی نکال بنگے ÷

۲۔ ۸۳۳ رُوپے ۱۳ آنے ۶ پائی کو ۴۱ آدمیوں میں برابر بانٹو ÷

۲۰

رُوپے آنے پائی

۴۱ ) ۸۳۳ — ۱۳ — ۶ (

۸۲

۱۳

۱۶

۲۰۸
۱۳

۴۱ ) ۲۲۱ ( ۵

۲۰۵

۱۶

۱۲

۱۹۲
۶

۴۱ ) ۱۹۸ ( ۴

۱۶۴

۳۴

| باقی رہے | پائی | آنے | روپے |
|---|---|---|---|
| ۳۴ | ۴ | ۵ | ۲۰ |

جواب

۳- ۱۶۲۷ روپے ۱۱ آنے ۹ پائی کو ۶۷ پر تقسیم کرو ÷

۲۴

۶۷ ) روپے ۱۶۲۷ — آنے ۱۱ — پائی ۹ (

۱۳۴

۲۸۷

۲۶۸

۱۹

۱۶

۳۰۴

۱۱

۶۷ ) ۳۱۵ ( ۴

۲۶۸

۴۷

۱۲

۵۶۴

۹

۶۷ ) ۵۷۳ ( ۸

۵۳۶

۳۷

روپے — آنے — پائی — باقی رہے

۲۴ — ۴ — ۸ — ۳۷

جواب

۴ - ۱۹ گائیوں کی قیمت ۸۷۵ روپے ۹ آنے
ہے تو ایک گائے کی قیمت بتاؤ ÷

۵ - ۴۷ من آٹے کی قیمت ۲۱۴۱ روپے
۹ آنے ۹ پائی ہے - ایک من آٹے
کا مول بتاؤ ÷

۶ - ایک ٹھیکہ دار نے ایک فوج کے لئے
۸۳ اونٹ ۳۴۶۷ روپے ۱۲ آنے ۶ پائی
میں خریدے - تو ایک اونٹ کی قیمت
معلوم کرو ÷

۷ - ایک باغبان نے ۲۱ ٹوکرے انگور ۳۲۱
روپے ۱۱ آنے ۹ پائی کو بیچے - تو ایک
ٹوکرے کی قیمت معلوم کرو ÷

۸ - ایک زمیندار نے ۳۷ من خربوزے
۱۹۷ روپے ۵ آنے ۳ پائی کو بیچے -
تو بتاؤ - اس نے فی من کس حساب
سے بیچے :

۹ - ایک زمیندار نے ۱۳۱ من ماش بوئے
اس نے علی محمد کے پاس ۷۱۴ روپے ۵ آنے ۹ پائی
کو فروخت کر دئے - بھاؤ فی من بتاؤ ÷

۱۰- ۲۰۶۴ روپے ۴ آنے کو ۹۲ پر تقسیم کرو۔

۱۱- ۴۱۷۷ " ۴ " ۳ پائی کو ۱۱۸ پر " "

۱۲- ۷۷۰۵ " ۱۵ " ۴ " کو ۱۸۷ " "

۱۳- ۱۶۰۲۷ " کو ۳۰۳ پر تقسیم کرو۔

۱۴- ۱۷۸۸ " ۹ آنے ۳ پیسے کو ۲۳۷ پر " "

۱۵- ۵۸۷۲ " ۴ " ۱۱ پائی کو ۳۲۹ " " "

۱۶- ۹۰۶۱ " ۱۳ " ۸ " کو ۴۱۲ " " "

۱۷- ۵۲۶۱ " ۱۱ " ۶ " کو ۳۷۵ " " "

۱۸- ۹۲۵۲ " ۱۳ " ۴ " کو ۳۰۸ " " "

۱۹- ۶۰۸۲ " ۱۲ " ۲ پیسے کو ۲۱۷ " " "

۲۰- ۸۲۹ " ۱ آنہ ۲ " کو ۴۳ " " "

۲۱- ۹۹۲ " ۱ " ۳ " کو ۸۳ " " "

۲۲- ۱۱۰۷ " ۱۰ آنے ۲ " کو ۱۰۲ " " "

۲۳- ۲۵۸۲ " ۱۰ " کو ۱۴۲ پر " "

۲۴- ۳۰۱۸ " ۳ " ۳ پیسے کو ۱۶۹ پر " "

۲۵- ۳۱۸۷ " ۳ " ۳ " کو ۲۲۱ " " "

۲۶- ۴۵۰۴ " ۴ " ۱ پیسہ کو ۳۰۷ " " " "

۲۷- ۲۴۴۱ " ۴ " کو ۶۳ پر تقسیم کرو۔

۲۸- ۶۵۲۶ " ۹ " پیسہ کو ۱۰۰ " "

۲۹- ۱۸۲۲۷ رُوپے ۳ آنے کو ۳۶۵ پر تقسیم کرو÷

۳۰- ۲۳۳ 〃 ۷ آنے ۲ پیسے کو ۳۱ پر 〃 〃 ÷

۳۱- ۸۵۷ 〃 ۱۲ آنے کو ۳۷ 〃 〃 〃 ÷

۳۲- ۱۱۶۶ 〃 ۳ 〃 ۲ پیسے کو ۶۷ 〃 〃 ÷

۳۳- ۱۷۶۸ 〃 ۷ 〃 ۳ پائی کو ۹۳ 〃 〃 ÷

۳۴- ۲۵۵۹ 〃 ۱۵ 〃 کو ۸۲ 〃 〃 ÷

۳۵- ۲۸۷۵ 〃 ۹ 〃 کو ۱۱۲ 〃 〃 ÷

۳۶- ۶۷۰۶ 〃 ۱۳ 〃 ۲ پیسے کو ۱۵۷ 〃 ÷

۳۷- ۷۱۵ 〃 ۲ 〃 ۳ 〃 کو ۲۰۹ 〃 ÷

۳۸- ۵۷۰۷ 〃 ۱۳ 〃 کو ۱۰۰ پر تقسیم کرو÷

۳۹- ۱۶۸۶۹ 〃 ۸ 〃 ۲ پیسے کو ۳۲۵ پر 〃 〃 ÷

۴۰- ۱۰۵ 〃 ۱۲ 〃 ۱ پیسہ کو ۳۷ 〃 〃 〃 〃 ÷

۴۱- ۲۶۱ 〃 ۱۰ 〃 کو ۲۴ پر 〃 〃 〃 ÷

۴۲- ۴۵۹ 〃 ۷ 〃 ۲ پیسے کو ۸۷ 〃 〃 〃 ÷

۴۳- ۸۷۲ 〃 ۶ 〃 کو ۵۶ پر 〃 〃 ÷

۴۴- ۱۳۰۴ 〃 ۸ 〃 ۲ پیسے کو ۱۳۸ 〃 〃 ÷

۴۵- ۲۰۱۹ 〃 ۱ 〃 کو ۱۸۲ 〃 〃 ÷

۴۶- ۳۲۹۸ 〃 ۱۱ 〃 کو ۲۱۹ 〃 〃 ÷

۴۷- ۳۶۳۲ 〃 ۱۳ 〃 کو ۳۷۲ 〃 〃 ÷

۴۸- ۵۰۰۳ روپے ۱۰ پائی کو ۴۰۶ پر تقسیم کرو۔

۴۹- ۱۱۱۱ " ۱۱ آنے ۹ پائی کو ۱۱۱ " " "

۵۰- ۷۷ ٹوپیوں کی قیمت ۱۳۴ روپے ۱۲ آنے ہے۔ ایک ٹوپی کی قیمت معلوم کرو۔

۵۱- اگر ۱۷۵ شہتیریاں ۱۵۴۴ روپے ۱۴ آنے ۳ پیسے کو ملیں۔ تو ایک شہتیری کی قیمت معلوم کرو۔ نیز ۱۷ شہتیریاں کتنے کو آئینگی؟

۵۲- ایک شخص کی سالانہ آمدنی ۳۲۹۰ روپے ہے۔ وہ ۶ پائی فی روپیہ انکم ٹیکس دیتا ہے۔ اُس کا ماہواری خرچ ۱۵۰ روپے ۱۱ آنے ۳ پیسے ہے۔ بتاؤ اُس کو مہینہ میں کیا بچتا ہے؟

۵۳- ۲۵ آدمیوں نے مل کر ایک دوکان کھولی۔ اُس میں ہر ایک نے برابر روپے ڈالے۔ اگر دوکان کی کُل پونجی ۶۲۸۸ روپے ۴ آنے ۲ پیسے ہو تو ہر ایک کا حصّہ معلوم کرو۔

۵۴- ایک سرائے میں ۱۲۲۱ روپے ۱۵

آنے تین پیسے کی ۱۳۱ چارپائیاں ہیں۔ ایک چارپائی کی قیمت بتاؤ ☆

۵۵۔ ایک زمیندار کی ۱۶۷ من شکر ۱۳۶۲ رُوپے ایک آنہ ۲ پیسے کو بکی۔ شکر کا بھاؤ فی من معلوم کرو ☆

۵۶۔ ایک شخص نے ۵۷ من چاول بحساب ۸ رُوپے ۵ آنے فی من خریدے۔ اُن میں سے دو من چاول چُوہے کھا گئے۔ اور ۴ من خراب ہو گئے۔ باقی چاولوں کو اُس نے اِس طرح سے بیچا کہ اُس کو کچھ نقصان نہ ہوا۔ قیمت فروخت فی من دریافت کرو ☆

۵۷۔ ایک سوداگر نے ۸۰ گھوڑے ۱۵۷ رُوپے فی گھوڑے کے حساب خریدے اُن میں سے ۱۲ گھوڑے ۲۰۰ رُوپے فی گھوڑا کے حساب بیچ دِئے۔ بتاؤ وہ باقی گھوڑوں کو فی گھوڑا کتنے کو بیچے کہ اس کو کُل سودے میں ایک ہزار رُوپے کا فائدہ ہو؟

۵۸۔ ۱۸ مردوں اور ۱۰ عورتوں میں ۱۰۰ روپے ۳ آنے اس طرح تقسیم کرو کہ سب کو برابر برابر ملے ⁂

۵۹۔ ۴۲۵ روپے ۲۵ مردوں اور ۲۰ عورتوں میں اس طرح تقسیم کرو کہ ہر ایک مرد کو ہر ایک عورت سے ۲ روپے زیادہ ملے ⁂

٦۰۔ ٦۷۲ روپے ۵۰ مردوں اور ۳۰ عورتوں کی مزدوری ہے۔ مرد عورت سے دُگنا کام کرتا ہے۔ بتاؤ ہر ایک عورت کو کیا ملا؟

٦۱۔ ۳۰۰ روپے ۱۰ مردوں اور ۱۵ لڑکوں میں اس طرح تقسیم کئے گئے کہ ہر ایک لڑکے کو ہر ایک مرد سے دس روپے کم ملیں۔ بتاؤ ہر مرد کو کیا ملا؟

---

# سوالات نمبر ۲۳

۱- ایک تھیلی میں ۱۸ رُوپے ۲ آنے کی دوئنیاں ہیں۔ بتاؤ اُس تھیلی میں کتنی دوئنیاں ہیں؟

اُستاد۔ لڑکو تُم نے یہ سوال کِس طرح نکالا؟

لڑکے۔ ۱۸ روپے ۲ آنے کی دوئنیاں بنا لیں۔ اَیسے سوال ہم پہلے بھی نِکال چکے ہیں +

اُستاد۔ دُرست ہے۔ ایک اَور سوال لکھو +

۲- رام داس کی جیب میں ۱۲ رُوپے ۶ آنے ہیں۔ اُس نے ہر ایک فقیر کو تین تین آنے دِئے۔ اَور تمام رقم بٹ گئی۔ بتاؤ کتنے فقیر تھے؟

اُستاد۔ لڑکو اس سوال کو کِس طرح نکالو گے؟

موہن لال۔ تین تین آنے بار بار نکالے جائیں۔ جتنی بار نکل سکینگے اتنے ہی فقیر ہونگے ؛

اکبر علی۔ یہ بالکل ٹھیک ہے۔ میں بھی یہی کہتا ہوں ؛

اُستاد۔ ٹھیک تو ہے۔ لیکن بار بار گھٹانے سے عمل لمبا ہو جائیگا ؛

ہوشیار سنگھ۔ میں اب سمجھ گیا۔ آپ نے تقسیم کا قاعدہ سکھاتے وقت دوسری جماعت میں بتایا تھا کہ ہم بار بار گھٹانے کی بجائے تقسیم کرتے ہیں۔ پس ۱۲ رُوپے ٦ آنے کے آنے بنا کر ۳ پر تقسیم کر دیا۔ کُل فقیر آ جائینگے ؛

اُستاد۔ دُرست ہے۔ اِسی طرح سے کر لو ؛

۳۔ پانچویں جماعت کی فیس اور سیاہی کا چندہ ۳۸ رُوپے ۴ آنے ۲ پیسے ہے۔ اگر ہر ایک لڑکا ایک رُوپیہ ۸ آنے فیس اور ۲ پیسے چندہ سیاہی دے تو لڑکوں

کی تعداد بتاؤ ÷

۴- ایک تھیلی میں برابر برابر رُوپے - چونّیاں اور دوّنیاں ہیں - اگر کُل سکوں کی رقم ۶۸ رُوپے ۱۲ آنے ہو - تو بتاؤ ہر ایک قسم کے کتنے سکّے ہیں ؟

۵- رام سنگھ لوہار ہر روز ۲ رُوپے ۷ آنے ۲ پیسے کماتا ہے - اور اُس کے کنبے کا روزانہ خرچ ایک رُوپیہ ۱۴ آنے ۳ پیسے ہے - تو بتاؤ ۳۸ رُوپے ۱۳ آنے ۱ پیسہ وُہ کتنے دنوں میں بچائیگا ؟

۶- ایک شخص کے پاس ۱۷۳ رُوپے ایک آنہ ۳ پیسے ہیں - اُس کا روزانہ خرچ ۱۹ رُوپے ۳ آنے ۳ پیسے ہے - بتاؤ اِس رقم پر کتنے دن تک گذارہ کر سکتا ہے ؟

۷- ایک ٹوپی کی قیمت ۱۳ آنے ۲ پیسے ہے - ۲۲ رُوپے ۱۲ آنے ۲ پیسے کی کتنی ٹوپیاں آئینگی ؟

۸- ایک چھتری کی قیمت ۳ رُوپے ۴

آنے ۲ پیسے ہے۔ تو ۱۱۴ روپے ۱۳
آنے ۲ پیسے میں کتنی چھڑیاں آئینگی؟

۹- امرناتھ نے ۲ آنے ایک پیسہ فی سیب
کے حساب سے ۶ روپے ۵ آنے ایک
پیسہ کے سیب خریدے۔ بتاؤ کتنے سیب
خریدے؟

۱۰- ۲ روپے ۷ آنے ۳ پائی فی دری کے
حساب ۶۶ روپے ۳ آنے ۹ پائی کی
کتنی دریاں آئینگی؟

۱۱- ۳ روپے ۲ آنے ۲ پیسے ۲۷۴ روپے
۹ آنے ۲ پیسوں میں کتنی دفعہ شامل
ہیں؟

۱۲- ۵ روپے ۸ آنے ۳ پیسے ۲۷۱ روپے
۱۲ آنے ۳ پیسے میں سے کتنی دفعہ تفریق
ہو سکتے ہیں؟

۱۳- ۳ روپے ۶ آنے ایک پیسہ کو آپس
میں کتنی بار جمع کریں کہ ۱۵۲ روپے
۹ آنے ایک پیسہ ہو جاویں؟

۱۴- سنگترے ۳ روپے ۵ آنے ۶ پائی فی

سینکڑہ بکتے ہیں ۔ تو ۵۶ روپے ۱۳ آنے ۶ پائی کے کتنے سینکڑے سنگترے آئینگے ؟

۱۵ - میں نے ۵ سیب ۷ آنے ۲ پیسے میں خریدے سوہن نے ۱۰ لئے ۔ بتاؤ سوہن کو کیا دینا پڑا ؟ (زبانی)

۱۶ - موہن نے اسی بھاؤ ۷ سنگترے خریدے ۔ بتاؤ موہن کو کیا دینا پڑا ؟

۱۷ - ایک درجن شہتیریوں کی قیمت ۵۶ روپے ۴ آنے ہے - ایسی ۴۰ شہتیریاں کتنے کی آئینگی ؟

۱۸ - ایک سلیپر ۴ روپے ۸ آنے ایک پیسہ میں آتا ہے ۔ ایک ریل کی سڑک کے ٹھیکہ دار نے ۵۴۱۸ روپے ۱۲ آنے کے سلیپر خریدے ۔ سلیپروں کی تعداد بتاؤ ؟

۱۹ - مکّی کا بھاؤ ۴ روپے ۶ آنے فی من ہے ۳۴۶ روپے ۲ آنے کی کتنے من مکّی آئیگی ؟

۲۰ - گیہوں کا بھاؤ ۵ روپے ۷ آنے ۲ پیسے فی من ہے ۔ بتاؤ ۹۹۵۳ روپے

۲ آنے کے کتنے من گیہوں آئینگے ؟

۲۱۔ ایک کمہار ایک گھڑا ۵ آنے ایک پیسہ کو دیتا ہے ۔ ایک مہینہ میں اُس نے ۶۷ رُوپے ۱۴ آنے ۳ پیسے کے گھڑے بیچے ۔ بتاؤ ۔ کتنے گھڑے بکے ؟

۲۲۔ ایک کھیت میں سے ایک مہینے میں ۵۲۸ رُوپے ۱۲ آنے کے بینگن اُترے اگر بینگن ۷ رُوپے ۵ آنے ۶ پائی فی من بکے ہوں ۔ تو کتنے من بینگن اُترے

۲۳۔ ایک ارائیں نے ۳ کنال زمین میں پیاز بوئے ۔ اُس نے کُل پیاز ۱۲۵ رُوپے ۱۰ آنے کو بیچے ۔ اگر پیاز ۲ رُوپے ۶ پیسے فی من بکے ہوں تو بتاؤ پیاز کتنے من فی کنال ہوئے ؟

۲۴۔ ساؤن سنگھ کے ۴ گھماؤں گنّے کے کھیت میں سے ۵۲۳ رُوپے ۱۲ آنے کا گُڑ نکلا ۔ اگر گُڑ ۶ رُوپے ۸ آنے ۳ پیسے فی من بکا ہو ۔ تو بتاؤ فی گھماؤں کتنے من گُڑ نکلا ؟

۲۵- ایک برات نے ۱۰۴ رُوپے کے ٹکٹ خریدے - اگر ہر ایک ٹکٹ ایک روپیہ ۱۰ آنے کا ہو - تو بتاؤ اُس برات میں کتنے آدمی شامل تھے ؟

۲۶- ایک زمیندار نے ایک ساہوکار کے ۶۱۶ رُوپے اصل اور ۷۲ رُوپے ۹ آنے ۲ پیسے سُود کے دینے ہیں - اُس نے ۴۵ من کپاس بحساب ۹ رُوپے ۷ آنے ۲ پیسے فی من اور باقی ۴ رُوپے ۱۱ آنے من والے گیہوں دے کر حساب صاف کر دیا - بتاؤ اُس نے کتنے من گیہوں دِئے ؟

۲۷- ایک سال ایک کسان نے کُل ۱۰۰۱ رُوپے ۸ آنے ۲ پیسے کی فصل بیچی ۳۸ من کپاس - ۶۵ من گیہوں اور باقی شکر - اگر کپاس کا نرخ ۸ رُوپے ۱۰ آنے فی من - گیہوں ۵ رُوپے ۲ آنے ۲ پیسے فی من اور شکر ۷ رُوپے ۱۴ آنے فی من ہو - تو بتاؤ

اُس نے کتنے من شکر بیچی ؟

۲۸۔ ایک پھل بیچنے والے نے ایک ہفتہ میں ۶۴ رُوپے ۸ آنے ۲ پیسے کے پھل بیچے ۔ ۱۰ رُوپے ۸ آنے ۱ پیسے کے کیلے ۔ کیلوں سے ۲ رُوپے ۳ آنے زیادہ کے انار ۔ اور باقی سنگترے ۔ اگر سنگترے ایک رُوپیہ ۴ آنے فی کوڑی بکے ہوں ۔ تو بتاؤ کُل کتنے سنگترے بکے؟
( کوڑی = ۲۰ ) ﴾

۲۹۔ ایک برتن بیچنے والے نے گوجرانوالہ سے ۲۰ تھال ۵۰ گلاس اور کچھ کٹوریاں خریدیں ۔ ان سب پر اُس کے ۱۱۲ رُوپے ایک آنہ ۳ پیسے خرچ آئے ۔ اگر تھال کی قیمت ۳ رُوپے ۸ آنے ۲ پیسے ۔ گلاس ۱۱ آنے ایک پیسہ اور کٹوری کی ۳ آنے ۳ پیسے ہو ۔ تو بتاؤ اُس نے کتنی کٹوریاں خریدیں ؟

# آدھ یا آدھے کا تصوّر

اُستاد ۔ لڑکو میرے ہاتھ میں کیا چیز ہے ؟

لڑکے ۔ ایک روٹی ۔



اُستاد ۔ (روٹی کے دو برابر ٹکڑے کر کے ایک ٹکڑا ایک ہاتھ میں لے کر) لڑکو میرے ہاتھ میں کیا ہے ؟



لڑکے ۔ آدھی روٹی ۔

اُستاد ۔ راموں بھلا تم کتنی روٹیاں روز کھاتے ہو ؟



راموں ۔ کبھی ایک کبھی آدھی کبھی

ایک اَور آدھی اَور کبھی دو ۔

اُستاد ۔ تب تم جانتے ہو کہ آدھی روٹی کتنی ہوتی ہے ؟

رامو ۔ جی ہاں اچھی طرح سے جانتا ہوں

اُستاد ۔ بھلا تم میں سے کوئی ایسا لڑکا بھی ہے ۔ جو یہ نہیں جانتا کہ آدھی روٹی کتنی ہوتی ہے ؟

سب لڑکے ۔ ہم سب اچھی طرح جانتے ہیں ۔ اور کئی دفعہ تیسرے پہر آدھی روٹی کھائی ہے ۔

اُستاد ۔ غلام قادر تم کتنے بھائی ہو ؟

غلام قادر ۔ دو ۔

اُستاد ۔ اگر تمہارا باپ تم دونوں بھائیوں کو ایک سیب دے اور کہے دونوں بھائی برابر بانٹ لو ۔ تو ہر ایک کو کتنا ملیگا ؟



غلام قادر ۔ والد صاحب ہر روز ایسی ایسی

چیزیں لاتے ہیں - اور ہم دونوں آدھی آدھی بانٹ لیتے ہیں ٭





استاد - بتاؤ :-

۱ - ایک روٹی میں کتنی آدھی روٹیاں ؟

۲ - ۲ روٹیوں میں کتنی آدھی روٹیاں ؟

۳ - ۳ روٹیوں میں کتنی آدھی روٹیاں ؟

۴ - ۵ " " " " " ؟

۵ - ۷ سیبوں کے کتنے آدھے سیب ؟

۶ - ۹ امرودوں کے کتنے آدھے امرود ؟

۷ - ۸ خربوزوں کے کتنے آدھے خربوزے ؟

۸ - ۱۱ تربوزوں کے کتنے آدھے تربوز ؟

۹ - دو آدھی روٹی مل کر کتنی روٹیاں ؟

۱۰ - ۴ " روٹیاں " " " ؟

۱۱ - ۶ " " " " " ؟

۱۲ - ۸ آدھے سیب مل کر کتنے سیب ؟

۱۳ - ۱۲ " امرود " " امرود ؟

۱۴ - ۲۰ " خربوزے " " " خربوزے ؟

۱۵ - ۴۴ آدھے تربوز مِل کر کتنے تربوز ؟

اُستاد - بھلا اب بتاؤ میز پر کتنی روٹیاں رکھی ہوئی ہیں ؟

برکت علی - تین آدھی روٹیاں ؞

اُستاد - رام داس بتاؤ یہ تین آدھی روٹیاں مل کر کتنی ہوتی ہیں ؟

رام داس - تین آدھی ہیں ؞

اُستاد - (دو آدھی روٹیوں کی ایک بنا کر اور تیسری آدھی علیحدہ میز پر رکھ کر) بھلا اب یہ تین آدھی روٹیاں کتنی بن گئیں ؟

رام ناتھ - ایک ثابت اور ایک آدھی ؞

اُستاد - کوئی لڑکا بتا سکتا ہے کہ ایک ثابت اور ایک آدھی روٹی کو کتنی روٹیاں کہتے ہیں ؟

ٹھاکر داس - میں جانتا ہوں - اُس کو ڈیڑھ روٹی کہتے ہیں ؞

اُستاد - ٹھیک ہے - لڑکو یاد رکھو تین آدھی چیزیں مِل کر ایک پُوری اور

ایک آدھی چیز بنتی ہے۔ اُس کو ڈیڑھ چیز کہتے ہیں ؎

بتاؤ :-

۱- ۳ آدھے سیب مل کر کتنے سیب ؟

۲- ۳ " خربوزے " " خربوزے ؟

۳- ایک ثابت اور ایک آدھا انار مل کر کتنے انار ؎

۴- چار آدھے خربوزے مل کر کتنے خربوزے ؟

۵- ۵ " " " " " ؟

اندر- ۲ ثابت اور ایک آدھا ؎

اُستاد- بتاؤ ۷ آدھے خربوزے مل کر کتنے خربوزے ؟

لڑکے- تین ثابت اور ایک آدھا ؎

اُستاد- ۹ آدھے خربوزے مل کر کتنے خربوزے ؟

۱۱ " " " " " ؟

۱۳ " " " " " ؟

۱۵ " " " " " ؟

۱۷ " " " " " ؟

لڑکے- ۳ ثابت اور ایک آدھا ؎

۴ ثابت اور ایک آدھا ÷

۵ // // // // ÷

۶ // // // // ÷

۷ // // // // ÷

۸ // // // // ÷

اُستاد۔ لڑکو تم جواب تو ٹھیک دیتے ہو۔ مگر یاد رکھو یہ جو آدھا خربوزہ بچ جاتا ہے۔ اُس کو ہم ساڑھ یا ساڑھے کہتے ہیں۔ پس چار ثابت خربوزے اور آدھے خربوزے کی بجائے ساڑھے چار خربوزے اسی طرح سے ساڑھے پانچ اور ساڑھے چھ کہتے ہیں ÷

بتاؤ :۔

۱۳ آدھے خربوزے کتنے خربوزے ؟

۱۷ آدھے خربوزے کتنے ؟

۱۹ // // // ؟

۱۱ ثابت اور ایک آدھا خربوزہ کتنے ؟

لکھو۔ ساڑھے سات خربوزے (سلیٹیں دیکھ کر) ٹھیک ہے۔ اس کے لکھنے

کا ایک اور طریقہ بھی ہے - یاد رکھو
آدھے کی نشانی ( ۰ ) یہ نقطہ ہے - اب
ساڑھے چھ ہم اِس طرح لکھتے ہیں (۶۰)
آدھا ( $\frac{1}{2}$ ) اِس طرح بھی لکھتے ہیں -
اور ساڑھے چھ $6\frac{1}{2}$ +
لِکھو :-
(۱) ساڑھے آٹھ +
(۲) ساڑھے چھ +
(۳) ساڑھے چار +
(۴) ساڑھے سات +
(۵) ساڑھے گیارہ +
(۶) ساڑھے بارہ +
(۷) ساڑھے پندرہ +
(۸) اڑھائی +

اُستاد - آؤ اب ہم آدھے کا پہاڑہ بنائیں
لڑکو یہ گتے کے گول ٹکڑے کا آدھا آدھا
ٹکڑا اُٹھا لو - اور باری باری میز پر
رکھتے جاؤ - اور گِن گِن کر آدھے کا
پہاڑہ بناتے جاؤ +

رام لال تم میز پر آ کر ان ٹکڑوں کو ٹھیک لگاؤ - میں تختہ سیاہ پر لکھتا جاتا ہوں - تم بھی اپنی تختیوں پر لکھتے جاؤ *

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | آدھا | ٠ | آدھا | ◖ |
| ۲ | آدھے | ۱ | ایک | ● |
| ۳ | " | ۱. | ڈیڑھ | ●◖ |
| ۴ | " | ۲ | دو | ●● |
| ۵ | " | ۲. | اڑھائی | ●●◖ |
| ۶ | " | ۳ | تین | ●●● |
| ۷ | " | ۳. | ساڑھے تین | ●●●◖ |
| ۸ | " | ۴ | چار | ●●●● |
| ۹ | " | ۴. | ساڑھے چار | ●●●●◖ |
| ۱۰ | " | ۵ | پانچ | ●●●●● |
| ۱۱ | " | ۵. | ساڑھے پانچ | ●●●●●◖ |
| ۱۲ | " | ۶ | چھ | ●●●●●● |
| ۱۳ | " | ۶. | ساڑھے چھ | ●●●●●●◖ |
| ۱۴ | " | ۷ | سات | ●●●●●●● |
| ۱۵ | " | ۷. | ساڑھے سات | ●●●●●●●◖ |

۱۶ آدھے ۸ آٹھ ؀

اُستاد۔ لڑکو ایک اَور بات اچھی طرح سمجھ لو۔ اگر آنے لکھنے ہوں۔ تو ہم بجائے آنے لکھنے کے یُوں ( ۳ ر) بھی لکھ دیتے ہیں۔ ایک آنہ (۱ ر) اِس طرح سے لکھتے ہیں۔ (۲ ر) اس طرح سے دو آنے۔ (۱۰ ر) اِس طرح سے ڈیڑھ آنہ ؀

لکھو :۔

| | |
|---|---|
| تین آنے ؀ | ساڑھے تیرہ آنے ؀ |
| چھ آنے ؀ | اڑھائی آنہ ؀ |
| سات آنے ؀ | ساڑھے گیارہ آنے ؀ |
| ساڑھے پانچ آنے ؀ | ساڑھے چار آنے ؀ |
| آٹھ آنے ؀ | پندرہ آنے ؀ |
| ساڑھے نَو آنے ؀ | ساڑھے تیرہ آنے ؀ |

# سوالات نمبر ۲۴

۱ - ایک سنگترہ ۰/ (آدھ آنے) کو ملتا ہے ۷ سنگترے کتنے کو آئینگے

۲ - 〃 ۰/ 〃 〃 ۱۳ 〃 〃 〃

۳ - 〃 ۰/ 〃 〃 ۱۵ 〃 〃 〃

۴ - 〃 ۰/ 〃 〃 ۱۸ 〃 〃 〃

۵ - 〃 ۰/ 〃 〃 ۲۲ 〃 〃 〃

۶ - 〃 ۰/ 〃 〃 ۲۴ 〃 〃 〃

۷ - 〃 ۰/ 〃 〃 ۱۹ 〃 〃 〃

۸ - 〃 ۰/ 〃 〃 ۲۵ 〃 〃 〃

۹ - ایک قلم ادھیلے (آدھ پیسہ) میں آتی ہے ۹ قلمیں کتنے پیسوں میں

۱۰ - 〃 〃 〃 〃 ۱۱ 〃 〃

۱۱ - 〃 〃 〃 〃 ۱۴ 〃 〃

۱۲ - 〃 〃 〃 〃 ۱۷ 〃 〃

۱۳ - 〃 〃 〃 〃 ۱۵ 〃 〃

۱۴ - 〃 〃 〃 〃 ۲۱ 〃 〃

۱۵ - 〃 〃 〃 〃 ۲۸ 〃 〃

۱۶- ایک ٹوپی ۸ر (آدھے روپے) میں آتی ہے ۵ ٹوپیاں کتنے روپوں میں؟

۱۷- 〃 〃 〃 〃 〃 ۸ 〃 〃 〃 ؟

۱۸- 〃 〃 〃 〃 〃 ۹ 〃 〃 〃 ؟

۱۹- 〃 〃 〃 〃 〃 ۱۳ 〃 〃 〃 ؟

۲۰- 〃 〃 〃 〃 〃 ۱۶ 〃 〃 〃 ؟

۲۱- 〃 〃 〃 〃 〃 ۱۹ 〃 〃 〃 ؟

۲۲- 〃 〃 〃 〃 〃 ۲۵ 〃 〃 〃 ؟

۲۳- 〃 〃 〃 〃 〃 ۲۸ 〃 〃 〃 ؟

۲۴- 〃 〃 〃 〃 〃 ۲۹ 〃 〃 〃 ؟

---

# ڈیوڑھے کا تصوّر

اُستاد - لڑکو میز پر کیا ہے ؟
لڑکے - ایک ثابت روٹی اور ایک آدھی روٹی
اُستاد - اس کو کتنی روٹی کہتے ہیں ؟
لڑکے - ڈیڑھ ۔
اُستاد - ٹھیک ہے - ایک ثابت چیز اور ایک آدھی چیز کو ڈیڑھ کہتے ہیں - تم جانتے ہو - کہ ڈیڑھ (۱.۰) یا (۱ ۱/۲) اس طرح لکھتے ہیں ۔
آؤ آج ہم مٹی کی گولیاں بنائیں - دیکھو میں اِن دس گولیوں کو چاقو سے ٹھیک آدھی آدھی کرتا ہوں - اب تم سب لڑکے ایک ایک ثابت گولی اور ایک ایک آدھی گولی اُٹھا لو - اور باری باری سے اپنی ڈیڑھ ڈیڑھ گولی میز پر رکھتے جاؤ - اور گن کر

لکھتے جاؤ - میں تختہ سیاہ پر لکھتا ہوں - برکت علی تم گولیوں کو ملا ملا کر میز پر رکھتے جاؤ تاکہ گننے میں آسانی ہو ٭

ڈیوڑھا :-

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ڈیوڑھا | ۱. | ڈیوڑھا | ●◖ |
| ۲ | ″ | ۳ | تین | ●●● |
| ۳ | ″ | ۴. | ساڑھے چار | ●●●●◖ |
| ۴ | ″ | ۶ | چھ | ●●●●●● |
| ۵ | ″ | ۷. | ساڑھے سات | ●●●●●●●◖ |
| ۶ | ″ | ۹ | نو | ●●●●●●●●● |
| ۷ | ″ | ۱۰. | ساڑھے دس | ●●●●●●●●●●◖ |
| ۸ | ″ | ۱۲ | بارہ | ●●●●●●●●●●●● |
| ۹ | ″ | ۱۳. | ساڑھے تیرہ | ●●●●●●●●●●●●●◖ |
| ۱۰ | ″ | ۱۵ | پندرہ | ●●●●●●●●●●●●●●● |
| ۱۱ | ″ | ۱۶. | ساڑھے سولہ | ●●●●●●●●●●●●●●●●◖ |
| ۱۲ | ″ | ۱۸ | اٹھارہ | ●●●●●●●●●●●●●●●●●● |
| ۱۳ | ″ | ۱۹. | ساڑھے اُنیس | ●●●●●●●●●●●●●●●●●●●◖ |
| ۱۴ | ″ | ۲۱ | اکّیس | ●●●●●●●●●●●●●●●●●●●●● |

۱۵ ڈیوڑھا ۲۲۰ ساڑھے بائیس

۱۶ " ۲۴ چوبیس

لڑکے۔ جناب یہ تو ڈیوڑھے کا پہاڑہ بن گیا ÷

اُستاد۔ ٹھیک ہے۔ آج تم نے ڈیوڑھے کا بھی پہاڑہ بنایا ہے۔ اِس کو اچھی طرح سے یاد کر لو ÷

بتاؤ :-

(۱) ۸ ڈیوڑھا کتنے ؟

(۲) ۱۰ " " ؟

(۳) ۱۲ " " ؟

(۴) ۶ " " ؟

اِن جوابوں سے تم دیکھتے ہو کہ جتنے ڈیوڑھا معلوم کرنا ہو اُس میں اُس کا آدھ جمع کر دیتے ہیں ÷

احمد علی۔ یہ جو آپ کہتے ہیں بالکل درست ہے۔ دیکھو ۶ ڈیوڑھا بھی ۹ ہوتا ہے ۶ میں ۶ کا آدھ تین جمع کر دئے ۹ بن جاتے ہیں۔ یہ بڑا ہی اچھا طریقہ ہے

# سوالات نمبر ۲۵ (زبانی)

۱۔ ایک حلوائی کی دُوکان پر ۶ لڑکے گئے۔ ہر ایک نے آدھ آدھ سیر دودھ پیا۔ بناؤ اُنھوں نے کل کتنا دُودھ پیا؟

۲۔ ۸ لڑکوں نے ڈیڑھ ڈیڑھ پیڑا کھایا بناؤ کُل کتنے پیڑے کھائے؟

۳۔ گاجریں ڈیڑھ آنے سیر بکتی ہیں۔ ۷ سیر کے دام بناؤ؟

۴۔ ایک جماعت میں ۱۱ لڑکے ہیں۔ ہر ایک نے ڈیڑھ آنہ چندہ دیا۔ بناؤ کُل کتنا چندہ جمع ہوا؟

۵۔ ایک برات میں ۱۵ آدمیوں نے ریل کے ٹکٹ لئے۔ ایک ٹکٹ ڈیڑھ روپے کا تھا۔ بناؤ کل کتنا کرایہ لگا؟

۶۔ بورڈنگ ہوس کے ایک کچن کا خرچ ڈیڑھ

آنہ فی حاضری نکلا۔ سوہن لال کی بیس حاضریاں ہیں۔ بتاؤ اُس نے کیا دیا؟

۷۔ ایک چھکڑا ایک گھنٹے میں ڈیڑھ میل چلتا ہے۔ بتاؤ ۵ گھنٹے میں کتنی دُور نکل جائیگا؟

۸۔ ایک بچّے کے پاجامہ کو ڈیڑھ گز کپڑا لگتا ہے۔ ایسے ۱۵ پاجاموں کے لئے کتنا کپڑا چاہیئے؟

۹۔ سُندر سنگھ نے اپنے لڑکے کی منگنی پر اپنی گلی کے ۱۳ گھروں میں ڈیڑھ ڈیڑھ سیر گُڑ دیا۔ بتاؤ اُس کا کُل کتنا گُڑ خرچ ہُوا؟

۱۰۔ ایک رنگریز ایک پگڑی کی رنگائی ڈیڑھ آنہ لیتا ہے۔ تو ۱۱ پگڑیوں کی رنگائی بتاؤ؟

۱۱۔ رحمت علی نے ۱۵ زمینداروں کو اپنے کھیت میں نلائی کے لئے بلوایا۔ اگر ہر ایک زمیندار کو ڈیڑھ سیر لڈو دئے

جائیں - تو کُل کتنے لڈو لگے ؟

۱۲ - امر ناتھ نے ڈیڑھ آنہ فی انار کے حساب ایک رُوپیہ دو آنے کے انار خریدے بتاؤ اُس نے کُل کتنے انار خریدے ؟

۱۳ - ایک کوٹ کو ڈیڑھ گز کشمیرا لگتا ہے تو ساڑھے دس گز کشمیرے میں کتنے کوٹ بنینگے ؟

۱۴ - ایک بورڈنگ ہؤس کے ایک کچن میں ہر ایک لڑکے کو ڈیڑھ چھٹانک دہی دیا جاتا ہے - اگر ایک سیر ۵ چھٹانک دہی لگے - تو لڑکوں کی تعداد بتاؤ *

( ایک سیر = ۱۶ چھٹانک )

۱۵ - ایک زمیندار نے اپنے کھیت میں ڈیڑھ رُوپیہ فی کنال کے حساب بیج ڈالا - اگر کُل ۲۸ رُوپے ۸ آنے بیج پر خرچ ہوں - تو اُس نے کتنے کنال فصل بوئی ؟

۱۶ - ایک کمہار ایک ہانڈی کا ڈیڑھ آنہ لیتا ہے - ایک دِن اُس کی ایک رُوپیہ

۲ آنے ۶ پائی کی ہانڈیاں بکیں - بتاؤ کتنی ہانڈیاں بکیں ؟

۱۷- ایک نہر کی کھال سے ایک گھنٹے میں ڈیڑھ کنال کھیت کو پانی دیا جاتا ہے منگل سنگھ زمیندار نے اپنی ایک باری میں ساڑھے ۱۶ کنال زمین کو پانی دیا بتاؤ اُس کی باری کتنے گھنٹے کی ہے ؟

۱۸- ایک مالی نے ایک دن ۱۹ سیر ۸ چھٹانک لیموں توڑے - اگر ہر ایک پیڑ سے ایک سیر آٹھ چھٹانک توڑے ہوں تو بتاؤ اُس نے کتنے پیڑوں سے لیموں اُتارے ؟ ( ایک سیر = ۱۶ چھٹانک )

۱۹- ایک قصبے کی کمیٹی کے ایک لیمپ میں ڈیڑھ بوتل تیل پڑتا ہے - ایک دن ایک ٹین تیل لگا - بتاؤ اُس دن کتنے لمپوں میں تیل ڈالا گیا ؟ ( ایک ٹین میں ۲۴ بوتلیں ہوتی ہیں )

۲۰- ایک روپے کی ڈیڑھ من تُوڑی بکتی ہے - تو ساڑھے تیرہ من توڑی کا مول

بتاؤ؟

۲۱- ایک نائی ایک حجامت کا ڈیڑھ آنہ لیتا ہے۔ ایک دِن اُس نے ایک روپیہ ۸ آنہ کمائے۔ بتاؤ اُس نے اس دِن کتنی حجامتیں کیں؟

۲۲- ایک ترکھان کی ایک دِن کی مزدوری ڈیڑھ روپیہ ہے۔ بسنت سنگھ نے ایک ترکھان کو اپنا کوٹھا چھتائی ۱۰ روپے ۸ آنے دِئے۔ بتاؤ ترکھان نے بسنت سنگھ کے ہاں کتنے روز کام کیا؟

۲۳- ایک بکری کی قیمت ایک بھیڑ کی قیمت سے ڈیوڑھی ہے۔ اگر بھیڑ کی قیمت دس روپیہ ہو۔ تو بکری کی قیمت بتاؤ؟

۲۴- ایک گھوڑی کی قیمت ایک بھینس کی قیمت سے ڈیوڑھی ہے۔ ایسی چھ بھینسوں کے بدلے کتنی گھوڑیاں آئینگی؟

۲۵- ایک بوتل میں ڈیڑھ سیر شہد آتا ہے تو ۱۸ سیر شہد کتنی بوتلوں میں آئیگا؟

۲۶- ایک پھل بیچنے والے نے ایک دِن
۱۳ آنے کمائے - اور دوسرے دِن
اِس سے ڈیوڑھے - بتاؤ دوسرے دِن
کیا کمایا ؟

۲۷- ایک سیر ۱۶ چھٹانک کا ہوتا ہے -
تو ڈیڑھ سیر میں کتنے چھٹانک ؟

۲۸- ایک گز ۱۶ گرہ کا تو ڈیڑھ گز میں
کتنے گرہ ؟

۲۹- ایک فٹ میں بارہ اِنچ تو ڈیڑھ
فٹ میں کتنے اِنچ ؟

۳۰- ایک رُوپیہ میں ۱۶ آنے تو ڈیڑھ
رُوپے میں کتنے آنے ؟

---

# چوتھائی یا پوّا اور سوائے کا تصوّر

اُستاد - دیکھو یہ میرے پاس کئی رنگوں کے گول کاغذ ہیں - سب لڑکے ایک ایک کاغذ لے لو - یہ میرے ہاتھ میں بھی ایک ایسا ہی گول کاغذ ہے - میں اس کو ٹھیک دُہرا کرتا ہوں - تُم بھی اپنے اپنے کاغذ کو اِسی طرح دہرا کر لو - اب میں اِس دُہرے کاغذ کو پھر دُہرا کرتا ہوں - تم بھی اِسی طرح سے کر لو - اب اِس چوہرے کاغذ کو اپنے ہاتھ میں پکڑو - اور چاقو سے اِس طرح سے چار برابر ٹکڑے کاٹو - جس طرح سے میں کاٹتا ہوں - کاٹنے میں بڑی احتیاط رکھو - سب ٹکڑے برابر رہیں - کِسی میں بال بھر کا بھی فرق نہ ہو - اور

صاف کٹیں - اب اپنی تختیوں پر ان
چاروں ٹکڑوں کو اِس طرح پاس پاس
رکھو - جس طرح ہم نے رکھے ہیں - دیکھو
یہ چاروں ٹکڑے مِل کر پھر اصلی کاغذ
کے برابر ہو گئے - بتاؤ ہر ایک ٹکڑا
اصلی کاغذ کا کون سا حصّہ ہے ؟

لڑکے - چوتھا حِصّہ ❊

اُستاد - اِس ہر ایک ٹکڑے کو اصلی کاغذ
کا چوتھا یا پوّا کہتے ہیں - پوّا (–)
یا ( $\frac{1}{4}$ ) لکھتے ہیں - ایسے دو ٹکڑے
مِل کر اصلی کاغذ کے کتنے حِصّے کے
برابر ہیں ؟

لڑکے - آدھے کے ❊

اُستاد - تُم جانتے ہو کہ آدھا کِس طرح
لکھا کرتے ہیں ؟

لڑکے - ہاں آدھے کا ایک نقطہ لکھتے ہیں
یا $\frac{1}{2}$ ❊

اُستاد - ایسے تین ٹکڑے مِل کر کیا بن جاتا
ہیں ؟

موہن - (تین ٹکڑے ساتھ تختی پر رکھ کر) یہ بن گیا معلوم نہیں اس کو کیا کہتے ہیں ؟

استاد - ہم اُس کو پَونا کہتے ہیں - اور اُس کو یوں ( ۃ ) یا ( $\frac{۳}{۴}$ ) لکھتے ہیں - بتاؤ چار ٹکڑے مل کر کتنے کے برابر ہوتے ہیں ؟

لڑکے - یہ تو پورا ایک کاغذ بن گیا ؛

اُستاد - ۵ ٹکڑے مل کر کتنے ہوتے ہیں ؟

لڑکے - ایک پورا کاغذ اور ایک چوتھا حصّہ یا پَوّا ؛

اُستاد - اُس کو سوا کہتے ہیں - ۶ ٹکڑے مل کر کتنے ہوتے ہیں ؟

لڑکے - یہ تو ڈیڑھ ہے - ہم پہلے ہی جانتے ہیں ؛

اُستاد - ٹھیک ہے - ایسے سات ٹکڑے مل کر کتنے ہوتے ہیں ؟

لڑکے - ایک پورا کاغذ اور تین چوتھائی حصّہ ؛

اُستاد - ہم اس کو پونے دو کہتے ہیں۔
اور یوں ( ۰۱ ) یا ( ۱ ۳/۴ ) لکھتے
ہیں ؛

بتاؤ :-

سوا روٹی کتنی ہوتی ہے؟ — پونی روٹی کتنی ؟
سوا انار کتنا ؟ — پون انار کتنا ؟
سوا سیب کتنا ؟ — پون سیب کتنا ؟
سوا روپیہ کتنا ؟ — پون روپیہ کتنا ؟
سوا سیر کتنا ؟ — پون سیر کتنا ؟
سوا من کتنا ؟ — پون من کتنا ؟
سوا میل کتنا ؟ — پون میل کتنا ؟
سوا بیگھہ کتنا ؟ — پون بیگھہ کتنا ؟
سوا دو روٹیاں کتنی ؟ — پونے دو روٹیاں کتنی ؟
سوا تین انار کتنے ؟ — پونے تین انار کتنے ؟
سوا پانچ سیر کتنے ؟ — پونے پانچ سیر کتنے ؟
سوا سات رُوپے کتنے ؟ — پونے سات رُوپے کتنے ؟
سوا آٹھ سیر کتنے ؟ — پونے آٹھ سیر کتنے ؟
سوا دس من کتنے ؟ — پونے دس من کتنے ؟
سوا پندرہ میل کتنے ؟ — پونے پندرہ میل کتنے ؟

سوا سولہ بیگھ کتنے؟ پونے سولہ بیگھ کتنے؟

**نوٹ** - مدرسین کو چاہیئے کہ اس قسم کے سوالوں کی کافی مشق کرا کر سوائے اور پونے کا تصوّر طلبا کے دل پر بخوبی نقش کر دیں ÷

اُستاد - آؤ ہم پونے کا پہاڑہ بنائیں - دیکھو میں تختۂ سیاہ پر ان چھوٹے ٹکڑوں کو گوند سے چپکاتا جاتا ہوں - تم گن گن کر بناتے جاؤ - کہ کتنے ہوتے ہیں - اور اپنی سلیٹوں پر لکھتے بھی جاؤ -

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | پوّا | - | پوّا | D |
| ۲ | " | ۰ | آدھ | D |
| ۳ | " | ۰ | پون | D |
| ۴ | " | ۱ | ایک | ⊕ |
| ۵ | " | ۱ | سوا ایک | ⊕ D |
| ۶ | " | ۱۰ | ڈیڑھ | ⊕ D |
| ۷ | " | ۱ | پونے دو | ⊕ D |
| ۸ | " | ۲ | دو | ⊕ ⊕ |
| ۹ | " | ۲ | سوا دو | ⊕ ⊕ D |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۰ | پوّا | ۰۲ | اڑھائی |  |
| ۱۱ | " | ـ۲ـ۰ | پونے تین |  |
| ۱۲ | " | ۳ | تین |  |
| ۱۳ | " | ـ۳ـ | سوا تین |  |
| ۱۴ | " | ۰۳ | ساڑھے تین |  |
| ۱۵ | " | ـ۳ـ۰ | پونے چار |  |
| ۱۶ | " | ۴ | چار |  |

اُستاد۔ لڑکو تُم پوّے ادّھے اور ڈیوڑھے کا پہاڑہ سیکھ چُکے ہو۔ یہ گنتی کے گول ٹکڑے اور چوتھائیاں ہیں۔ آج تُم خُود ہی سوایا کا پہاڑہ بناؤ۔ رام لال تُم میز پر باری باری سوا سوا ٹکڑا رکھتے جاؤ۔ اور تم سب لڑکے گِن گِن کر پہاڑہ بناتے جاؤ۔ مَیں تختۂ سیاہ پر لِکھتا جاؤنگا تُم اپنی اپنی سلیٹوں پر لکھتے جاؤ +

رام لال میز پر سوا سوا ٹکڑا رکھتا جاتا ہے۔ اور پُوچھتا جاتا ہے۔ کہ کتنے ہوئے سب لڑکے مِل کر پہاڑہ بناتے ہیں +

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | سوایا | ۱¼ | سوایا |
| ۲ | ״ | ۲½ | ڈھائی |
| ۳ | ״ | ۳¾ | پونے چار |
| ۴ | ״ | ۵ | پانچ |
| ۵ | ״ | ۶¼ | سوا چھ |
| ۶ | ״ | ۷½ | ساڑھے سات |
| ۷ | ״ | ۸¾ | پونے نو |
| ۸ | ״ | ۱۰ | دس |
| ۹ | ״ | ۱۱¼ | سوا گیارہ |
| ۱۰ | ״ | ۱۲½ | ساڑھے بارہ |
| ۱۱ | ״ | ۱۳¾ | پونے چودہ |
| ۱۲ | ״ | ۱۵ | پندرہ |
| ۱۳ | ״ | ۱۶¼ | سوا سولہ |
| ۱۴ | ״ | ۱۷½ | ساڑھے سترہ |
| ۱۵ | ״ | ۱۸¾ | پونے انیس |
| ۱۶ | ״ | ۲۰ | بیس |

# سوالات نمبر ۲۶

(زبانی)

۱۔ ایک خربوزہ ۱/ر کو ملتا ہے تو ۴ خربوزے کتنے کو ملینگے؟

۲۔ 〃 〃 〃 〃 〃 ۶ 〃 〃 ؟

۳۔ 〃 〃 〃 〃 〃 ۹ 〃 〃 ؟

۴۔ 〃 〃 〃 〃 〃 ۱۲ 〃 〃 ؟

۵۔ 〃 〃 〃 〃 〃 ۱۴ 〃 〃 ؟

۶۔ 〃 〃 〃 〃 〃 ۱۶ 〃 〃 ؟

۷۔ ایک بوتل میں سوا سیر تیل آتا ہے ۳ بوتلوں میں کتنا تیل آئیگا؟

۸۔ 〃 〃 〃 〃 ۴ 〃 〃 ؟

۹۔ 〃 〃 〃 〃 ۵ 〃 〃 ؟

۱۰۔ 〃 〃 〃 〃 ۷ 〃 〃 ؟

۱۱۔ 〃 〃 〃 〃 ۱۱ 〃 〃 ؟

۱۲۔ 〃 〃 〃 〃 ۱۵ 〃 〃 ؟

۱۳۔ ایک مدرسہ کی دوسری جماعت میں تیسری جماعت سے سوائے لڑکے ہیں۔ اگر تیسری جماعت میں ۱۶ لڑکے ہوں۔ تو

دُوسری میں کتنے ہیں ؟

۱۴- موہن نے اپنے باپ سے اپنی عمر پُوچھی باپ نے جواب دِیا کہ تمہاری عمر تمہاری بہن کرشنا سے سوائی ہے۔ کرشنا اب آٹھ برس کی ہے - اپنی عمر خود بتاؤ کتنی ہے ؟ موہن کی عمر بتاؤ ؟

۱۵- منگل سِنگھ زمیندار کو لڑکے کی شادی پر گُڑ کی ضرورت پڑی - وہ سُندر سِنگھ کے پاس ۵ من تِل لے کر گیا کہ مجھے تِلوں کے بدلے گُڑ دے دو - سُندر سِنگھ نے تلوں سے سوایا گُڑ دیا۔ بتاؤ منگل سِنگھ کو کتنے من گُڑ مِلا ؟

۱۶- ایک چادر سوا رُوپیہ میں آتی ہے تو ۱۱ چادریں کتنے میں آئینگی ؟

۱۷- ایک جولاہا ایک گھنٹہ میں سوا گز کپڑا بُنتا ہے۔ وہ دس گھنٹے میں کتنا کپڑا بُنیگا ؟

۱۸- منگل ایک دِن میں ۱۲ آنے کماتا ہے اور اُس کا باپ اِس سے سوائے -

دونوں کی ایک دِن کی کمائی بتاؤ ؟

۱۹۔ کھانڈ رُوپے کی سوا دو سیر آتی ہے۔ ۷ رُوپے کی کتنی آئیگی ؟

۲۰۔ ایک بھینس ایک گائے سے سوایا دودھ دیتی ہے۔ اگر گائے کا دُودھ چھ سیر ہو۔ تو بتاؤ بھینس کتنا دُودھ دیتی ہے ؟

۲۱۔ شوکت علی و برکت علی دونوں بھائی ہیں شوکت علی برکت علی سے سوایا بوجھ اُٹھا سکتا ہے۔ اگر برکت علی ۱۴ سیر بوجھ اُٹھا سکتا ہو۔ تو بتاؤ شوکت علی کتنا اُٹھا سکتا ہے ؟

۲۲۔ سُندر اور اندر کے باپ نے ایک دِن دونوں سے چھلانگیں لگوائیں۔ اور یہ کہا کہ اگر بڑا بھائی سُندر اندر سے سوائی چھلانگ لگائے تو برابر ہونگے۔ اِندر سنگھ کی چھلانگ ۸ فٹ اور سُندر کی ساڑھے نو فٹ۔ بتاؤ کون جیتا ؟

۲۳۔ ایک دوکاندار نے ایک صندوقچی ۱۱ رُوپے کو خریدی۔ اور اس سے سوائی

قیمت پر بیچ دی - بتاؤ اُس کو کیا نفع ہُؤا؟

۲۴- امرناتھ نے سوا آنہ فی سیر کے حساب ۱۳ آنے ۹ پائی کے سیب خریدے - بتاؤ اُس نے کتنے سیب خریدے؟

۲۵- ایک گڑوی میں سوا سیر دودھ آتا ہے - اور ایک کڑھائی میں ۲۰ سیر بتاؤ اُس کڑھائی میں سے کتنی گڑویاں دُودھ بھر سکتے ہیں؟

۲۶- شلغم سوا آنہ سیر بکتے ہیں - تو ایک رُوپیہ ایک پیسہ کے کتنے آئینگے؟

۲۷- ایک واسکٹ پر سوا گز کپڑا لگتا ہے تو ۱۰ گز کپڑے کی کتنی واسکٹیں بنینگی؟

۲۸- تیسری جماعت میں چوتھی جماعت سے سوائے لڑکے ہیں - اگر تیسری جماعت میں ۲۵ لڑکے ہوں - تو چوتھی میں کتنے ہیں؟

۲۹- رام و شام دونوں میلے گئے - رام نے شام سے سوائے پیسے خرچ کئے -

اگر رام نے ۸/۰ ر خرچ ہوں ۔ تو شام
نے کتنے آنے خرچے ؟

۳۰۔ ایشرداس نے اپنے سائیس کو ۲۰ سیر
دانہ دس دِن کے لئے دِیا ۔ مگر سائیس
ہر روز گھوڑے کو سوا سیر دانہ کھلاتا
رہا ۔ بتاؤ سائیس نے کتنا دانہ آپ
رکھ لیا ؟

۳۱۔ ایک لمپ میں ایک لالٹین سے سوایا
تیل جلتا ہے ۔ اگر چھ بوتل تیل لالٹین
میں ۱۵ دِن جلے تو اتنا ہی تیل
لیمپ میں کتنے دِن جلیگا ؟

۳۲۔ موہن کی قمیص کو سوہن کی قمیص سے
سوایا کپڑا لگتا ہے ۔ اگر سوہن کی ایک
لدھیانہ کے تھان کی ۱۰ قمیصیں بنیں
تو اتنے ہی کپڑے میں موہن کی کتنی
بنینگی ؟

۳۳۔ چپڑاسی کی تنخواہ چوکیدار کی تنخواہ سے
سوائی ہے ۔ اگر چپڑاسی کی تنخواہ ۱۵
رُوپے ماہوار ہو تو چوکیدار کی تنخواہ

معلوم کرو ٭

۳۴۔ رنبے کی قیمت درانتی کی قیمت سے سوائی ہے۔ ایک زمیندار نے ۲۰ درانتیاں خریدیں۔ بتاؤ اگر وہ درانتیوں کے بجائے رنبے لیتا تو اُس کو کتنے رنبے ملتے؟

۳۵۔ ۴ سیر مولیوں کی قیمت اتنی ہی ہے جتنی کہ ۵ سیر شلغموں کی بتاؤ مولیوں کا بھاؤ شلغموں کے بھاؤ سے کتنے گنا ہے؟

۳۶۔ ایک بکری کی قیمت ۱۵ رُوپے اور ایک بھیڑ کی ۱۲ رُوپے۔ بتاؤ بکری کی قیمت بھیڑ کی قیمت سے کتنے گنا ہے؟

۳۷۔ ایک کڑاہی میں ۲۵ سیر شربت تھا۔ وہ ٹھیک ۲۰ بوتلوں میں آ گیا۔ بتاؤ ہر ایک بوتل میں کتنا شربت آتا ہے؟

۳۸۔ ایک سُنار نے سوا ۱۶ تولہ سونے کی ۱۳ چوڑیاں ایک جیسی بنائیں۔ بتاؤ ایک چوڑی کو کتنا سونا لگا؟

# $\frac{1}{2}$ ، $\frac{1}{4}$ ، $1\frac{1}{2}$ ، $1\frac{1}{4}$ کا تصوّر

اُستاد ۔ لڑکو تم جانتے ہو کہ آدھ سے کیا مراد ہے ۔ اور یہ بھی جانتے ہو کہ اِس کو $\frac{1}{2}$ لکھتے ہیں ۔ اس کے اِس طرح پر لکھنے سے یہ مطلب ہے ۔ کہ ایک چیز کے دو برابر حصّے کئے گئے ہیں ۔ اور اِن دو حصّوں میں سے یہ ایک حصّہ کو ظاہر کرتا ہے ۔ یعنی ایک چیز کے جتنے حصّے کئے جائیں ۔ ان کی تعداد لکیر کے نیچے لکھتے ہیں ۔ اور جتنے حصّہ ان میں سے لئے جائیں ان کو لکیر کے اُوپر ۔ اِسی طرح سے $\frac{1}{4}$ یہ ظاہر کرتا ہے کہ ایک چیز کے چار برابر حصّے بنائے اور ان میں سے ایک حصّہ لیا ۔ اِس ایک چوتھائی

کو $\frac{1}{4}$ ظاہر کرتا ہَے - $1\frac{1}{2}$ سے یہ مراد ہے کہ ایک چیز پوری ہے۔ اور اُس کا نصف اُس میں جمع کیا گیا ہَے یعنی $1\frac{1}{2}$ = ڈیڑھ ÷
اِسی طرح سے $1\frac{1}{4}$ = سوا ÷

آنوں میں ظاہر کرو :-

(۱) ایک پیسہ ÷ (۲) ۲ پیسے ÷
(۳) ۵ پیسے ÷ (۴) ۶ پیسے ÷
(۵) ۳ پائی ÷ (۶) ۶ پائی ÷
(۷) ۱۵ پائی ÷ (۸) ۱۸ پائی ÷

روپؤں میں ظاہر کرو :-

(۱) ۴ آنے ÷
(۲) ۸ آنے ÷
(۳) ۲۰ آنے ÷
(۴) ۲۴ آنے ÷

---

# متفرق سوالات نمبر ۲۷

۱۔ ایک گائے کی قیمت ۷۲ روپے ہے۔ اور ایک بھینس کی ۱۵۰ روپے۔ بتاؤ بھینس کی قیمت گائے کی قیمت سے کتنی زیادہ ہے؟

۲۔ ٹکے ٹکے والے ۷۵۲ سنگترے کتنے میں آئینگے؟

۳۔ ایک زمیندار نے ۶۷۵ روپے ۶ آنے ۲ پیسے کی گیہوں ۹۵ روپے ۱۴ آنے ۳ پیسے کے چنے اور ۷۵ روپے ۱۰ آنے ایک پیسہ کی شکر فروخت کی۔ بتاؤ اُس نے کُل کتنے کی جنس فروخت کی؟

۴۔ ایک سوداگر کے ایک گھوڑے پر ۱۴۷ روپے ۳ آنے ۳ پیسے خرچ آئے۔ اور اُس نے وہ گھوڑا ۳۰۰ روپے

میں بیچ دیا۔ بتاؤ اُس کو کتنا نفع
ہوا ؟

۵۔ ۸ رُوپے ۱۴ آنے ۲ پیسے من کے
حساب ۱۷۳ من کپاس کی کیا قیمت
ہوگی ؟

۶۔ ۵۷ چارپائیاں ۳۳۹ رُوپے ۵ آنے
ایک پیسے میں بنیں۔ بتاؤ۔ ایک
چارپائی پر کیا لاگت آئی ؟

۷۔ ایک بوری میں ڈیڑھ من مکی پڑتی
ہے۔ تو ۱۹ من ۲۰ سیر مکی کتنی
بوریوں میں پڑیگی ؟ (زبانی)

۸۔ رنگریز پگڑی فی رنگوائی ۱/ لیتا ہے
۱۴ پگڑیوں کی رنگوائی بتاؤ (زبانی)+

۹۔ ایک تھیلی میں ۲۳۷ رُوپے ۱۳ آنے
۲ پیسے تھے۔ ان میں سے ۱۴۸
رُوپے ۱۱ آنے ۳ پیسے نکال لئے۔
بتاؤ تھیلی میں کیا بچا ؟

۱۰۔ ایک شخص نے ایک میز ۱۸ رُوپے
۱۳ آنے ۶ پائی میں ایک کرسی ۷

رُوپے ۵ آنے ۹ پائی میں - اور ایک
الماری ۳۷ رُوپے ۱۱ آنے ۳ پائی میں
خریدی - بتاؤ اُس کا تینوں پر کیا خرچ
آیا ؟

۱۱- ایک کسان کے ایک سال ۱۳۲ من
گیہوں ہوئے - اگر گیہوں ۵ رُوپے
۳ آنے ۲ پیسے فی من بکتے ہوں -
تو کُل گیہوں کی قیمت بتاؤ ٭

۱۲- ایک بزاز نے ۶ تھان لٹھے کے ۱۰۸
رُوپے ۱۲ آنے میں خریدے - وہ لٹھا
۸ آنے فی گز بیچتا ہے - اگر ہر ایک
تھان میں چالیس گز لٹھا ہو - منافع
فی گز بتاؤ ٭

۱۳- ایک کمبل کی قیمت ۱۲ رُوپے ۷ آنے
ایک پیسہ ہے - تو ایسے ۶ کوڑی
کمبلوں کی قیمت معلوم کرو - (کوڑی = ۲۰)

۱۴- ایک آدمی ایک لڑکے سے سوایا کام
کرتا ہے - اگر ایک لڑکا ایک کام کو
۳۰ دن میں ختم کرے تو ایک آدمی

اتنے ہی کام کو کتنے دِن میں کریگا ؟

۱۵- مٹر ساڑھے تین آنے سیر بکتے ہیں تو ۲ رُوپے ۳ ۰ ر کے کتنے مٹر آوینگے ؟ (زبانی)

۱۶- ۳۴ رُوپے ۷ آنے کے پیسے پیسے والے ٹکٹ کتنے آئینگے ؟

۱۷- ایک شخص نے ۹۵ من گیہوں بحساب ۵ رُوپے ۸ آنے فی من خریدے - اُن میں سے ۵ من گیہوں خراب ہو گئے - بتاؤ باقی گیہوں کو وہ فی من کِس حساب سے بیچے کہ اُس کو کُل پر ۱۷ رُوپے ۸ آنے کا نفع ہو ؟

۱۸- ایک ترکھان ہر روز ۲ رُوپے ۵ آنے ۲ پیسے کماتا ہے - اور ۵ رُوپے ۱۱ آنے فی ہفتہ خرچ کرتا ہے - اُس کی سالانہ بچت بتاؤ ÷ (ایک ہفتہ = ۷ دن - ایک سال برابر ۵۲ ہفتہ ) ÷

۱۹- ۲۷ رُوپے ۸ آنے ایک پیسہ کو ۵۲

ہیں جُزو بنا کر ضرب دو ؛

۲۰۔ شام اور رام دونوں مل کر ایک مہینہ
ہیں ۸۲ رُوپے کماتے ہیں۔ اگر شام
رام سے ۱۴ رُوپے ۶ آنے ۲ پیسے زیادہ
کمائے تو دونوں کی کمائی علیحدہ علیحدہ
معلوم کرو ؛

۲۱۔ ایک کسان نے ۸۲ بھیڑیں ۱۱ رُوپے
۹ آنے ۲ پیسے فی بھیڑ کے حساب
خریدیں۔ اُن میں سے آٹھ بھیڑیں
مر گئیں۔ باقی سب کو ۱۲ رُوپے ۷
آنے ۳ پائی فی بھیڑ کے حساب بیچ
ڈالا۔ بتاؤ اس کو اس سودے میں
کیا نفع یا نقصان ہوُا ؟

۲۲۔ میرے پاس ایک تھیلی میں اٹھنیاں۔
چونیاں۔ دُونیاں برابر برابر ہیں۔ تھیلی
میں کُل رقم ۷۹ رُوپے ۱۰ آنے ہے
ہر ایک کی تعداد بتاؤ ؛

۲۳۔ بتاؤ ۷ رُوپے ۶ آنے ۳ پیسے کو
کتنے میں ضرب دیں کہ ۷۹۴ رُوپے

۲ آنے ایک پیسہ ہو جائیں ؟

۲۴ - ۵۳۲ رُوپے ۷ آنے ۲ پیسے میں کیا جمع کریں کہ ۷۰۰ رُوپے ہو جائیں ؟

۲۵ - ۶۳۷ رُوپے ۱۱ آنے ۳ پائی میں سے کیا تفریق کریں - کہ ۳۲۲ رُوپے ۱۴ آنے ۹ پائی رہ جائیں ؟

۲۶ - بتاؤ وہ کون سی رقم ہے - کہ جس کو ۲۷ آدمیوں میں برابر برابر باٹنے سے ہر ایک کو ۹۸ رُوپے ۱۵ آنے ایک پیسہ ملتا ہے ؟

۲۷ - ایک حلوائی نے ۳۷ سیر دودھ بحساب ۳ آنے ایک پیسہ فی سیر خریدا - اس میں ۵ سیر پانی مِلا کر بحساب ۳ آنے ۳ پیسے فی سیر فروخت کر دیا - بتاؤ اُسے کس قدر فائدہ ہوا ؟

۲۸ - ۳۷۵ من کپاس کی قیمت بحساب ۸ رُوپے ۷ آنے ۲ پیسے فی من دریافت کرو ٭

۲۹ - اگر ۹ گھوڑوں کی قیمت ۱۱۳۴ رُوپے

ہو۔ تو ۳۷ گھوڑوں کی قیمت کیا ہوگی؟

۳۰۔ ایک سوداگر نے ۴۰ من چاول ۱۱ روپے ۲ آنے فی من کے حساب اور ۸۰ من چاول ۹ روپے ۵ آنے ۲ پیسے فی من کے حساب سے خریدے۔ ان سب کو ملا لیا۔ ایک من ملے جلے چاولوں کی قیمت بتاؤ ؞

۳۱۔ ۶۰۰ روپے ۸ لڑکوں اور ۶ آدمیوں میں اس طرح تقسیم کرو۔ کہ ہر ایک لڑکے کو آدمی سے آدھے روپے ملیں ؞

۳۲۔ رام گوپال نے ایک گھوڑا ۱۷۵ روپے میں بیچنے سے ۲۰ روپے ۸ آنے کا نقصان اٹھایا۔ بتاؤ اگر وہ گھوڑے کو ۲۱۰ روپے میں بیچتا تو اسے کیا فائدہ ہوتا؟

۳۳۔ گوروت سنگھ کی ایک ہفتہ کی آمدنی ۲۳ روپے ۱۲ آنے ۶ پائی ہے۔ اور کشن سنگھ کی ۱۵ روپے ۱۴ آنے ۹

پائی - بتاؤ گوروت سنگھ کی آمدنی کشن سنگھ کی آمدنی سے سال بھر میں کس قدر زیادہ ہے ؟ (ایک سال = ۵۲ ہفتہ)

۳۴- ایک ڈاک خانہ میں ۵۳۷ پیسے پیسے والے ٹکٹ ۶۵۲ ادھنّی والے کارڈ اور ۲۱۴ آنے آنے والے ٹکٹ ہیں - بتاؤ اُس ڈاک خانہ میں کُل کتنے کے ٹکٹ اور پوسٹ کارڈ ہیں ؟

۳۵- امیر علی نے دولت رام کے ۲۸۸ رُوپے ۸ آنے دینے ہیں - بتاؤ اگر امیر علی اُس کا کُل رُوپیہ ۸ قسطوں میں ادا کرے تو ہر ایک قسط میں کتنے رُوپے دینے پڑینگے ؟

۳۶- رام لال کے پاس ۷۵۰ رُوپے ہیں اور شام لال کے پاس ۵۷۴ - بتاؤ رام لال شام لال کو کتنے رُوپے دے دے کہ دونوں کے پاس برابر برابر رُوپے ہو جائیں ؟

۳۷- ۱۵۷ رُوپے رحیم اور کریم میں اِس

طرح تقسیم کرو کہ کریم کو رحیم سے ۱۸ روپے ۶ آنے ۲ پیسے زیادہ ملیں ۔

۳۸۔ ایک میل میں ۱۷۶۰ گز ہوتے ہیں بتاؤ اگر سڑک کے ایک طرف دس دس گز کے فاصلہ پر درخت لگائیں۔ تو ایک میل میں کتنے درخت لگینگے ؟

۳۹۔ ایک چوکور کھیت کا گھیرا ۱۷۶ کرم ہے۔ بتاؤ اگر گیارہ گیارہ کرم کے فاصلے پر درخت لگائیں تو اس کھیت کے گرد کتنے درخت لگینگے ؟

۴۰۔ انکم ٹیکس ۵ پائی فی روپیہ کے حساب لگتا ہے۔ ایک شخص سال بھر میں ۱۲۵ روپے ۱۵ آنے انکم ٹیکس دیتا ہے۔ اس کی سالانہ آمدنی بتاؤ ۔

۴۱۔ اگر ۱۵ روپے کی ۱۸ سیر ۱۲ چھٹانک مٹھائی ملے۔ تو ایک روپیہ کی کتنی آئیگی ؟ (زبانی)

۴۲۔ ایک شخص نے ۳۶۰ سنگترے ۱۰/ فی کوڑی کے حساب خریدے اور ۶

آنے فی درجن کے حساب بیچ دئے۔
بتاؤ اُسے کیا نفع ہُوا؟ (کوڑی = ۲۰
درجن = ۱۲)

۴۳۔ ایک من آٹے کی قیمت ۵ رُوپیے ۷
ہے۔ بتاؤ ۷ بوریوں کی کیا قیمت ہوگی
جب کہ ہر ایک بوری میں ۲ من
آٹا ہو؟

۴۴۔ اگر ایک سیر شربت کی قیمت ۱۴؍
ہو۔ تو آٹھ بوتلوں کی قیمت دریافت
کرو جب کہ ہر ایک بوتل میں سوا؍
سیر شربت ہو؟

۴۵۔ اگر بھوسہ کا نرخ ایک رُوپیہ ۴
آنے من ہو تو ۱۷ من بھوسہ کتنے
کو آئیگا؟ (زبانی)

۴۶۔ دس گڑویوں اور ۱۵ گلاسوں کی قیمت
۴۳ رُوپے ۱۲ آنے ہے۔ اگر گڑوی
کی قیمت گلاس کی قیمت سے ۳ گنی
ہو۔ تو ہر ایک کی قیمت دریافت کرو؟

۴۷۔ اگر گیہوں کی قیمت مکی کی قیمت سے

ڈیوڑھی ہو - تو ۱۵ سیر گیہوں کے بدلے کتنی مکّی آئیگی ؟ (زبانی)

۴۸- ایک ململ کے تھان کی قیمت بحساب ۵ آنے فی گز معلوم کرو (تھان ۲۰ گز کا) (زبانی) +

۴۹- کرم سنگھ نے ۵ کنال میں آلو بوئے اور دھرم سنگھ نے اتنی ہی زمین میں شلغم - آلو ۲۳ من فی کنال کے حساب سے نکلے - اور شلغم اس سے تگنے - شلغم ۲ روپے ۸ آنے فی من کے حساب سے بکے - اگر آلوؤں کی قیمت شلغموں سے تہ گنی ہو - تو بتاؤ دونوں میں سے کون فائدہ میں رہا اور کس قدر ؟

۵۰- رام سنگھ ترکھان کے دو لڑکے تھے - اُس نے گوپال سنگھ کو انٹرنس پاس کراکر ۴۰ روپے ماہوار کا نوکر کروا دیا - ہرنام سنگھ کو اپنا کام سکھایا - اب وہ ۹ روپے ۱۲ آنے فی ہفتہ کماتا ہے -

تو بتاؤ - ہرنام سنگھ گوپال سنگھ سے سال بھر میں کتنا زیادہ کماتا ہے؟ (سال ۱۲ مہینے یا ۵۲ ہفتے کا شمار کرو) ÷

---

# امتحانی سوالات نمبر ۱

۱- ایک واسکٹ کو سوا گز کپڑا لگتا ہے۔ تو ایسی ۱۳ واسکٹوں کو کتنا کپڑا لگیگا؟ (زبانی)

۲- امر سنگھ نے ۳ بیگھہ زمین بحساب ۲۲۹ روپے ۸ آنے فی بیگھہ اور ۴ بیگھہ زمین بحساب ۱۸۷ روپے ۶ آنے فی بیگھہ خریدی - بتاؤ اس نے کل کتنے کی زمین خریدی؟

۳- غلام قادر کو ۵۵ روپے تنخواہ کے ملے اس نے بازار میں جا کر ۱۳ روپے ۸ آنے ۶ پائی قرضہ جو اس کے ذمہ

کھا دے دیا۔ ۵ روپے ۷ ؍ آنے کا ایک من آٹا۔ ۲ روپیہ ۱۳ آنے ۳ پائی کی دالیں۔ ایک روپیہ ۵ آنے ۹ پائی کے چاول اور ۵ روپے ۹ آنے ۹ پائی کا گھی خریدا۔ بتاؤ سب کے دام ادا کر کے باقی اُس کے پاس کیا بچا؟

۴۔ ۵۳۶ روپے دو بھائیوں میں اِس طرح تقسیم کرو کہ چھوٹے بھائی کو بڑے بھائی سے ۸۵ روپے ۱۱ آنے ۲ پیسے زیادہ ملیں۔

۵۔ ایک تھیلی میں پیسے۔ آنے۔ چونیاں۔ اور روپے برابر برابر تعداد میں ہیں اگر اُس تھیلی میں کُل رقم ۹۰ روپے ۵ آنے ہو۔ تو ہر ایک قسم کے سکوں کی تعداد بتاؤ۔

# امتحانی سوالات نمبر ۲

۱- سوہن لال نے ڈیڑھ آنہ فی سیر کے حساب ۱۷ سیر خربوزے خریدے کُل دام بتاؤ (زبانی) ۔

۲- ایک پھل بیچنے والے نے پیسے کے دو امرود کے حساب ۱۰۵۰ امرود خریدے بتاؤ کُل کتنے کے امرود خریدے ؟

۳- ۳۷۲ من روئی کی قیمت بحساب ۲۷ روپے ۱۳ آنے ۲ پیسے فی من دریافت کرو ۔

۴- ۲۷۳۲ روپے ۶ آنے ۹ پائی ایک کمپنی کو ایک سال میں منافع ہوا ۔ اگر اُس کمپنی میں ۱۲۵ حصہ دار ہوں ۔ تو ہر ایک کے حصہ میں کیا آیا ؟

۵- ایک مالی نے ایک باغ رلیا ۔ جو کہ ۱۰۰ گز لمبا ۸۰ گز چوڑا ہے ۔ اُس

کے اِرد گرد دس دس گز کے فاصلے
پر آم کے درخت لگائے۔ بتاؤ باغ
میں کُل کتنے آم کے درخت لگائے
گئے؟

# اِمتحانی سوالات نمبر ۳

۱- ۱ر تربوز کے حساب ایک روپیہ ۵ر
کے کتنے تربوز آئینگے؟ (زبانی)

۲- ایک زمیندار نے ایک ساہوکار کے ۹۵۰
رُوپے دینے ہیں۔ اُس نے ۶۵ من
شکر بحساب ۶ رُوپے ۳۰ر فی من اور
۴۰ من کپاس ۹ رُوپے ۱۳ر فی من
دے دی۔ بتاؤ اب اُس کے ذمّے ساہوکار
کا کتنا رُوپیہ رہا؟

۳- ایک کسان نے ایک چھکڑے اور ۲ بیلوں
پر ۵۳۲ رُوپے ۱۰ آنے خرچ کئے۔ اگر

چھکڑے کی قیمت ۸۰ رُوپیہ ہو - اور دونوں بیلوں پر برابر برابر خرچ آیا ہو - تو ایک بیل کی قیمت بتاؤ *

۴- ۵۴۸ رُوپے ۷ آنے ۳ پیسے کے پیسے بناؤ *

۵- ۳۱۸ رُوپے ۹ آنے ۲ پیسے میں سے ۱۰ رُوپے ۱۱ آنے ۳ پیسے فی مزدور کے حساب کتنے مزدوروں کو مزدوری دی جا سکتی ہے ؟

---

# اِمتحانی سوالات نمبر ۴

۱- مکّی کا بھاؤ گیہوں کے بھاؤ سے ڈیوڑھا ہے - بتاؤ ساڑھے بائیس سیر مکی کے بدلے کتنے سیر گیہوں ملینگے ؟

۲- ۱۳۷ رُوپے ۹ آنے ۶ پائی کے دو دو پیسے والے پوسٹ کارڈ کتنے آئینگے ؟

۳- حامد علی نے ایک گھوڑا ۲۳۲ روپے کو بیچ کر نقصان اُٹھایا۔ اگر وہ ۲۸۰ روپے کو بکتا تو اُس کو اتنے ہی روپے فائدہ ہوتا۔ جتنا کہ اس کو نقصان ہوا۔ گھوڑے کی اصلی قیمت معلوم کرو۔

۴- ۲۶۲۷ روپے ۱۰ آنے ۳ پیسے ۸۷ آدمیوں میں برابر برابر تقسیم کرو۔

۵- ایک گڈریئے نے ۱۲ روپے فی بھیڑ کے حساب ۹۶ بھیڑیں بیچ دیں۔ ۱۳۲ روپے رکھ کر باقی سب کی بکریاں خرید لیں اگر بکری کی قیمت بھیڑ کی قیمت سے سوائی ہو۔ تو بتاؤ اُس نے کُل کتنی بکریاں خریدیں؟

---

# امتحانی سوالات نمبر ۵

۱- سوا دو روپے چھتری کے حساب ۱۲ چھتریاں کتنے میں آئینگی؟ (زبانی)

۲۔ ننھا سنگھ نے ۱۶ گز لٹھا بحساب ۶ آنے ۳ پیسے فی گز۔ ۳ تھان ململ بحساب ۴ روپے ۶ ؍ فی تھان۔ ۷ گز چھینٹ ۱ ؍ فی گز اور ۲۵ گز کھدر ۴ ؍ فی گز کے حساب خریدا۔ اُس نے بزاز کو دو نوٹ دس دس روپے والے اور تین نوٹ پانچ پانچ روپے والے دئے۔ بتاؤ بزاز نے اُس کو کتنی رقم واپس دی ؟

۳۔ ایک شخص نے کچھ فقیروں کو خیرات دینی چاہی۔ اُس نے جیب میں ہاتھ ڈال کر دیکھا کہ اگر میں ایک آنہ فی فقیر دیتا ہوں تو میرے پاس ۳ آنے بچ جاتے ہیں۔ اور اگر ۱ ؍ فی فقیر دیتا ہوں تو ۲ آنے کم ہیں۔ بتاؤ کتنے فقیر تھے ؟

۴۔ پیر محمد نے ۶۰ مرغیاں بحساب ۱۱ آنے ۳ پیسے فی مرغی خریدیں۔ دو ماہ میں ۵۷ روپے ۱۰ آنے ۲ پیسے کے انڈے فروخت کئے۔ مگر ۴ روپے ۳ آنے ۲ پیسے ان کے دانے پر خرچ آئے۔ اِس عرصہ میں ۹ مرغیاں

مرگئیں ۔ باقی سب مرغیاں اُس نے ۱۲ آنے
ایک پیسہ فی مرغی کے حساب بیچ دیں ۔
بتاؤ اُس نے اس سودے میں کیا کمایا؟

۵ ۔ ایک ٹھیکہ دار نے بنلام میں ۳۲۰ سلیپر
۱۲۰۰ رُوپے میں خریدے ۔ بتاؤ اُس کو
ایک سلیپر کتنے میں پڑا ؟

---

# نقدی لکھنے کا طریق

ایک پیسہ ـــ ر ÷ دو پیسے یا آدھ آنہ ۰ ـــ
تین پیسے یا پون آنہ خر ÷ ایک آنہ ار
سوا آنہ ۱ ر ÷ ڈیڑھ آنہ ۱۰ر ÷ پونے دو آنے ۱
دو آنے ۲ر ÷ سوا دو آنے ۲ ر ÷
اڑھائی آنے ۲۰ر ÷ پونے تین آنے ۲ر ÷
تین آنے ۳ر ÷ چار آنے ۴ ر ÷
پانچ آنے ۵ر ÷ چھ آنے ۶ ر ÷
سوا چھ آنے ۶ ر ÷ ساڑھے چھ آنے ۶۰ر ÷

پونے سات آنے ۶۔/ ÷ سات آنے ۷/ ÷

آٹھ آنے ۸/ ÷ نو آنے ۹/ ÷ دس آنے ۱۰/ ÷

گیارہ آنے ۱۱/ ÷ بارہ آنے ۱۲/ ÷ تیرہ آنے ۱۳ ÷

چودہ آنے ۱۴/ ÷ پندرہ آنے ۱۵/ ÷ ایک روپیہ عہ/ یا عہ/

دو روپے عہ ÷ تین روپے سے/ ÷

تین روپے ساڑھے سات آنے سے/ ÷

چار روپے للعہ/ ÷ پانچ روپے صہ/ ÷ چھ روپے سے

سات ″ معہ/ ÷ آٹھ ″ سے/ ÷ نو ″ لعہ/

دس ″ عہ/ ÷ گیارہ ″ لعہ/ ÷ بارہ ″ عہ

تیرہ ″ عہ/ ÷ چودہ ″ للعہ/ ÷ پندرہ ″ عہ/

سولہ ″ عہ/ ÷ سترہ ″ معہ/ ÷ اٹھارہ ″ معہ

انیس ″ لعہ/ ÷ بیس ″ عہ/ ÷ اکیس ″ لعہ

بائیس ″ عہ/ ÷

تیس روپے سہ/ ÷ چالیس روپے للعہ/ ÷

پچاس ″ صہ/ ÷ ساٹھ ″ سہ/ ÷

ستر ″ معہ/ ÷ اسی ″ معہ/ ÷

نوے ″ لعہ/ ÷ سو ″ ما/ ÷

دو سو ″ ما/ ÷ تین سو ″ سا/ ÷

چار سو ″ للعا/ ÷ پانچ سو ″ صا/ ÷

چھ سو روپیہ سعما / ÷ سات سو روپیہ معما / ÷

آٹھ " " لما / ÷ نو سو " لعما / ÷

ایک ہزار " الـ /// ÷ دو ہزار " اعـ /// ÷

تین ہزار " عـ /// ÷ چار ہزار " للعـ /// ÷

پانچ ہزار روپیہ صـ /// ÷

چھ ہزار " سـ /// ÷

سات ہزار " معـ /// ÷

آٹھ ہزار " لمـ /// ÷

نو ہزار " لعـ /// ÷

دس ہزار " کـ /// ÷

بیس ہزار " عـ /// ÷

تیس ہزار " سـ /// ÷

چالیس ہزار " للعـ /// ÷

پچاس ہزار " صـ /// ÷

ساٹھ ہزار " ـــ /// ÷

ستر ہزار " معـ /// ÷

اسی ہزار " لـ /// ÷

نوے ہزار " لعـ /// ÷

ایک لاکھ روپیہ یک لک ÷

# جوابات

## سوالات نمبر۱

۱ (۱) ۱۱۳۵۱۲ ÷ (۲) ۴۱۶۷۱۹ ÷
(۳) ۶۲۴۲۲۷ ÷ (۴) ۵۵۴۸۴۲ ÷
(۵) ۷۰۲۴۲۸ ÷ (۶) ۳۶۰۳۴۹ ÷
(۷) ۵۱۴۰۱۶ ÷ (۸) ۲۰۵۶۰۳ ÷ (۹)
۱۰۰۲۳۲ ÷ (۱۰) ۵۰۰۰۱۱ ÷

۲-(۱) ایک لاکھ چھیالیس ہزار تین سو بارہ ÷
(۲) دو لاکھ گیارہ ہزار چار سَو سولہ ÷
(۳) دو لاکھ چودہ ہزار چھ سو اُنیّس ÷
(۴) چار لاکھ سولہ ہزار نو سو پچیس ÷
(۵) تین لاکھ سینتالیس ہزار آٹھ سَو بہتّر ÷
(۶) چار لاکھ اکیاون ہزار تین سَو دو ÷
(۷) چار لاکھ تیرہ ہزار ترپین ÷ (۸) پانچ

لاکھ ساٹھ ہزار دو سو چھ ÷ (۹) چار
لاکھ پانچ سو سولہ ÷ (۱۰) پانچ لاکھ چار
سو تین ÷

## نمبر ۲

(۱) ۵۰۰ روپیہ فی حصّہ ÷ (۲) ایک حصّہ دار
کے ۳۱۲۵۰ روپے باقیوں کا ۱۵۶۲۵ روپیہ
(۳) ۳۹۴۰۰ روپیہ ÷ (۴) ۲۱۷۹۲۶۰
روپیہ ÷ (۵) ۴۹۲۷۵۰ من آٹا ÷
(۶) ۲۵۰۷۹۴ روپے ÷ (۷) ۳۶۸۴۷۵
روپے ÷ (۸) ۴۷۳۴۵۴ روپے ÷
(۹) ۱۵۶۲۵ روپے ÷ (۱۰) ۵۶۴۷۵۰
روپے ÷ (۱۱) ۱۱۲۷۰۵ من فصل ÷
(۱۲) ۱۱۱۵۶۶ مرد ÷ (۱۳) ۱۰۷۲۵۰ ان پڑھ ÷
(۱۴) ۱۸۱۸۱۶ شخص ÷ (۱۵) ۴۰۱۹۷۸
طلبا ÷ (۱۶) ۲۹۶۰۰
اینٹیں ÷ (۱۷) ۲۱۳۴۰۰ اینٹیں ÷
(۱۸) ۱۶۸۷۵۰ پھل (۱۹) ۱۸۰۰۰ روپیہ
(۲۰) ۳۶۰۴۰۰ اینٹیں ÷

## نمبر ۳

(۱) ۴۰ پیسے ÷ (۲) ۶۰ پیسے ÷ (۳) ۱۸۴
پیسے ÷ (۴) ۸۸ پیسے ÷ (۵) ۶۴ پیسوں کا ÷
(۶) ۲ آنے ÷ (۷) ۹ آنے ÷ (۸) ۳۲ آنے ÷
(۹) ۱۱۴ آنے ÷ (۱۰) ۲۵۴ آنوں کا ÷
(۱۱) ۸ آنے ÷ (۱۲) ۱۸ آنے ÷
(۱۳) ۴۸ پیسے ÷ (۱۴) ۱۰۰ پیسے ÷
(۱۵) ۴۸۰ پیسوں میں ÷ (۱۶) ۲ آنے ویدے
(۱۷) ۶ پیسے ÷ (۱۸) ۹۶ ٹکٹ ÷
(۱۹) ۶۰ آنوں کو ÷ (۲۰) ۱۱۴ آنوں میں ÷

## نمبر ۴

(۱) ۹۶ آنے ÷ (۲) ۱۹۲ آنے ÷ (۳) ۱۶۰
آنے ÷ (۴) ۳۲۴ آنے ÷ (۵) ۲۵۶ آنے ÷
(۶) ۴۰۰ آنے ÷ (۷) ۷۵۲ آنے ÷
(۸) ۱۹۸۴ آنے ÷ (۹) ۴۲۰۸ آنے ÷
(۱۰) ۲۸۹۴ آنے ÷ (۱۱) ایک رُوپیہ ÷
(۱۲) ۱۰ رُوپے ÷ (۱۳) ۴ رُوپے ÷

(۱۴) ۶ رُوپیے ÷ (۱۵) ۹ رُوپے ÷
(۱۶) ۱۶ رُوپے ÷ (۱۷) ۳۱ رُوپے ÷
(۱۸) ۸۳ رُوپے ÷ (۱۹) ۳۳۹ رُوپے ÷
(۲۰) ۸۴۸ رُوپے ÷ (۲۱) ۸۰ ٹکٹ ÷
(۲۲) ۱۵ رُوپے کے ÷ (۲۳) ایک رُوپیہ
واپس دیا ÷ (۲۴) ۲۸۸ پھل ÷
(۲۵) ۱۸۰ گز ÷ (۲۶) ۳۸ رُوپے کا ÷
(۲۷) ۱۹۲ ٹکٹ ÷ (۲۸) ۸ رُوپے کی ÷
(۲۹) ۳۹ رُوپے ÷ (۳۰) ۸ آنے ÷

## نمبر ۵

(۱) ۲۱ آنے ÷ (۲) ۲۶ آنے ÷ (۳) ۳۵
آنے ÷ (۴) ۵۵ آنے ÷ (۵) ۱۰۵ آنے ÷
(۶) ۲۲۸ آنے ÷ (۷) ۴۵۹ آنے ÷
(۸) ۵۲۰ آنے ÷ (۹) ۷۳۴ آنے ÷
(۱۰) ۱۰۸۵ آنے ÷ (۱۱) ۱۰۸۰ آنے ÷
(۱۲) ۲۵۰۰ آنے ÷ (۱۳) ۲۸۸۹ آنے ÷
(۱۴) ۳۹۸۰ آنے ÷ (۱۵) ۵۷۱۱ آنے ÷
(۱۶) ۱۴۴ پیسے ÷ (۱۷) ۵۳۶ پیسے ÷

(۱۸) ۱۱۵۲ پیسے ÷ (۱۹) ۱۶۳۳ پیسے ÷
(۲۰) ۴۶۵۵ پیسے ÷

## نمبر ۶

(۱) ۲ رُوپے ۳ آنے ÷ (۲) ۲ رُوپے ۱۵ آنے ÷
(۳) ۴ رُوپے ۸ آنے ÷ (۴) ۶ رُوپے ۴ آنے ÷
(۵) ۸ رُوپے ۴ آنے ÷ (۶) ۱۱ روپے ۲ آنے ÷
(۷) ۱۶ رُوپے ۷ آنے ÷ (۸) ۲۷ روپے ۱۰ آنے ÷
(۹) ۳۳ روپے ۹ آنے ÷ (۱۰) ۴۶ روپے ۱۳ آنے ÷
(۱۱) ایک روپیہ ۲ آنے ÷ (۱۲) ۶ رُوپے ۷ آنے ÷
(۱۳) ۲۴ رُوپے ۲ آنے ÷ (۱۴) ۲۲ روپے ÷
(۱۵) ۶ رُوپے ۱۰ آنے ÷

## نمبر ۷

(۱) ۵ آنے ÷ (۲) ۴ رُوپے ۸ آنے ÷
(۳) ۱۱ آنے ایک پیسہ کو ÷ (۴) ۶ رُوپے ۴
آنے ÷ (۵) ۵۰ لڑکوں کو ÷ (۶) ۵۰ ڈبیاں ÷
(۷) ۹۰ ڈبل روٹیاں ÷ (۸) ایک روپیہ ۱۰ آنے ÷
(۹) ۱۴ تختیاں ÷ (۱۰) ۵۸ بٹن ÷ (۱۱) ۴ رُوپے
۱۴ آنے ہیں ÷ (۱۲) ۳۵ روپے ہیں ÷

(۱۳) ۶۳ رُوپے ۱۲ آنے کی ÷ (۱۴) ۹۰۹ سنگترے ÷
(۱۵) ۹ رُوپے کمائے ÷ (۱۶) ۱۵ آنے کی ÷
(۱۷) ۷ رُوپے ۸ آنے کے ÷ (۱۸) ۴۲۶ لڈو ÷
(۱۹) ۲۳۱ مزدور ÷ (۲۰) ۱۹۶ لڑکے ÷

## نمبر ۸

(۱) ۸ دونیاں ÷ (۲) ۴ دونیاں ÷ (۳) ۴ دونیاں
(۴) ۲ چونیاں ÷ (۵) ۲ اٹھنیاں ÷ (۶) ۲ دونیاں ÷
(۷) ۴ چونیاں ÷ (۸) ۸ آنے ÷ (۹) ۱۶ آنے ÷
(۱۰) ۱۰ دونیاں ÷ (۱۱) ۵ چونیاں ÷ (۱۲) ۱۲ دونیاں
۶ چونیاں اور ۳ اٹھنیاں ÷ (۱۳) ۹ چونیاں اور
۱۸ دونیاں ÷ (۱۴) ۳۸ دونیاں اور ۱۹ چونیاں
(۱۵) ۱۱ اٹھنیاں - ۲۲ چونیاں اور ۴۴ دونیاں ÷
(۱۶) ۹ دونیاں ÷ (۱۷) ۱۰ چونیاں ÷
(۱۸) ۷ چونیاں ÷ (۱۹) ۱۳ دونیاں ÷
(۲۰) ۱۵ دونیاں ÷

## نمبر ۹

۴ - (۱) ۶۲ دونیاں ÷ (۲) ۹۴ دونیاں ÷

(۳) ۱۷۵ دونیاں ÷ (۴) ۲۰۴ دونیاں ÷
(۵) ۳۰۲ دونیاں ÷
(۵) (۱) ۵۴ چونیاں ÷ (۲) ۶۰ چونیاں ÷
(۳) ۷۸ چونیاں ÷ (۴) ۱۰۷ چونیاں ÷
(۵) ۱۴۳ چونیاں ÷
(۶) (۱) ۵۶ اٹھنیاں ÷ (۲) ۸۸ اٹھنیاں ÷
(۷) ۲۴۰ چھلے ÷ (۸) ۶۲ لڑکے ÷ (۹) ۵۰ گز
کپڑا ÷ (۱۰) ۳۰۲ تصویریں ÷ (۱۱) ۱۰۵ مسافر ÷
(۱۲) ۲۸۷ ٹکٹ ÷ (۱۳) ۱۲۰۵ سنگترے ÷
(۱۴) ۱۸۱ پونڈے ÷ (۱۵) ۴۲۳ تربوز ÷

## نمبر ۱۰

(۱) ۳ روپے ÷ (۲) ۸ روپے ÷
(۳) ۱۴ روپے ÷ (۴) ۴ روپے ÷
(۵) ۷ روپے ÷
۶ (۱) ۲۷ روپے ÷ (۲) ۲۰۸ روپے ÷
(۳) ۱۲۸ روپے ÷ (۴) ۱۱۲ روپے ÷
(۵) ۳۰۹ روپے ÷
۷-(۱) ۴۴۹ اٹھنیاں ÷ (۲) ۱۸۵۴ اٹھنیاں ÷

(۳) ۱۶۶۴ اٹھنّیاں ÷

۸-(۱) ۶۴۸ چونّیاں ÷ (۲) ۵۱۲ چونّیاں ÷

۹ -(۱) ۳۶۸۴ دونّیاں ÷ (۲) ۸۴۸۴ دونّیاں ÷

۱۰ - ۱۶ روپے ÷ (۱۱) ۱۶۰ رُوپے ÷ (۱۲) ۶۶ روپے ÷

(۱۳) ۱۹۲ چمچے ÷ (۱۴) ۳۵ روپے ÷

(۱۵) ۷۰۰ گز ÷

## نمبر ۱۱

(۱) ۸۴ پائیاں ÷ (۲) ۶ آنے ÷ (۳) ۸ آنے ÷

(۴) ۱۲ پیسے ÷ (۵) ۵ آنے ÷ (۶) ۱۲ ادھنیّاں ÷

(۷) ۱۴ آنے ÷ (۸) ۳۲ ادھنیّاں ÷

(۹) ۱۲۸ ادھیلے ÷ (۱۰) ۱۹۲ پائیاں ÷

(۱۱) ۸ ادھنیّاں ÷

## نمبر ۱۲

۴-(۱) ۱۰۸۶ پائیاں ÷ (۲) ۱۷۱۳ پائیاں ÷

(۳) ۷۱۹۸ پائیاں ÷ (۴) ۱۲۸۷۳ پائیاں ÷

(۵) ۱۵۷۸۶ پائیاں ÷ (۶) ۲۹۲۹۷ پائیاں ÷

(۷) ۱۱۴۱۶۳ پائیاں ÷ (۸) ۵۸۵۵۷ پائیاں ÷

(۹) ۱۳۲۹۳ پائیاں ÷ (۱۰) ۲۸۴۰۳ پائیاں ÷
۵-(۱) ۱۲۵۳۶ دھیلے ÷ (۲) ۲۰۳۱۲ دھیلے ÷
(۳) ۳۱۰۶۶ دھیلے ÷ (۴) ۵۲۱۵۶ دھیلے ÷
(۵) ۷۶۸۲۴ دھیلے ÷
۶-(۱) ۵۲۴۸ ادھنّیاں ÷ (۲) ۱۷۷۹۱ ادھنّیاں ÷
(۳) ۱۳۳۶۲ ادھنّیاں ÷ (۴) ۸۸۲۶ ادھنّیاں
(۵) ۱۹۲۳۲ ادھنّیاں ÷
(۷) ۵۰۲ بینگن ÷ (۸) ۲۲۰۲ اخروٹ ÷
(۹) ۵۹۰ کیلے ÷ (۱۰) ۴۶۶ خطائیاں ÷
(۱۱) ۳۵۷۲ آڑو ÷ (۱۲) ۱۰۶۲ آلوچے ÷
(۱۳) ۱۴۲۳ ٹکٹیں ÷ (۱۴) ۱۴۱۳ بٹن ÷
(۱۵) ۴۹۲ مولیاں ÷ (۱۶) ۲۳۱ سنگترے ÷
(۱۷) ۸۰۰ کارڈ ÷ (۱۸) ۷۴۸ ناشپاتیاں ÷
(۱۹) ۱۷۸ روپے ÷ (۲۰) ۴۰۰۰ پونڈے ÷

## نمبر ۱۳

(۱) ۱۴ آنے ÷ (۲) ۱۲ آنے ÷ (۳) ۹ آنے ÷
(۴) ۱۰ آنے ÷ (۵) ایک روپیہ آٹھ آنے ÷
۱۰-(۱) ۴ روپے ۱۰ آنے ۸ پائی ÷

(۲) ۹ رُوپے ۴ پائی ÷ (۳) ۵۱ رُوپے ۲ آنے ۹ پائی ÷ (۴) ۴۵ رُوپے ۵ آنے ۱ پائی ÷

(۵) ۳۹ رُوپے ۶ آنے ۴ پائی ÷

(۶) ۵۶ رُوپے ۹ آنے ÷ (۷) ۲۷ رُوپے ایک دھیلہ ÷ (۸) ۷۳ رُوپے ۱۱ آنے ۲ دھیلے ÷ (۹) ۶۴ رُوپے ۷ آنے ۵ ادھیلے

(۱۰) ۹۴ رُوپے ۹ آنے ایک دھیلہ ÷

(۱۱) ۳۹ رُوپے ۱۳ آنے ایک پیسہ ÷

(۱۲) ۶۸ رُوپے ۲ آنے ۳ پیسے ÷

(۱۳) ۱۵۳ رُوپے ۷ آنے ۳ پیسے ÷

(۱۴) ۳۶ رُوپے ۴ آنے ۲ پیسے ÷

(۱۵) ۲۳۲ رُوپے ۳ آنے ۱ پیسہ ÷

(۱۶) ۲۷۲ رُوپے ۱۵ آنے ÷

(۱۷) ۵۱۴ رُوپے ۳ آنے ایک ادھنّی ÷

(۱۸) ۱۱۳ رُوپے ۱۱ آنے ایک ادھنّی ÷

(۱۹) ۸۷۰ رُوپے ۶ آنے ÷

(۲۰) ۱۲۲۳ رُوپے ۱۳ آنے ایک ٹکہ ÷

(۲۱) ۵۹۷ رُوپے ۴ آنے ÷ (۲۲) ۱۱۱۸ رُوپے ۳ آنے ÷ (۲۳) ۴۷۴ رُوپے ۱۴ آنے ÷

(۲۴) ۳۰۶۹ رُوپے ۲ آنے ÷ (۲۵) ۱۹۶۲ رُوپیہ ۴ آنے ÷
(۲۶) ۶۲۳۸ رُوپیے ۸ آنے ÷ (۲۷) ۹۸۳۶ رُوپے ÷
(۲۸) ۳۰۹۳۹ رُوپیہ ۸ آنے ÷

(۱۱) ۴۳ رُوپے ۱۲ آنے ÷ (۱۲) ۱۵ رُوپیہ ÷ (۱۳) ۳۰۶ پُولے ÷
(۱۴) ۵۱ رُوپیہ ۹ آنے ÷ (۱۵) ۲۲ رُوپے ۸ آنے ÷
(۱۶) ۱۱ رُوپیہ ۲ آنے ۲ پائی ÷ (۱۷) ۲۳۵ روپیہ
(۱۸) ۲۱ رُوپے ÷ (۱۹) روئی پر ۴۵ روپے ۱۰ آنے
گھی پر ۵۴ رُوپے ۱۰ آنے اور دہی پر ۵ رُوپے
۱۱ آنے ۳ پائی ÷ (۲۰) ۳۸ رُوپے ۲ پائی ÷
(۲۱) ۱۲ رُوپے ۵ آنے ÷ (۲۲) ۱۱۴ رُوپے
۴ آنے ÷ (۲۳) ۶۵ رُوپے ۱۱ آنے ۲ پائی ÷
(۲۴) ۳۷ رُوپے ۳ آنے ÷ (۲۵) ۹ رُوپے
۱ آنہ ۱۰ پائی ÷ (۲۶) ۶ رُوپے ۷ آنے ۲ پائی
(۲۷) ۳۳ رُوپے ۳ آنے ÷ (۲۸) ۳۲ رُوپے
۱۳ آنے ÷ (۲۹) ۱۷۰ رُوپے ۱۴ آنے ÷
(۳۰) ۱۸ رُوپے ۹ آنے ÷

## متفرق نمبر ۱۴

(۱) ۱۳۷ رُوپے ۴ آنے ۳ پیسے ÷ (۲) ۱۵ رُوپے

۳ آنے ۹ پائی ÷ (۳) ۳۰ رُوپے ÷
(۴) ۷۳۰ گز ÷ (۵) ۲۲ رُوپے ۸ آنے ÷
(۶) ۱۴۳۶ آنے ÷ (۷) ۱۴ گنا ÷
(۸) ۶ رُوپے ۴ آنے ÷ (۹) ۱ آنہ ۲ پیسے ÷
(۱۰) گ - ۱۶۷۶۵ دھیلے ÷ تب - ۳۳۵۳ ڈبیاں
(۱۱) ۴۴ کنگھیاں ÷ (۱۲) ۳۱۳۴ ٹکٹ ÷ (۱۳) ۵۷۴ کارڈ
(۱۴) ۵ رُوپے ۴ آنے ایک پیسہ کے ÷
(۱۵) ۱۴۸۶ لڑکوں کو ÷ (۱۶) ۲۴۹۹ ٹکٹ ÷
(۱۷) ۵۵ رُوپے ۱ آنہ ۲ پیسے ÷ (۱۸) ۶۴ رُوپے
۱۴ آنے ÷ (۱۹) ۱۴ رُوپے ۱۲ آنے ÷
(۲۰) ۲۰۳ رُوپے ۲ آنے ÷ (۲۱) ۱۲۳ رُوپے
(۲۲) ۱۷ رُوپے ۷ آنے ÷ (۲۳) ۱۶۴ ساورن ۵
رُوپے ۴ آنے ÷ (۲۴) ۱۵ آنے ۳ پیسے ÷

## نمبر ۱۵

(۱) ۱۲ آنے ÷ (۲) ۸ پیسے ÷ (۳) ۱۶ رُوپے کی
(۹) ۱۲ رُوپے ۷ آنے ۶ پائی ÷ (۱۰) ۳۲ رُوپے ۱۱
آنے ۹ پائی ÷ (۱۱) ۱۲ رُوپے ۱۴ آنے ۳ پائی ÷
(۱۲) ۴۲ رُوپے ۱۴ آنے ۶ پائی ÷ (۱۳) ۱۴۷ رُوپے

۲ آنے ÷ (۱۴) ۱۱۷ رُوپے ۷ آنے ۶ پائی ÷
(۱۵) ۱۸۲ رُوپے ۸ آنے ÷ (۱۶) ۴۵۸ روپے
۴ آنے ÷ (۱۷) ۳۵۷ رُوپے ۱ آنے ۶ پائی ÷
(۱۸) ۱۱۴ رُوپے ۱۱ آنے ÷ (۱۹) ۶۰۸ روپے
(۲۰) ۱۲۳۱ رُوپے ۱ آنہ ۶ پائی ÷ (۲۱) ۷۲۸ رُوپے
۹ آنے ÷ (۲۲) ۱۲۱۲ رُوپے ۵ آنے ÷
(۲۳) ۷۲۲ رُوپے ۱۵ آنے ÷ (۲۴) ۱۸۳ رُوپے
۱ آنہ ÷ (۲۵) ۳۴۵ رُوپے ۴ آنے ۳ پائی ÷
(۲۶) ۳۷ رُوپے ۶ آنے ۶ پائی ÷ (۲۷) ۵۱۸۶
رُوپے ۴ آنے ÷ (۲۸) ۱۴۲۷۲ رُوپے ۲ آنے
(۲۹) ۸۴ رُوپے ۱۱ آنے ۶ پائی ÷ (۳۰) ۲۰۵ رُوپے
۱۴ آنے ÷ (۳۱) ۱۴۲ رُوپے ÷ (۳۲) ۲۸ رُوپے
۱۴ آنے ۹ پائی ÷ (۳۳) ۵۲ رُوپے ۴ آنے
۳ پائی ÷ (۳۴) ۳۶۴۱ رُوپے ۵ آنے ÷
(۳۵) ۲۲۲۱ رُوپے ۶ آنے ۹ پائی ÷
(۳۶) ۴۶۰۶ رُوپے ۱۳ آنے ÷ (۳۷) ۳۳ رُوپے
۸ آنے ۶ پائی ÷ (۳۸) ۳۸۵ رُوپے ۷ آنے
۶ پائی ÷ (۳۹) ۱۸۲ رُوپے ۳ آنے ۶ پائی ÷
(۴۰) ۱۲۵۶ رُوپے ۲ آنے ۲ پیسے ÷ (۴۱) ۸۰۰ رُوپے

۸ آنے ÷ (۴۲) ۱۲۶ روپے ۱۵ آنے ÷ (۴۳)
۱۰۵۶ روپے ۵ آنے ۱ پیسہ ÷ (۴۴) ۲۳ روپے ۴ آنے
۳ پیسے ÷ (۴۵) ۱۱۶۷۱ روپے ÷ (۴۶) ۲۳۴۰ روپے ۲ آنے
۱ پیسہ ÷ (۴۷) ۷۶۵ روپے ۱۳ آنے ۲ پیسے ÷ (۴۸)
۲ روپے ۹ آنے ۶ پائی ÷ (۴۹) ۵۸۵۶۹ روپے
۴ آنے ۱ پیسہ ÷ (۵۰) ۲۳۳۹۳ روپے ۱۲ آنے ۱ پیسہ ÷
(۵۱) ۱۷۸۵ روپے ۸ آنے ۳ پیسے ÷ (۵۲) ۵۸۸ روپے
۱۰ آنے ÷ (۵۳) ۶۳۳ روپے ۹ آنے ۳ پائی ÷
(۵۴) ۲۳۷۵ روپے ۱۰ آنے ۳ پائی کو بیچے ÷
(۵۵) ۸۴ روپے ۱۳ آنے ۱ پیسہ ÷

## نمبر ۱۶

(۱) ۷ آنہ زیادہ ÷ (۲) ۱۵ روپے فائدہ ÷
(۳) ۴ آنے بچّے ÷ (۴) ۶ پیسے ÷ (۵) ۵ آنے ÷
(۱۱) ۶ روپے ۲ آنے ۳ پائی ÷ (۱۲) ۹ روپے
۱۲ آنے ۶ پائی ÷ (۱۳) ۴۳ روپے ۸ آنے ÷
(۱۴) ۴ روپے ۱۲ آنے ÷ (۱۵) ۷ روپے ۴ آنے
۲ پیسے ÷ (۱۶) ۲۹ روپے ۱ آنہ ۳ پیسے ÷
(۱۷) ۶۴۱ روپے ۴ آنے ÷ (۱۸) ۱۹ روپے ۳
آنے ۳ پیسے ÷ (۱۹) ۱۸۳ روپے ۱۱ آنے ۳ پیسے ÷
(۲۰) ۱۴۶ روپے ۴ آنے ÷ (۲۱) ۱۳۶ روپے ۲ آنے

۱ پیسہ ÷ (۲۲) ۲۰۰ روپے ۲ آنے ۲ پیسے ÷
(۲۳) ۱۵ روپے ۴ آنے ÷ (۲۴) ۱۲۴ روپے
۴ آنے ÷ (۲۵) ۳۳ روپے ۱۲ آنے ÷
(۲۶) ۳۶۲ روپے ۲ آنے ÷ (۲۷) ۷ روپے
۷ آنے ۹ پائی ÷ (۲۸) ۲۳ روپے فائدہ ÷
(۲۹) ۱۲۸ روپے ÷ (۳۰) ۴۳۷ روپے ۵ آنے
۲ پیسے ÷ (۳۱) ۲۹۶ روپے ۱۱ آنے ۱ پیسہ ÷
(۳۲) ۲۸۸ روپے ۲ آنے ۹ پائی ÷ (۳۳) ۳۸۰
روپے ۷ آنے ۳ پائی ÷
۳۴-(۱) ۵۴ روپے ۱۳ آنے ۹ پائی ÷ (۲) ۲۸۷ روپے
۸ آنے ۲ پائی ÷ (۳) ۱۸۰ روپے ۱۲ آنے
۳ پائی ÷ (۴) ۲۹۹۰ روپے ۱۳ آنے ۲ پائی ÷
۳۵-(۱) ۴۵۲ روپے ۱۴ آنے ۲ پائی ÷
(۲) ۲۰۸ روپے ۲ آنے ۹ پائی ÷
(۳) ۲۵۷ روپے ۱۳ آنے ۲ پائی ÷
(۴) ۱۹۹۳ روپے ۸ آنے ۱ پیسہ ÷
(۵) ۲۸۲ روپے ۱ آنہ ۹ پائی ÷
(۶) ۱۸۵۴ روپے ۱۴ آنے ۹ پائی ÷
۳۶-(۱) ۱۵۸ روپے ۱۴ آنے ۹ پائی ÷

(۲) ۸۸ رُوپے ۹ پائی ÷ (۳) ۴۳۷ رُوپے
۱۴ آنے ۹ پائی ÷ (۴) ۱۹۲۲ رُوپے ۶ آنے
۱ پیسہ ÷ (۵) ۹۵۹ رُوپے ۱۵ آنے ۳ پائی ÷
(۶) ۱۱۴۸ رُوپے ۱۰ آنے ۹ پائی ÷
۳۷-(۱) ۷ رُوپے ۹ آنے ۹ پائی ÷ (۲) ۲۵ رُوپے
۲ آنے ۹ پائی ÷ (۳) ۴۲۰ رُوپے ۴ آنے
۱ پیسہ ÷ (۴) ۳۰۰۲ رُوپے ۱۴ آنے ۹ پائی ÷
(۵) ۳۸۱۸ رُوپے ۲ آنے ۳ پائی ÷
(۶) ۲۷۸۱ رُوپے ۱۳ آنے ۹ پائی ÷
۳۸-(۱) ۲۷ رُوپے ۹ آنے ۳ پائی ÷
(۲) ۷۴ رُوپے ۵ آنے ۹ پائی ÷
(۳) ۱۲۳ رُوپے ۷ آنے ۶ پائی ÷
(۴) ۳۲ رُوپے ۱۲ آنے ۳ پائی ÷
(۵) ۱۲۵۳ رُوپے ۸ آنے ۳ پائی ÷
(۶) ۹۴۰ رُوپے ۱۴ آنے ۹ پائی ÷
۳۹-(۱) ۱۸ رُوپے ۱۴ آنے ۹ پائی ÷
(۲) ۱۷ رُوپے ۸ آنے ۹ پائی ÷
(۳) ۱۸۸ رُوپے ۱۲ آنے ۹ پائی ÷
(۴) ۲۴۷۰ رُوپے ۳ آنے ۹ پائی ÷

(۵) ۵۳۸ رُوپے ۷ آنے ۹ پائی ÷
(۶) ۳۰۳ رُوپے ۱۵ آنے ۶ پائی ÷
(۴۰) ۲۳۵ رُوپے ۸ آنے ÷ (۴۱) ۱۴ رُوپے ۱۲ آنے
۶ پائی ÷ (۴۲) ایک روپیہ ۱۲ آنے ۹ پائی بچ
رہے ÷ (۴۳) ۷۳ رُوپے ۸ آنے ۸ پائی ÷ (۴۴) ۱۸۲ روپے ۱۰
آنے ۶ پائی ÷ (۴۵) ۳۷۷ رُوپے ۸ آنے ۶ پائی بچے ÷

## نمبر ۱۷

(۱) ۱۵ پیسوں کو ÷ (۲) ۳ آنے ۹ پائی ÷ (۳) ۳۶ آنے ÷ (۴)
۲ رُوپے ۴ آنے ÷ (۵) ۴۵ رُوپے کو ÷ (۶) ۳ آنے ۹ پائی ÷ (۷)
۱۸ رُوپے ۱۲ آنے ÷ (۸) ۶ رُوپے ۱۲ آنے ۹ پائی ÷ (۹) ۳۵ رُوپے
۷ آنے ۶ پائی ÷ (۱۰) ۱۰۰ رُوپے ۱۱ آنے ۳ پائی ÷ (۱۱) ۲ رُوپے
۱۵ آنے ۱ پائی ÷ (۱۲) ۱۸ رُوپے ۶ آنے ÷ (۱۳) ۸۴ رُوپے ۱۵ آنے
۹ پائی ÷ (۱۴) ۳ روپے ۱ آنہ ÷ (۱۵) ۳۹ رُوپے ۶ آنے ÷ (۱۶) ۸
رُوپے ۱۵ آنے ÷ (۱۷) ۵ رُوپے ۹ آنے ایک پیسہ ÷ (۱۸) ۲۶ رُوپے
۲ آنے ÷ (۱۹) ۱۱ آنے فائدہ ÷ (۲۰) ۲۹۸ روپے، ۱۲ آنے ÷
(۲۱) ۷۰ رُوپے ۱۵ آنے ۳ پیسے ÷ (۲۲) ۱۱۳ رُوپے ۸ آنے ÷ (۲۳)
۴۴۰ رُوپے ۱ آنہ ÷ (۲۴) ۱۱۶ رُوپے ۴ آنے ÷ (۲۵) ۲۴ رُوپے
۷ آنے ۳ پیسے ÷ (۲۶) ۲۰۲ رُوپے ۱۱ آنے ۳ پیسے ÷
(۲۷) ۵۰۷ روپے ۸ آنے ÷ (۲۸) ۱۰۳ رُوپے

۱۲ آنے ۳ پیسے ÷ (۲۹) ۱۴۹ رُوپے ۳ پائی ÷
(۳۰) ۲۳۸ رُوپے ۸ آنے ÷ (۳۱) ۱۹ رُوپے ۶ پائی ÷
۳۲-(۱) ۳۹۷ رُوپے ۵ آنے ÷ (۲) ۱۸۴ رُوپے ۱ آنہ
۱ پیسہ ÷ (۳) ۲۳۲۱ رُوپے ۱۱ آنے ۶ پائی ÷
(۴) ۵۲۹۴ رُوپے ۴ آنے ۹ پائی ÷
(۵) ۴۳۷۷ رُوپے ۱۵ آنے ۲ پیسے ÷
(۶) ۳۸۷۱۸ رُوپے ۱ آنہ ۶ پائی ÷
(۷) ۳۷۸۱۲ رُوپے ۲ آنے ÷ (۸) ۳۶۷۱۵
رُوپے ۱۴ آنے ÷
۳۳-(۱) ۹۹ رُوپے ۴ آنے ÷ (۲) ۲۱۰ رُوپے ۳ آنے ÷
(۳) ۵۶۱۹ رُوپے ۳ آنے ۳ پیسے ÷
(۴) ۴۰۸۹ رُوپے ۹ آنے ۲ پیسے ÷
۳۴-(۱) ۱۹۲ رُوپے ۶ آنے ۳ پیسے ÷
(۲) ۴۳۹ رُوپے ۲ آنے ÷ (۳) ۲۰۷۲ رُوپے
۲ آنے ÷ (۴) ۸۵۵۶ رُوپے ۱۰ آنے ÷
(۳۵) ۴۹ رُوپے ۲ آنے ÷ (۳۶) ۵۰ رُوپے ۱۱
آنے ۱ پیسہ ÷ (۳۷) ۵۸ رُوپے ۱ آنہ ایک پیسہ ÷
(۳۸) ۳۳۵ رُوپے ۱ آنہ ۱ پیسہ ÷ (۳۹) ۶۶ رُوپے
۸ آنے ۱ پیسہ ÷ (۴۰) ۸ رُوپے ۱۳ آنے ۹ پائی ÷

(۴۱) ۱۸ رُوپے ۹ آنے ÷ (۴۲) ۱۱ رُوپے ۹ آنے ۳ پائی ÷ (۴۳) ۵ رُوپے ۱۳ آنے ۳ پائی ÷

## نمبر ۱۸

(۳) ۳۲۵ رُوپے ۲ آنے ۳ پیسے ÷ (۴) ۶۳۷ رُوپے ۲ پیسے ÷ (۵) ۴۱۶۵ رُوپے ۱۱ آنے ۳ پیسے ÷ (۶) ۱۳۶۱۰ رُوپے ۷ آنے ÷ (۷) ۶۶۸۳ رُوپے ۲ چونی ۲ آنے ÷ (۸) ۳۵۳۸۵ رُوپے ÷ (۹) ۳۴۹۲۶ رُوپے ÷ (۱۰) ۶۶۳۵۸ رُوپے ۱۱ آنے ۱ پیسہ ÷ (۱۱) ۳ رُوپے ۹ آنے ۳ پیسے ÷ (۱۲) ۶ رُوپے ۱ آنہ ۲ پیسے ÷ (۱۳) ۲۵ رُوپے ۱۴ آنے ÷ (۱۴) ۳۱ روپے ۱۰ آنے ۱ پیسہ ÷ (۱۵) ۲۵ رُوپے ۹ آنے ۲ پیسہ ÷ (۱۶) ۵۶ رُوپے ۴ آنے ÷ (۱۷) ۵۸ روپے ۹ آنے ۲ پیسے ÷ (۱۸) ۱۲ رُوپے ۶ آنے ÷ (۱۹) ۳۵۷۰ رُوپے ÷ (۲۰) ۱۴ رُوپے ۷ آنے ÷ (۲۱) ۳۳۱ رُوپے ۱۲ آنے ÷ (۲۲) ۶۰۷ رُوپے ۸ آنے ÷ (۲۳) ۱۹ رُوپے ۱۱ آنے ÷ (۲۴) ۳۳۶ رُوپے ۶ آنے ÷ (۲۵) ۱۶۱۴ رُوپے

۱ آنہ ۲ پیسے ÷ (۲۶) ۳۲ روپیہ ۱۰ آنے فائدہ ÷
(۲۷) ۹۶۳۳ روپیہ ۱ آنہ ۲ پیسے ÷
(۲۸) ۲۴۳ روپے ۱۵ آنے ۳ پیسے ÷

## نمبر ۱۹

(۵) ۶۴۷ روپے ۸ آنے ÷ (۶) ۲۰۵ روپے ۹ آنے
۲ پیسے ÷ (۷) ۱۸۰۷ روپے ۱۱ آنے ۱ پیسہ ÷
(۸) ۶۶۷ روپے ۷ آنے ۲ پیسے ÷ (۹) ۱۵۸ روپے
۹ آنے ۶ پائی ÷ (۱۰) ۶۴۴ روپے ۸ آنے ÷
(۱۱) ۹۰ روپے ۱۲ آنے ۱ پیسہ ÷ (۱۲) ۲۹۲ روپے
۳ آنے ÷ (۱۳) ۳۰ روپے ۱۴ آنے ۲ پیسے ÷
(۱۴) ۴۸۸ روپے ۵ آنے ÷ (۱۵) ۲۷۴ روپے
۸ آنے ÷ (۱۶) ۲۵۹۵ روپے ۲ آنے ۲ پیسے ÷
(۱۷) ۹۹۱۱ روپے ۴ آنے ÷ (۱۸) ۲۶۸ روپے
۲ آنے ÷ (۱۹) ۴۰ روپے ۱۳ آنے ۲ پیسے ÷
(۲۰) ۳۶ روپے ۱۱ آنے ۲ پیسے ÷ (۲۱) ۱۴۸۴
روپے ۱۳ آنے ۶ پائی ÷ (۲۲) ۹۱۴ روپے ۹
آنے ۳ پیسے ÷ (۲۳) ۲۱۵۵ روپے ۱ آنہ ÷
(۲۴) ۷۱۳۵ روپے ۱۳ آنے ÷ (۲۵) ۷۶۲۶ روپے

۲ دونی ÷ (۲۶) ۴۵۰۸ رُوپے ۱۴ آنے ۲ پیسے

(۲۷) ۲۸۷۸۴ رُوپے ۱۵ آنے ۱ پیسہ ÷

(۲۸) ۳۰۸۶۶ رُوپے ۵ آنے ÷ (۲۹) ۴۹۳۶۹

رُوپے ۲ آنے ÷ (۳۰) ۳۲۸۳۵ رُوپے ۵ آنے

۲ پیسے ÷ (۳۱) ۱۱۱۱۹ رُوپے ۱۱ آنے ÷

(۳۲) ۳۹۹۰۴ رُوپے ÷ (۳۳) ۴۶۰۱۱۸ رُوپے

۵ آنے ۶ پائی ÷ (۳۴) ۱۳۴۷۰۰۵ رُوپے

۱۰ آنے ÷ (۳۵) ۲۳۳۸۲۰۲ رُوپے ۷ آنے

۱ پیسہ ÷ (۳۶) ۱۷۸۲۱۹۸ رُوپے ۱۲ آنے ۳

پیسے ÷ (۳۷) ۱۷۶۱۸۹۸ رُوپے ۳ آنے ÷

(۳۸) ۱۸۱۳۷۲۷ رُوپے ۱ آنہ ÷ (۳۹) ۹۹۸۸۱۹

رُوپے ۲ آنے ÷ (۴۰) ۳۶۵۴۹۷۳ رُوپے ۸

آنے ۱ پیسہ ÷ (۴۱) ۸۲۹ رُوپے ۱۳ آنے ایک پیسہ ÷

(۴۲) ۹۸ رُوپے ۵ آنے ÷ (۴۳) ۱۰۸۷ رُوپے

۱۵ آنے ۳ پیسے ÷ (۴۴) ۲۹۷ رُوپے ۱۲ آنے

(۴۵) ۲۳۹ رُوپے ۸ آنے ۶ پائی ÷

(۴۶) ۱۹۶ رُوپے ۵ آنے ÷ (۴۷) ۵۳ رُوپے

۲ آنے ÷ (۴۸) ۵۵۴ رُوپے ۱۱ آنے ÷

(۴۹) ۷۸ رُوپے ۱ آنہ ۲ پیسے ÷

# نمبر ۲۰

(۵) ۳ روپے ۲ آنے ÷ (۶) ۴ آنے ÷ (۷) ۲ رُوپے ایک آنہ ۸ پائی ÷ (۸) ۲ روپے ۲ آنے ÷ (۹) ۶ آنے ۳ پیسے ÷ (۱۰) ۲ رُوپے ۴ آنے ۶ پائی ÷ (۱۱) ۷ روپے ۱۰ آنے ایک پیسہ ÷ (۱۲) ۲ آنے ۱ پیسہ ÷ (۱۳) ۷ رُوپے ۵ آنے ۲ پیسے ÷ (۱۴) ۱۱ رُوپے ۶ آنے ۷ پائی ÷ (۱۵) ۱۵ رُوپے ۵ آنے ۳ پیسے ÷ (۱۶) ۲۶ رُوپے ۱۵ آنے ۳ پیسے ÷ (۱۷) ۱۷ رُوپے ۶ آنے ۱ پیسہ ÷ (۱۸) ۲۲ رُوپے ۵ آنے ۲ پیسے (۱۹) ۲۷ رُوپے ۱۲ آنے ۷ پائی ÷ (۲۰) ۲۷۹ روپے ۳ آنے ۴ پائی ÷ (۲۱) ۱۷۴ رُوپے ۳ آنے ۱ پیسہ ÷ (۲۲) ۲۸۳ رُوپے ۱۲ آنے ۲ پیسے ÷ (۲۳) ۱۳ روپے ۷ آنے ۲ پیسے ÷ (۲۴) ۶۶ روپے ۱۴ آنے ۴ پائی ÷ (۲۵) ۸۶ رُوپے ۵ آنے ۱ پیسہ ÷ (۲۶) ۱۱۰ رُوپے ۶ آنے ۲ پیسے اور ۵ پیسے باقی ÷ (۲۷) ۸۷ رُوپے ۳ آنے اور ۸ آنے باقی ÷ (۲۸) ۸۲ ۴ رُوپے ۳ آنے ۵ پائی باقی ۲ پائی ÷ (۲۹) ۲۳۲ رُوپے ۲ آنے ۲ پائی ÷ (۳۰) ۵۳۸ رُوپے ۱۳ آنے

اَور ۷ پیسے بقایا ÷ (۳۱) ایک آنہ ۶ پائی ÷
(۳۲) ۲ رُوپے ۱۵ آنے ÷ (۳۳) ۵ رُوپے
۸ آنے نفع فی من ÷ (۳۴) ۵ رُوپے ۳ آنے
۲ پیسے فی لمپ خرید ÷ (۳۵) ۱۹ رُوپے ۲ آنے
۱۰ پائی و ۳۸ رُوپے ۵ آنے ۸ پائی ÷ (۳۶)
سردار علی کا حصہ ۱۲ روپے ۹ آنے اللہ دتہ کا حصہ ۲۵ روپے ۲ آنے
عمرالدین کا حصہ ۳۷ رُوپے ۱۱ آنے ÷ (۳۷) ۱۴ رُوپے ۴ آنے ÷
(۳۸) ۶ رُوپے ۸ آنے لڑکے کا حِصّہ ÷
(۳۹) لڑکا ۹ آنے مرد ۱۸ آنے یا ۱ رُوپیہ ۲ آنے
(۴۰) لڑکیوں کا حِصّہ ۲۴ رُوپے ۶ آنے۔
عورتوں کا حِصّہ ۴۸ رُوپے ۱۲ آنے ÷

## نمبر ۲۱

(۲) ۱ روپیہ ۳ آنے ۶ پائی ÷ (۳) ۸ روپے ۱۰ آنے
۴ پائی ÷ (۴) ۳۱ رُوپے ۸ آنے ۹ پائی ÷
(۵) ۹ آنے ۹ پائی ÷ (۶) ۲ آنے ۱ پیسہ فی انار
(۷) ۱۵ رُوپے ۹ آنے ۱۱ پائی ÷ (۸) ۲۲ روپے
۶ آنے ۹ پائی ÷ (۹) ۱۱ رُوپے ۳ آنے ۳ پائی ÷

(۱۰) ۶ رُوپے ۵ آنے ۶ پائی ÷

# نمبر ۲۲

(۴) ۶ ۴ رُوپے ۳ آنے ÷ (۵) ۵ رُوپے ۲ آنے
۳ پائی ÷ (۶) ۹۲ رُوپے ۱ آنہ ۶ پائی ÷
(۷) ۱۵ رُوپے ۱۲ آنے ۹ پائی ÷ (۸) ۲ رُوپے
۱۱ آنے ۳ پائی ÷ (۹) ۵ رُوپے ۷ آنے
۳ پائی ÷ (۱۰) ۲۲ رُوپے ۷ آنے ÷ (۱۱) ۳۵
رُوپے ۱۱ آنے ۳ پائی ÷ (۱۲) ۱۴ رُوپے ۳ آنے
۴ پائی ÷ (۱۳) ۷۹ رُوپے ÷ (۱۴) ۷ رُوپے
۸ آنے ۳ پیسے ÷ (۱۵) ۱۷ رُوپے ۱۳ آنے
۷ پائی ÷ (۱۶) ۲۱ رُوپے ۱۵ آنے ۱۱ پائی ÷
(۱۷) ۱۴ رُوپے ۶ پائی ÷ (۱۸) ۳۰ رُوپے ۸
پائی ÷ (۱۹) ۲۸ رُوپے ۲ پیسے ÷ (۲۰) ۱۹ رُوپے
۴ آنے ۲ پیسے ÷ (۲۱) ۱۱ رُوپے ۱۵ آنے ا پیسہ
(۲۲) ۱۰ رُوپے ۱۳ آنے ۳ پیسے ÷ (۲۳) ۱۸ رُوپے
۳ آنے ÷ (۲۴) ۱۷ رُوپے ۱۳ آنے ۳ پیسے ÷
(۲۵) ۱۴ رُوپے ۶ آنے ۳ پیسے ÷ (۲۶) ۱۴ رُوپے
۱۰ آنے ۳ پیسے ÷ (۲۷) ۳۸ رُوپے ۱۲ آنے ÷

(۲۸) ۶۵ رُوپیے ۴ آنے ÷ (۲۹) ۹۴ روپے
۱۵ آنے ÷ (۳۰) ۷ رُوپے ۸ آنے ۲ پیسے ÷
(۳۱) ۱۱ رُوپے ۱۲ آنے ÷ (۳۲) ۱۷ رُوپے ۶
آنے ۲ پیسے ÷ (۳۳) ۱۹ رُوپے ۳ پائی ÷
(۳۴) ۳۱ رُوپے ۳ آنے ۲ پیسے ÷
(۳۵) ۲۵ رُوپے ۱۰ آنے ۳ پیسے ÷
(۳۶) ۴۲ رُوپے ۱۱ آنے ۲ پیسے ÷
(۳۷) ۳ رُوپے ۶ آنے ۳ پیسے ÷ (۳۸) ۵۷
رُوپے ۱ آنہ ۱ پیسہ ÷ (۳۹) ۱۵ رُوپے ۱۴ آنے
۲ پیسے ÷ (۴۰) ۲ رُوپے ۱۳ آنے ۳ پیسے ÷
(۴۱) ۶ رُوپے ۳ آنے ۸ پائی ÷ (۴۲) ۵ رُوپے
۴ آنے ۲ پیسے ÷ (۴۳) ۱۵ رُوپے ۹ آنے
۱ پیسہ ÷ (۴۴) ۹ رُوپے ۷ آنے ۱ پیسہ ÷
(۴۵) ۱۱ رُوپے ۱ آنہ ۲ پیسے ÷ (۴۶) ۱۵ رُوپے
۱ آنہ ÷ (۴۷) ۹ رُوپیہ ۱۲ آنے ۱ پیسہ ÷
(۴۸) ۱۲ رُوپیے ۵ آنے ۲ پائی ÷ (۴۹) ۱۰ رُوپے
۳ پائی ÷ (۵۰) ۱ رُوپیہ ۱۲ آنے ÷ (۵۱) ۸ رُوپے
۱۳ آنے ۱ پیسہ و ۱۵۰ رُوپے ۱ آنہ ۱ پیسہ ÷
(۵۲) ۱۱۵ رُوپے ۵ آنے ۷ پائی بچت ماہوار ÷

(۵۳) ۲۵۱ رُوپے ۸ آنے ۲ پیسے ÷

(۵۴) ۹ رُوپے ۵ آنے ۱ پیسہ فی چارپائی ÷

(۵۵) ۸ رُوپے ۲ آنے ۲ پیسے ÷

(۵۶) ۹ رُوپے ۲ پیسے تقریباً ÷

(۵۷) ۱۶۴ رُوپیہ ۱ آنہ ۱۰ پائی ÷

(۵۸) ۳ روپے ۹ آنے ۱ پیسہ فی حصّہ ÷

(۵۹) مرد کا حصّہ = ۱۰ رُوپے ۵ آنے ۴ پائی

اور عورت کا حِصّہ = ۸ رُوپے ۵ آنے ۴ پائی ÷

(۶۰) عورت کا حصّہ ۵ رُوپے ۲ آنے ۸ پائی ÷

(۶۱) مرد کا حِصّہ ۱۸ رُوپے ÷

## نمبر ۲۳

(۳) ۲۵ لڑکے ÷ (۴) ۵۰ سکّے ÷ (۵) ۱۷ دنوں میں ÷ (۶) ۹ دن ÷ (۷) ۲۷ ٹوپیاں ÷ (۸) ۳۵ چھتریاں ÷ (۹) ۴۵ سیب ÷ (۱۰) ۲۷ دریاں ÷ (۱۱) ۸۷ دفعہ ÷ (۱۲) ۹۴ بار ÷ (۱۳) ۴۵ بار ÷ (۱۴) ۱۷ سینکڑے ÷ (۱۵) ۱۵ آنے ÷ (۱۶) ۱۰ آنے ۶ پائی ÷ (۱۷) ۱۸۷ رُوپے ۸ آنے ÷ (۱۸) ۱۲۰۰ شہتیر (۱۹) ۱۴۷ من ÷ (۲۰) ۱۸۲۰ من ÷ (۲۱) ۲۰۷ گھڑے

(۲۲) ۷۲ من ÷ (۲۳) ۲۰ من فی کنال ÷ (۲۴) ۲۰ من ÷
(۲۵) ۴۶ آدمی ÷ (۲۶) ۵۶ من ÷ (۲۷) ۴۲ من شکر
(۲۸) ۳۳ کوڑیاں ÷ (۲۹) ۲۷ کٹوریاں ÷

## نمبر ۲۴

(۱) ۳ آنے ۶ پائی ÷ (۲) ۶ آنے ۶ پائی ÷ (۳) ۷ آنے
۶ پائی ÷ (۴) ۹ آنے ÷ (۵) ۱۱ آنے ÷ (۶) ۱۲ آنے
(۷) ۹ آنے ۶ پائی ÷ (۸) ۱۲ آنے ۶ پائی ÷ (۹) ۴ پیسے
۱ دھیلہ ÷ (۱۰) ۵ پیسے ۱ دھیلہ ÷ (۱۱) ۷ پیسے ÷
(۱۲) ۸ پیسے ۱ دھیلہ ÷ (۱۳) ۷ پیسے ایک دھیلہ ÷
(۱۴) ۱۰ پیسے ایک دھیلہ ÷ (۱۵) ۱۴ پیسے ÷
(۱۶) ۲ رُوپے ۸ آنے ÷ (۱۷) ۴ رُوپے ÷
(۱۸) ساڑھے ۴ رُوپے ÷ (۱۹) ساڑھے ۶ رُوپے ÷
(۲۰) ۸ رُوپے ÷ (۲۱) ساڑھے نو رُوپے ÷
(۲۲) ساڑھے ۱۲ رُوپے ÷ (۲۳) ۱۴ روپے ÷
(۲۴) ساڑھے ۱۴ رُوپے ÷

## نمبر ۲۵

(۱) ۳ سیر ÷ (۲) ۱۲ پیڑے ÷ (۳) ساڑھے دس آنہ ÷

(۴) ساڑھے ۱۶ آنے ÷ (۵) ۲۲ رُوپے ۸ آنے ÷
(۶) ۳۰ آنے ÷ (۷) ساڑھے ۷ میل ÷ (۸) ½۲۲ گز
(۹) ½۱۹ سیر ÷ (۱۰) ½۱۶ آنے ÷ (۱۱) ½۲۲ سیر
(۱۲) ۱۲ انار ÷ (۱۳) ۷ کوٹ ÷ (۱۴) ۱۴ لڑکے
(۱۵) ۱۹ کنال ÷ (۱۶) ۱۵ ہانڈیاں ÷ (۱۷) ۱۱ گھنٹے کی
(۱۸) ۱۳ پیڑوں سے ÷ (۱۹) ۱۶ لمپوں ہیں ÷
(۲۰) ۹ رُوپے ÷ (۲۱) ۱۶ حجامتیں ÷ (۲۲) ۱۱ روز
(۲۳) ۱۵ رُوپے ÷ (۲۴) ۴ گھوڑیاں ÷ (۲۵) ۱۲ نوٹوں
ہیں ÷ (۲۶) ½۱۹ آنے ÷ (۲۷) ۲۴ چھٹانک ÷
(۲۸) ۲۴ گرہ ÷ (۲۹) ۱۸ اِنچ ÷ (۳۰) ۲۴ آنے ÷

## نمبر ۲۶

(۱) ۵ آنے ÷ (۲) ½۷ آنے ÷ (۳) سوا گیارہ آنے ÷
(۴) ۱۵ آنے ÷ (۵) ½۱۷ آنے ÷ (۶) ۲۰ آنے ÷
(۷) پَونے چار سیر تیل ÷ (۸) ۵ سیر ÷ (۹) سوا ۶ سیر ÷
(۱۰) پونے ۹ سیر ÷ (۱۱) پونے ۱۴ سیر ÷ (۱۲) پَونے
۱۹ سیر ÷ (۱۳) ۲۰ لڑکے ÷ (۱۴) ۱۰ سال ÷
(۱۵) سوا ۶ من گڑ ÷ (۱۶) پونے ۱۴ رُوپے کو ÷
(۱۷) ساڑھے ۱۲ گز ÷ (۱۸) ۱ روپیہ ۱۱ آنے ÷ (۱۹) پونے

۱۶ سیر ÷ (۲۰) ساڑھے سات سیر ÷ (۲۱) ساڑھے ۱۷ سیر
(۲۲) اندر جیت گیا ÷ (۲۳) پونے تین
رُوپے نفع ÷ (۲۴) ۱۱ سیب ÷ (۲۵) ۱۶ گڑویاں
(۲۶) ۱۳ سیر ÷ (۲۷) ۱۵ واسکٹ ÷ (۲۸) ۲۰ لڑکے
(۲۹) ۷ آنے ÷ (۳۰) ۷ سیر ۸ چھٹانک ÷
(۳۱) ۱۲ دن ÷ (۳۲) ۸ قمیص ÷ (۳۳) ۱۲ رُوپے ÷
(۳۴) ۱۶ رنبے ÷ (۳۵) سوا گُنا ÷
(۳۶) سوا گُنا ÷ (۳۷) ۱ سیر ۴ چھٹانک ÷
(۳۸) سوا تولہ ÷

## متفرق نمبر ۲۷

(۱) ۸۷ رُوپے ÷ (۲) ۲۳ رُوپے ۸ آنے ÷
(۳) ۸۴۶ رُوپے ۱۵ آنے ۲ پیسے ÷ (۴) ۵۲ رُوپے
۱۲ آنے ۱ پیسہ ÷ (۵) ۱۵۴۰ رُوپے ۱۲ آنے
۲ پیسے ÷ (۶) ۵ روپے ۱۵ آنے ۱ پیسہ ÷
(۷) ۱۳ بوریاں ÷ (۸) ۱ رُوپیہ ۱ آنہ ۶ پائی ÷
(۹) ۸۹ رُوپے ۱ آنہ ۳ پیسے ÷ (۱۰) ۶۳ رُوپے
۱۴ آنے ۶ پائی ÷ (۱۱) ۶۸۸ رُوپے ۱۴ آنے ÷
(۱۲) ۳ پیسے فی گز نفع ÷ (۱۳) ۱۴۹۴ رُوپے ۶ آنے

(۱۴) ۲۴ دن میں ÷ (۱۵) ۱۳ سیر ÷ (۱۶) ۲۲۰۴ ٹکہ

(۱۷) ۶ رُوپے من بیچے ÷ (۱۸) ۵۵۷ رُوپے ۶ آنے

(۱۹) ۱۴۳۰ رُوپے ۱۳ آنے ÷ (۲۰) شام ۴۸ رُو

۳ آنے ۱ پیسہ ۶ رام = ۳۳ رُوپے ۱۲ آنے ۳ پ

(۲۱) ۲۹ رُوپے ۲ آنے ۲ پیسے ÷ (۲۲) ہر ایک

تعداد = ۹۱ ÷ (۲۳) ۱۰۷ ÷ (۲۴) ۶۷

رُوپے ۸ آنے ۲ پیسے ÷ (۲۵) ۳۱۴ رُوپے ۱۲ آ

۶ پائی ÷ (۲۶) ۱۵۹۱ رُوپے ۱۱ آنے ۳ پیسے ÷

(۲۷) ۲ رُوپے ۵ آنے ۱ پیسہ ÷ (۲۸) ۱۷۵

رُوپے ۱۲ آنے ۲ پیسے ÷ (۲۹) ۴۶۶۲ رُوپے

(۳۰) ۹ رُوپے ۱۵ آنے ÷

(۳۱) لڑکے کو ۳۰ رُوپے مرد کو ۶۰ رُوپے ÷

(۳۲) ۱۴ رُوپے ۸ آنے ÷ (۳۳) ۴۰۸ رُوپے ا

آنے زیادہ ہے ÷ (۳۴) ۴۲ رُوپے ۲ آنے ۱ پیـ

(۳۵) ۳۶ رُوپے ۱ آنہ ÷ (۳۶) ۱۳۷ رُوپے ۸ آ

(۳۷) رحیم کو ۶۹ رُوپے ۴ آنے ۳ پیسے کریم کو ۷۸ رُوپے ۱۱ آنے ۱ پیسہ ÷ (۳۸) ۱۷۷ درخ

(۳۹) ۱۶ درخت ÷ (۴۰) ۴۸۳۶ رُوپے ÷ (۴۱) سو

(۴۲) ۲ رُوپے ۱۳ آنے نفع ÷ (۴۳) ۷۶ رُوپے ۹ آ

(۴۴) ۸ رُوپے ۱۴ آنے ۲ پیسے ÷ (۴۵) سوا ۲۱ رُوپے

